# درسِ قرآن

کتبہ عبدہٗ

حضرت مولانا محمد منظور نعمانیؒ کے درسہائے قرآن



ترتیب و تحقیق

مولانا عتیق الرحمٰن سنبھلی

دار الکتاب
کتاب مارکیٹ، غزنی سٹریٹ
اردو بازار، لاہور 7235094

# ضابطہ



نام کتاب : درس قرآن (مولانا محمد منظور نعمانی کے درسہائے قرآن)

مرتب : مولانا عتیق الرحمٰن سنبھلی

ناشر : دارالکتاب، کتاب مارکیٹ، غزنی سٹریٹ، اردو بازار، لاہور

طابع : زاہد بشیر پرنٹرز، لاہور

سن اشاعت : جولائی 2004ء

قیمت : 220 روپے




قانونی مشیر ـــــــــــــــــــــــــ باہتمام

مہر عطاء الرحمٰن، ایڈووکیٹ ہائی کورٹ، لاہور — حافظ محمد ندیم

فون: 0300-4356144, 7241866

# فہرست دروس وعنوانات بقید صفحہ

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم

(درس-١٦)



## سورہ بنی اسرائیل

(درس-١٧)



## سورة الكهف

(درس-١٨)

(درس-۱۹)



سورۃ طٰہٰ

(درس-۲۰)



(درس-۲۱)

حضرت موسیٰ کو منصب نبوت عطا ہونے کا

عجیب وغریب واقعہ (۲)



سورۃ الانبیاء

(درس-۲۲)



سورۃ الحج

(درس-۲۳)



سورۃ المومنون

(درس-۲۴)

کامل فلاح یابی کے لئے خداوندی منشور

## سورۃ الفرقان

(درس-۲۵)



## سورۃ الاحزاب

(درس-۲۶)



## سورۃ المومن

(درس-۲۷)



(درس-۲۸)



(درس-۲۹)

(درس-۴۰)



(درس-۴۱)



(درس-۴۲)



## سورۃ البینۃ

(درس-۴۳)



## سورۃ الزلزال

(درس-۴۴)

## سورۃ العادیات

(درس-۴۵)



## سورۃ القارعۃ

(درس-۴۶)



## سورۃ التکاثر

(درس-۴۷)



## سورۃ العصر

(درس-۴۸)



## سورۃ الھُمَزۃ

(درس-۴۹)



## سورۃ الفیل

(درس-۵۰)

## سورۃ القریش

(درس-۵۱)



## سورۃ الماعون اور سورۃ الکوثر

(درس-۵۲)



## سورۃ الکوثر (درس-۵۲ مسلسل)



## سورۃ الکافرون

(درس-۵۳)



## سورۃ النصر

(درس-۵۴)



## سورۃ اللھب

(درس-۵۵)

## سورۃ الاخلاص

(درس-۵۴)



## سورۃ الفلق اور سورۃ الناس

(درس-۵۷)



## سورۃ الناس (درس-۵۷ مسلسل)



## آخری بات





بسم اللہ الرحمن الرحیم

# عرضِ مرتّب

والدِ ماجد رحمۃ اللہ علیہ (م ۱۴۱۷ھ ۱۹۹۷ء) کے درسہائے قرآن کا یہ مجموعہ جو آپ کے ہاتھ میں ہے، اس کو اشاعت کے لئے مرتب کرنے کی خدمت اپنے لئے وہ دوگونہ سعادت تھی کہ نامہ اعمال روشن ہونے کی امید بندھے۔ مگر ترتیب کے بعد اشاعت تک کے مختلف مرحلوں میں تعویق در تعویق کی جو عجیب عجیب صورتیں بنتی رہیں اور مسئلہ پے بہ پے برسوں پہ دراز ہوتا گیا، اُس سے ڈر ہونے لگا تھا کہ کہیں اس کی اشاعت کی آرزو حسرت ہی بن نہ ساتھ چلی جائے۔ صد شکر کہ یہ کھٹکا دور ہوا اور وقتِ سعید آ گیا۔

درسِ قرآن کا یہ مبارک سلسلہ سورہ الفاتحہ سے آخری سورہ الناس تک مکمل ہوا تھا۔ مگر یہ مجموعہ جو آپ کے ہاتھ میں ہے یہ اس کے بس اُس تھوڑے سے حصہ پر مشتمل ہے جو ماہنامہ ''الفرقان'' میں شائع ہو سکا۔ پڑھنے والے محسوس کریں گے کہ باقی بڑے حصہ کا اس مجموعہ میں شامل نہ ہونا بڑا خسارہ ہے۔ اور صحیح محسوس کریں گے۔ کیونکہ فہمِ قرآن کے سلسلہ میں اس درس کی اپنی خصوصیات ظاہر ہے اُنھیں دوسری جگہ نہ مل سکیں گی۔ ہر شخصیت کے اپنے طرز و مزاج کی کچھ خصوصیات ہوتی ہیں جن سے اس کا کام ایک خاص امتیازی رنگ اختیار کرتا ہے۔ اور اس کی وجہ سے ایک خاص افادیت پیدا ہوتی ہے۔ حضرت والدِ ماجد کی بھی کچھ خصوصیات تھیں جو ان کی تحریر و تقریر میں نمایاں رہتی تھیں۔ اور ان خصوصیات سے مناسبت رکھنے والے اور قدر پہچاننے والے ان کی تحریر و تقریر میں اپنے لئے بڑی افادیت پاتے تھے۔ ایک نمایاں ترین خصوصیت تھی کم سے کم الفاظ میں بات کو الم نشرح کر دینا۔ اور اس کا مطلب ہوتا ہے کہ آدمی بات کی تہ کو پہنچا ہوا ہے۔ افسوس اور ندامت کے ساتھ اعتراف ہے کہ قارئین کو محسوس ہونے والی اس کمی میں اس راقم سطور کا بھی کچھ حصہ ہے۔ والدِ ماجد تو اپنے مزاج سے اس کے عادی تھے ہی کہ اپنے کام بذاتِ خود ہی انجام دیں،

مگر میں جو اُس وقت (۱۹۷۵ء تک) قریب قریب ساتھ ہی رہنے کے درجہ میں تھا وہ بھی اپنی طرف سے اس کی کوشش نہ کر سکا کہ درسِ قرآن جیسی چیزوں کے قلمبند کئے جانے میں کچھ مددگار بنے۔ وہ خود ہی جتنا موقع پاتے تھے یادداشت سے الفرقان کے لئے تیار کر دیتے تھے۔ اور اسی کی بدولت یہ اتنا کچھ محفوظ ہو گیا۔ اللہ ان کو ان کی نیت اور مشقت کا بہترین اجر عطا فرمائے۔ اور اہلِ ایمان کے لئے نافع بنائے۔

درس کا یہ سلسلہ ۱۹۸۵ء میں تمام ہو جانے پر آپ کو خیال ہوا کہ جو کچھ بھی الفرقان میں محفوظ ہو گیا ہے اس کو کتابی شکل کے لئے مرتب فرما دیں۔ یہ وہ وقت تھا کہ آخرِ عمر کے عوارض نے گھیر لیا تھا۔ درس کی قسطیں فائل سے نکالنے کے لئے دفتر میں کہلایا۔ اور پھر جو کچھ نکال کر دیدی گئیں ان کی کتابت بھی آپ کے حکم سے کرادی گئی۔ اسی زمانہ میں اپنے اُن مضامین کی کتابت بھی آپ نے کرائی جو ''تحدیثِ نعمت'' کے نام سے (۱۹۹۷ء میں) شائع ہو چکے ہیں۔ لیکن یہ سب کام آپ کے ایسے ضعف کے حال میں ہوا تھا اس کی بنا پر ضرورت محسوس فرماتے تھے کہ ہم بھائیوں میں سے کوئی اس کام کو اپنے ہاتھ میں لیکر تکمیل کو پہنچائے۔ قدرت نے قرعہ اِس گنہگار کے نام لکھا تھا۔ اس کا انہی دنوں میں آپ کی خدمت میں حاضری کے لئے سفر ہو گیا اور ظاہر ہے کہ مجھے تو وہاں آپ کی خدمت میں رہنے کے سوا کوئی اور ایسا کام ہی نہ تھا اس لئے مجھی پر اس خدمت کا زیادہ حق آتا تھا۔ دونوں کاموں کو دیکھ کر اندازہ ہوا کہ ''تحدیثِ نعمت'' کا کام اگرچہ لمبا ہے مگر درسِ قرآن والے کام کے مقابلہ میں آسان ہے۔ اس لئے پہلے اسی کو ہاتھ میں لیا۔ اور وہی کام اس وقت کے قیام میں ہو سکا، اور پھر درسِ قرآن کا کام اس وقت تک کے لئے مؤخر کرنا ناگزیر ہوا جب کہ دوبارہ (لندن سے) حاضری ہو۔ اس حاضری کی نوبت تقریباً ڈیڑھ سال بعد ۱۹۹۷ء کے شروع میں آئی۔ مگر مقدر نہ تھا کہ درسِ قرآن کا کام اس موقع پر بھی ہو سکے۔ بعض دوسرے کام جن کا ذکر ''تحدیثِ نعمت'' کے پیش لفظ میں آچکا ہے مقدم تھے۔ اور پھر اپریل میں مرضِ وفات شروع ہو گیا اور مئی ۱۹۹۷ء مطابق ذی الحجہ ۱۴۱۷ھ میں زندگیٔ مستعار اپنے اختتام کو پہنچ گئی۔ رہے نام اللہ کا!

۱۹۹۷ء کے بعد سے اب جنوری ۲۰۰۴ء تک، جبکہ یہ سطریں لکھی جارہی ہیں چھ سال گزر چکے ہیں۔ اپنی حد تک کا کام تو مئی ۲۰۰۰ء میں کر دیا گیا تھا۔ اور یقین تھا کہ دو تین ماہ میں کتاب ان شاء اللہ پریس سے نکل آئے گی۔ مگر پھر وہ عجیب و غریب قسم کے عوائق و موانع سدِ راہ ہونا شروع ہوئے کہ ایسا لگا جیسے ''تحدیثِ نعمت'' کی اشاعت میں بظاہر ایک غیر ضروری تاخیر ''دیر آید درست آید'' کا

مصداق بن گئی تھی، ایسی ہی بات شاید اس درسِ قرآن کے سلسلہ میں بھی سامنے آنے کو ہے۔ بہر حال ایسا ہوا تو تأخیر پر افسوس کا مداوا ہو جائے گا۔ ورنہ ہم متعلقین میں سے جس کسی کی بھی سستی اور کوتاہی کا کوئی حصہ (خاص طور سے اس راقم کا) والد ماجد کے اس حق کی ادائیگی میں ہے اللہ اس پر گرفت سے درگذر فرمائے۔ اس تأخیر کے دوران میں ایک خیر کا تجربہ تو بہر حال ہو چکا ہے۔ اس وقت اس مجموعہ میں شامل دروس کی تعداد ۵۷ ہے، جبکہ والدِ ماجد نے جو کتابت شدہ دروس راقم کے سپرد کئے تھے وہ صرف گیارہ تھے۔ یہ اسی ناخوشگوار تاخیری سلسلہ کے ایک مرحلہ کا نتیجہ ہے کہ الفرقان میں مطبوعہ کُل دروس کی تعداد معلوم کرنے کے لئے تمام فائل از سرِ نو دیکھنے کا فیصلہ کیا گیا تو یہ گیارہ کا عدد ستاون میں تبدیل ہو گیا۔ اور صفحات ۱۰۰ سے بڑھ کر ۶۰۰ سو، فللہ الحمد۔

## دروس کی ابتدا اور انتہاء

اس مجموعہ میں شامل درسوں کا سلسلہ سورہ النسآء کی آیت ۹۴ سے شروع ہو کر سورہ الناس پر تمام ہوتا ہے۔ مگر جیسا کہ دروس کی تعداد سے (جو کہ قرآنِ پاک کی سورتوں کی کل تعداد کا بھی نصف ہیں) ظاہر ہے، یہ سلسلہ النسآء کی اِن آیتوں سے سورہ الناس تک مسلسل نہیں ہے۔ بلکہ سورہ النسآء کے صرف تین درس ہیں، اسی طرح چند المائدہ کے، ایسے ہی الانعام کے، الاعراف کے اور دوسری چند سورتوں کی کچھ کچھ آیتوں کے درس اس مجموعہ میں آگئے ہیں۔ وہ سورتیں جن کے مکمل درس شامل ہوئے ہیں وہ المؤمن اور الفتح ہیں اور ان کے بعد پارہ عم کی سورہ البیّنہ سے سورہ الناس تک مسلسل۔ درس کے سلسلہ میں یہ بات بھی قابلِ ذکر ہے کہ یہ سلسلۂ درس لکھنؤ کے تبلیغی مرکز میں شروع ہوا تھا اور بیشتر حصہ وہیں مکمل ہوا۔ کچھ حصہ رہ گیا تھا کہ والد ماجد کے لئے زیادہ نقل و حرکت دِقّت طلب ہو گئی تو باقی ماندہ حصہ محلّہ کی مسجد میں مکمل فرمایا۔

## راقم مرتّب کا کام

(۱) الفرقان میں یہ درس جس طرح شائع ہوئے اُس میں ذیلی عنوانات شاذ و نادر تھے۔ راقم مرتب کو خیال ہوا کہ سلسلۂ بیان کے مختلف مضامین پر ذیلی عنوانات قائم کر دینے سے قارئین کے استفادہ کی صلاحیت بڑھ جاتی اور بات ذہن نشین ہونے میں آسانی ہوتی ہے۔ اس لئے جو مقام بھی مناسب نظر آیا وہاں ذیلی سرخی قائم کر دی گئی ہے۔

(۲) اکثر درسوں میں کسی تاریخی یا حدیثی روایت کا کا ذکر آیا ہے۔مگر اس کے مأخذ کا حوالہ کم ہی جگہوں پر ہے۔راقم نے کوشش کی ہے کہ کوئی بھی روایت بغیر مستند حوالہ کے نہ رہنے پائے۔یہ حوالے بیشتر حاشیہ میں دیئے گئے ہیں۔اس سلسلہ میں اپنی ذمہ داری ظاہر کرنے کے لئے لفظ ''مرتب'' آخر میں لکھ دیا گیا ہے۔

(۳) بعض مقامات پر ضرورت محسوس ہوئی کہ کچھ مزید وضاحت ہو۔ایسے مقامات پر توضیحی حاشیہ بھی لکھا گیا ہے۔اس کے علاوہ بعض مقامات ایسے بھی آئے ہیں کہ اپنی کم علمی وکم مائیگی اور والد ماجد کی بلند مرتبی کے پورے احساس وادراک کے باجود ایسا محسوس ہوا جیسے کوئی چیز ان کی نظر سے اوجھل رہ گئی۔ایسے مقامات پر مستند تفاسیر سے مراجعت کر کے عنداللہ اپنی ذمہ داری بھی سمجھی گئی اور حضرت مرحوم کے قیمتی ورثہ کا حق بھی کہ مناسب حاشیہ دے دیا جائے۔یہ وہ کام تھا جس کا ہمارے یہاں رواج ذرا کم ہے۔بڑوں کی چیزوں کو جوں کے توں ہی شائع کرتے رہنا پسند کیا جاتا ہے۔اس لئے سوچنا بھی پڑا مگر اپنا رجحان یہی رہا۔اور یہی بہتر معلوم ہوا۔یہ حاشیے بس گنتی کے دو تین ہی ہیں۔

---

ان سطروں کے بعد اصل کتاب سے پہلے برادر عزیز میاں خلیل الرحمٰن سجاد کے قلم سے ''پیش لفظ'' کے چند صفحات آرہے ہیں۔اس کتاب کی خدمت کے لئے ہم بھائیوں میں سب سے چھوٹے ہونے کے باوجود اصلاً وہی موزوں تر تھے۔انھیں علمِ قرآن کو بطورِ خصوص اساتذہ سے حاصل کرنے کا موقع ملا ہے اور والدِ ماجد کی فکری خصوصیات کو اخذ کرنے میں بھی میں ان کو اپنے سے آگے ہی دیکھتا ہوں۔پس جی چاہا کہ کم از کم درس کی خصوصیات پر انھیں کے قلم سے کچھ روشنی پڑ جائے تو وہ زیادہ اچھا ہے بہ نسبت اس کے کہ میں طبع آزمائی کروں۔الحمد للہ کہ یہ خواہش انھوں نے پوری کردی۔بسم اللہ اب ورق اُلٹئے اور قرآن پاک کی فضاؤں میں سانس لیجیے۔اور ہوسکے تو صاحبِ درس کو اپنی دعاؤں میں نہ بھولیے۔کہ وہ اپنے قارئین سے ہمیشہ اس احسان کے خواستگار رہے ہیں۔اور یہ عاجز بھی سراپا احتیاج ہے۔

راقمِ آثم

عتیق الرحمٰن سنبھلی

لندن۔۱۵/ذی القعدہ ۱۴۲۴ھ ۸/جنوری ۲۰۰۴ء

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم

# پیش لفظ

غذا، پانی، ہوا اور روشنی جیسی چیزوں کے علاوہ، جن کی ضرورت انسان کے علاوہ دوسری مخلوقات کو بھی ہے، وہ چیز جس کی ضرورت انسان کو اپنے جوہرِ انسانیت کے تحفظ اور نشو ونما کے مقصد سے سب سے زیادہ پڑتی ہے وہ ہے اس طرز زندگی کی طرف رہنمائی جس کے مطابق زندگی گذار کر انسان ''سعادت'' اور ''فلاح'' حاصل کر سکے اور مختلف داخلی و خارجی رکاوٹوں کو عبور کر کے اپنی منزل مقصود تک پہنچ سکے۔

انسان کی دوسری ضروریات کی طرح اُس کی سب سے اہم ضرورت کی تکمیل بھی وہی ہستی کر سکتی ہے جس نے اسے پیدا کیا ہے اور جس نے اس کی فطرت میں متضاد قسم کی صلاحیتیں اور جذبے رکھ دیئے ہیں اور جو اُس سے اور اس کی اُن صلاحیتوں اور جذبوں سے، اور اس کی انسانیت کو کمزور و مضمحل کرنے کی کوشش میں ہمہ وقت سرگرم عمل اندرونی و بیرونی طاقتوں سے سب سے زیادہ واقف ہے نیز جس کی نظر ماضی، حال، مستقبل اور شمال، جنوب، مشرق، مغرب سب پر یکساں اور بیک وقت رہتی ہے --- اور اس سچائی کو جھٹلایا نہیں جا سکتا کہ اس ہستی نے انسان کے ساتھ ''ربوبیت'' والے اپنے مخصوص اور بے لوث رشتے کا حق ادا کرتے ہوئے پہلے ہی دن سے دوسری ''بنیادی ضرورتوں'' کے علاوہ اس اہم ترین ضرورت کی تکمیل کا انتظام بھی شروع کر دیا تھا۔ اس کے بعد جیسے جیسے انسان کی مادّی ضروریات، آبادی میں اضافے اور تمدن کے ارتقاء کے ساتھ ساتھ بڑھتی گئیں، زمین کی پیداوار اور معیشت کے اسباب میں بھی اسی رب العالمین کے بنائے ہوئے نظام کے مطابق اضافہ ہوتا گیا۔ اس کی ربوبیت کا یہی رنگ انسان کی انسانیت کے تحفظ اور نشو ونما کے مقصد سے اتاری گئی اس کی رہنمائی میں بھی نظر آتا ہے۔ چنانچہ یہ انسان کرۂ ارض میں جہاں جہاں بستا رہا، اور جو جو زبانیں بولتا رہا، وہاں وہاں اور الگ الگ زبانوں میں اس کا شفیق رب اس کے پاس رہنمائی بھیجتا رہا۔

اس ازلی رہنمائی کے بنیادی خدوخال تو نہیں بدلتے تھے، مگر ہر جگہ اور ہر دور کے مخصوص مسائل اور جداگانہ مزاج کا لحاظ ضرور کیا جاتا تھا۔

پھر جب انسانی تمدن مختلف ارتقائی مراحل طے کرتے ہوئے اس نقطے پر پہنچ گیا جس کا تقاضا یہ تھا کہ الگ الگ علاقوں، قوموں اور زبانوں میں رہنمائی بھیجنے کے بجائے دنیا کے تمام انسانوں کے لئے ایک ہی رہنمائی بھیج دی جائے، تو اسی شفیق پروردگارِ عالم نے چھٹی صدی عیسوی میں کرۂ ارض کے بالکل درمیان میں واقع تاریخی شہر مکہ مکرمہ میں اپنی آخری کتاب قرآن مجید اتار دی اور قرآنی طرزِ زندگی کا ایک جیتا جاگتا اور چلتا پھرتا نمونہ بنا کر سیدنا محمد رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کو بھیج دیا۔ اور اس بات کا واشگاف لفظوں میں اعلان کر دیا کہ اب رہتی دنیا تک جو انسان اپنے جوہر انسانیت کا تحفظ اور نشو ونما کرنا چاہے وہ اسی قرآن کی طرف رجوع کرے۔ اب رشد وہدایت اور فلاح وسعادت کی ازلی راہ یہیں سے ملے گی۔ بس سچی طلب شرط ہے۔ (إن هو الا ذكر للعالمين، لمن شاء منكم أن يستقيم)

قرآن مجید کی اس مخصوص حیثیت کا تقاضا تھا کہ:

۱- وہ ہمیشہ محفوظ رہے۔

۲- اسے عام طور پر درست طریقہ کے مطابق پڑھا جاتا رہے۔

۳- ہر دور میں اس کی تفسیر وتشریح کا سلسلہ بھی جاری رہے۔

چنانچہ نزول قرآن کے آغاز ہی میں اللہ تعالیٰ نے یہ اعلان فرما دیا تھا کہ ان تینوں کا انتظام اس نے پہلے ہی سے مقدر کر رکھا ہے۔ (ان علينا جمعه وقرآنه، فاذا قرأناه فاتبع قرآنه، ثم إن علينا بيانه) اس خداوندی اعلان کے دنیا کے سامنے آئے ہوئے تقریباً ساڑھے چودہ سو سال گذر چکے ہیں، اس پوری مدت میں یہ تینوں وعدے کس طرح پورے ہوئے، اور قرآن مجید کی حفاظت، اس کے پڑھنے پڑھانے اور اس کی تفسیر وتشریح کے لئے کیسی زبردست اور عدیم المثال کوششیں کی گئیں۔ اور جن لوگوں کو ان کاموں کے لئے منتخب کیا گیا انہیں کتنی صلاحیتیں، اور کیسے اوصاف بخشے گئے اس سب کی تفصیل کے لئے ضخیم جلدیں درکار ہیں۔ سر دست تو صرف اتنا ہی عرض کیا جا سکتا ہے کہ اس سب کی تھوڑی سی بھی تفصیل جاننے سے یہ بات بالکل الم نشرح ہو جاتی ہے کہ واقعۃً یہ کتاب یعنی قرآن مجید تمام انسانوں

کی رہنمائی کے لئے ان کے رب کی طرف سے اتاری گئی آخری کتاب ہے، نہ اسے کبھی بدلا یا مٹایا جا سکے گا، اور نہ اب کسی اور کتاب کی ضرورت پڑے گی۔

---

کرۂ ارض کا یہ خطہ جسے اب برصغیر کے نام سے یاد کیا جاتا ہے، اس لحاظ سے بھی ایک امتیازی شان رکھتا ہے کہ یہاں قرآن مجید کے حفظ اور اصول تجوید کے ساتھ اس کے پڑھنے پڑھانے کے وہ انتظامات ہوئے جو بہت سے عرب ملکوں میں بھی کچھ عرصہ پہلے دیکھنے میں نہیں آتے تھے، اور اسی طرح قرآن مجید کے سمجھنے سمجھانے، اس کے مضامین پر غور وفکر کرنے اور اس کی تفسیر وتشریح کے سلسلے میں بھی جو خدمات، خصوصاً حضرت شاہ ولی اللہؒ کے دور سے یہاں انجام دی گئیں اور جن کا سلسلہ الحمد للہ کہ ابھی جاری ہے وہ بھی، بعض پہلوؤں سے، عدیم المثال ہیں-- یہ کتاب جو آپ کے ہاتھ میں ہے یہ بھی اسی زریں سلسلہ کی ایک کڑی ہے۔ ۵۳-۱۹۵۴ء سے لکھنؤ کی ایک مسجد کے جوار میں والد ماجد حضرت مولانا محمد منظور نعمانیؒ اور حضرت مولانا سید ابوالحسن علی ندویؒ نے سکونت اختیار کی اور وہیں سے دونوں حضرات کی تبلیغی، دعوتی، اصلاحی اور ملی سرگرمیوں کے ایک نئے دور کا آغاز ہوا، انہی کوششوں میں سے ایک درس قرآن کا ہفتہ واری سلسلہ تھا جو شروع میں حضرت مولانا علی میاںؒ کے ذمے رہا پھر بعد میں یہ ذمے داری حضرت والد ماجدؒ کے سپرد ہوگئی۔ اُن دنوں ٹیپ ریکارڈ وغیرہ کا رواج تو تھا نہیں کبھی کبھی ایسا ہوتا تھا کہ کوئی صاحب درس قلمبند کرلیا کرتے تھے، اور حضرت والد ماجدؒ اس پر ایک نظر ڈال کر اسے الفرقان میں دے دیتے تھے اور زیادہ تر وہ خود ہی اپنی یادداشت کی مدد سے درس لکھ کر الفرقان میں شائع کر دیا کرتے تھے-- الفرقان کی فائلوں میں محفوظ متفرق درسہائے قرآن کی یہی امانت ہے جو اب کتابی شکل میں آپ تک پہنچائی جارہی ہے۔

---

''ہر گلے را رنگ و بوئے دیگر ست'' کے مصداق قرآن مجید کی جس تفسیر پر آپ نظر ڈالیں گے اس میں کوئی الگ ''رنگ وبو'' آپ ضرور محسوس کریں گے۔ اس درس قرآن کی چند اہم خصوصیات کے بارے میں ذیل میں یہ ناچیز راقم سطور کچھ طالب علمانہ معروضات پیش کرتا ہے، خصوصاً اس امید پر کہ جو اہل علم حضرات مساجد میں قرآن مجید کے ترجمہ وتفسیر کی خدمت

انجام دے رہے ہیں شاید ان کے لئے ان معروضات کی روشنی میں اس درس قرآن سے بہتر طریقے پر استفادہ کی راہیں کھل جائیں۔

(۱) آپ کو ایک بات تو درس قرآن کے مطالعہ کے دوران یہ محسوس ہو گی کہ صاحب درس کی پوری توجہ ہر آیت کی تشریح کرتے وقت صرف اس نقطے پر مرکوز رہتی ہے کہ سننے والے کے دل و دماغ میں کلام الٰہی کا اصل پیغام اور مدعا اتر جائے۔ اپنے علم اور خطابت سے متاثر کرنا تو درکنار، یہاں تو غیر ضروری محققانہ بحثوں سے بھی مکمل گریز ہے۔ نہ رموز و اشارات ہیں اور نہ اسرار و نکات بس سیدھے سادھے دردمندانہ انداز میں اور پوری یکسوئی کے ساتھ ساری توجہ اس پر مرکوز ہے کہ لوگوں کے دلوں میں ایمان و یقین اور خشیت و انابت کی وہ کیفیت پیدا ہو جائے جو کلام الٰہی کا اصل مقصود ہے، اور زندگیوں میں وہ تبدیلی آ جائے جو قرآن ہر ہر فرد کی زندگی میں برپا کرنا چاہتا ہے۔ کہنے میں تو یہ بات بہت آسان ہے مگر جاننے والے جانتے ہیں کہ گفتگو کو پٹڑی سے نہ اترنے دینا، اور نیت کو شروع سے آخر تک بالکل درست رکھنا، اور اصل مدعا پر پوری توجہ کو مرکوز رکھنا (خصوصاً تقریر میں) کوئی آسان کام نہیں، اس کے لئے بے پناہ اخلاص اور استغناء اور غیر معمولی قابو اور استحضار درکار ہے چھوٹا منہ بڑی بات ہے مگر کہے بغیر رہا بھی نہیں جاتا، میرے ناقص خیال میں حضرت والد ماجدؒ کی تحریر اور تقریر ہی نہیں، بلکہ ان کی پوری شخصیت کو بے حد سادگی کے ساتھ غیر معمولی تاثیر کی جو خصوصیت ملی تھی اس کا اصل سرچشمہ بھی یہی باطنی اوصاف تھے۔ اور یہ سب فیضان تھا ان اللہ والوں کی نظر کا جن سے محبت اور جن کا اتباع انہوں نے اپنا شیوہ بنایا تھا۔

(۲) ہمارے زمانے میں مادیت کے غلبے اور ''جدیدیت'' کے رجحان کی وجہ سے فکر اسلامی کبھی کبھی عقائد کے سلسلہ میں مداہنت کی شکار نظر آتی ہے، اور کبھی ایسا محسوس ہونے لگتا ہے کہ زیادہ تر توجہ دنیاوی مسائل کے حل اور دنیا میں غلبہ و اقتدار کے حصول کی طرف ہے اور آخرت میں نجات اور مغفرت کے حصول کو ثانوی حیثیت دے دی گئی ہے۔ جب کہ نبوی مزاج اور قرآنی اسلوب کے مطالعہ سے صاف نظر آتا ہے کہ عقائد کا مسئلہ بنیادی اہمیت کا حامل ہے اور انسان کا سب سے بڑا مسئلہ اور پوری شریعت کا اولین مقصود ''آخرت میں نجات'' ہے۔ اس درس قرآن کے مطالعہ کے دوران آپ خود محسوس کریں گے کہ اس پہلو سے کیسی قابل رشک

مناسبت صاحب درس کو قرآنی ونبوی مزاج سے میسر تھی، توحید اور آخرت اور دیگر عقائد (مثلاً عقیدۂ حیات مسیح) کا جو بیان اس درس میں مختلف مقامات پر آیا ہے۔ضرورت ہے کہ اس کو خصوصی توجہ سے پڑھا جائے اور اس سے بھرپور استفادہ کیا جائے۔

(۳) قرآن مجید اور احادیث نبویہ کی تعبیرات کو سمجھنے میں جو مشکلات بعد کے دور میں پیش آئیں وہ مشکلات عہد نبوی میں نہیں پیش آتی تھیں۔اس کی ایک وجہ یہ بھی تھی کہ جو خالص عربی تعبیرات استعمال ہو رہی تھیں ان کو اُسی خالص فطری انداز میں وہ لوگ سمجھتے تھے جو قرآن کے اور رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کے اولین مخاطب تھے،ان کی نہ زبان عجمی تعبیرات سے متاثر ہوئی تھی اور نہ ذہنیت ہی ان پرتکلف فلسفیانہ اصطلاحات اور بحثوں سے آشنا ہوئی تھی جو عجمی تمدن، مثلاً یونانی یا رومی یا ایرانی تمدن کی پیداوار تھیں۔اور یہی وجہ ہے کہ ان کے ذہن ودماغ میں وہ سوالات یا اشکالات ہی نہیں پیدا ہوتے تھے جو بعد کے دور میں نہ صرف یہ کہ پیدا ہوئے بلکہ صدیوں تک مسلکوں اور فرقوں کے وجود میں آنے کا سبب بنتے رہے۔اور ان کی وجہ سے علمی وعقلی قوتوں کا جس طرح استعمال ہوا اس نے بحیثیت مجموعی فائدے سے کہیں زیادہ نقصان پہنچایا--اہل نظر جانتے ہیں کہ اس صورت حال کا اثر قرآن مجید کی تفسیر پر کیا اور کتنا ہوا؟

جن حضرات کو امام الہند حضرت شاہ ولی اللہ رحمۃ اللہ علیہ کی تصنیفات کے مطالعہ کا موقع ملا ہے وہ بخوبی واقف ہیں کہ قرآن وحدیث کی تفسیر وتشریح میں ان بحثوں سے گریز اور عہدِ نبوت کے فطری انداز کی طرف واپسی کا جو رواج انہوں نے ازسرنو عام کیا وہ ان کے تجدیدی کارناموں میں سے ہے۔اور متعدد اہل نظر اس حقیقت کے گواہ رہے ہیں کہ والد ماجد حضرت مولانا محمد منظور نعمانیؒ ان معدودے چند اہل علم میں سے تھے جنہوں نے حضرت شاہ ولی اللہ رحمۃ اللہ علیہ کے افادات سے بھرپور استفادہ کیا تھا، بلکہ کہا جا سکتا ہے کہ ان کا علمی ذوق ومزاج بڑی حد تک ان کے رنگ میں رنگ گیا تھا، اور یہی وجہ ہے کہ ''درس قرآن'' ہو یا ''معارف الحدیث'' آپ ہر جگہ دیکھیں گے کہ قرآنی ونبوی تعبیرات کی تشریح بالکل فطری، سلیس اور بامحاورہ انداز سے ہو رہی ہے اور کہیں بھی کلامی اور فلسفیانہ بحثوں کو راہ نہیں مل رہی ہے--مزید وضاحت کے لئے ایک مثال پیش کرنا مناسب معلوم ہوتا ہے۔

قرآن مجید میں متعدد مقامات پر اللہ تعالیٰ نے اپنے بارے میں ایک تعبیر استعمال کی

ہے ''استویٰ علی العرش'' اس قرآنی تعبیر کے ترجمہ و تفسیر میں بہت ہی طول طویل بحثیں چھڑی ہیں، اور کسی بھی مفسر کے لئے ان بحثوں سے اپنا دامن بچانا بہت مشکل ہوتا ہے۔ مگر ان سطور کے ناچیز راقم نے حضرت والد ماجدؒ سے ایک سے زیادہ مرتبہ اس تعبیر کی جو تشریح سنی وہ کچھ اس طرح تھی کہ:

''جس طرح ہمارے محاورہ میں کہا جاتا ہے کہ فلاں بادشاہ ''تخت نشین ہوا'' تو اس کا مطلب ہوتا ہے کہ اس نے اپنی سلطنت میں زمام اقتدار اپنے ہاتھ میں لی، یہ مطلب نہیں ہوتا کہ ''وہ اپنے تخت پر بیٹھ گیا'' اور نہ کسی کے ذہن میں یہ سوال پیدا ہوتا ہے کہ اس کی اس نشست کی کیا شکل و صورت تھی......؟ اسی مثال کی روشنی میں بلا تشبیہ سمجھئے کہ قرآن مجید میں جہاں کہیں یہ ''استویٰ علی العرش'' کی تعبیر آئی ہے اس سے پہلے زمین و آسمان کی تخلیق کا ذکر ہے، اور مطلب یہ ہے کہ اللہ تعالیٰ نے اس کائنات کو پیدا کرنے کے بعد زمام مملکت سنبھال لی اور نظم کائنات اپنے ہی ہاتھ میں رکھا، یہ اس مشرکانہ عقیدہ کی بھی تردید ہے جس کے مطابق زمین و آسمان کو پیدا تو اللہ ہی نے کیا، مگر نظم کائنات اس نے اپنے کچھ برگزیدہ بندوں کے سپرد کر دیا، اور اس میں اس یہودی عقیدے کی بھی تردید ہے کہ اللہ تعالیٰ زمین و آسمان وغیرہ کی تخلیق کے بعد تھک گیا، اور اس نے اس سے فارغ ہو کر آرام کیا۔''

بامحاورہ ترجمہ و تفسیر کی ایک مثال آپ سورۂ مائدہ کی آیت: اِنَّمَا وَلِيُّكُمُ اللّٰهُ وَرَسُولُهٗ وَالَّذِيْنَ اٰمَنُوا الَّذِيْنَ يُقِيْمُوْنَ الصَّلٰوةَ وَيُؤْتُوْنَ الزَّكٰوةَ وَهُمْ رٰكِعُوْنَ. کے ترجمہ و تفسیر میں بھی ملاحظہ فرما سکتے ہیں۔ حضرت والد ماجدؒ نے اس آیت کا ترجمہ اس طرح کیا ہے:

''(مسلمانو!) تمہارا ولی (یعنی تمہاری مخلصانہ دوستی اور وفاداری کا مستحق) بس اللہ ہے اور اس کا رسول، اور وہ مومنین صادقین جو اچھی طرح نماز ادا کرتے ہیں، زکوٰۃ دیتے ہیں اور (اللہ کے سارے احکام کے سامنے) سر تسلیم خم کرتے ہیں۔''

یہاں (وھم راکعون) کا ترجمہ ''سر تسلیم خم کرتے ہیں'' کیا گیا ہے، آگے اس کی تفسیر کے ضمن میں کہا گیا ہے کہ:

''وھم راکعون کی تفسیر میں مفسرین نے مختلف باتیں کہی ہیں، میرے نزدیک راجح یہ ہے کہ اس کا مفہوم وہی ہے جس کو ہماری زبان میں سرِ تسلیم خم کرنا یا سر نیاز خم کرنے سے تعبیر کیا جاتا ہے اور اس کا مطلب مکمل فرمانبرداری ہے۔''

ناچیز راقم سطور کا خیال ہے کہ قرآن مجید کے وہ بہت سے مقامات جن کے ترجمہ وتفسیر میں دشواریاں پیش آتی ہیں اور بسا اوقات تفسیر کی متداول کتابوں کے مطالعہ سے بھی ایک طالب علم جن کا تشفی بخش حل نہیں ڈھونڈھ پاتا، اگر حقیقت ومجاز اور متکلمانہ وفلسفیانہ اصطلاحوں میں الجھے بغیر خالص فطری، عربی اور بامحاورہ انداز اختیار کیا جائے تو شاید وہ زیادہ تر مشکلات خود ساختہ اور مصنوعی نظر آنے لگیں۔ اور یہ بھی ایک اہم پہلو ہے جو درسِ قرآن کے اس مجموعہ سے اخذ کیا جا سکتا ہے۔ جیسا کہ مذکورہ دو مثالوں سے ظاہر ہے۔

(۴) ہر سورت اگرچہ مختلف ہدایات اور تعلیمات پر مشتمل ہوتی ہے مگر ان کے درمیان کوئی قدر مشترک ضرور ہوتی ہے جس کی وجہ سے ان کو کسی ایک مخصوص سورت میں جگہ دی گئی ہے، وہ قدر مشترک دراصل اس سورت کا مرکزی مضمون یا پیغام ہوتا ہے، جس کو سمجھ لینے سے آیات کے درمیان ربط کو سمجھنا بھی آسان ہو جاتا ہے۔ اس درس قرآن میں آپ مختلف مقامات پر محسوس کریں گے کہ صاحب درس نے سورتوں کے مرکزی مضمون یا پیغام پر گہری نظر ڈالی ہے اور یہاں بھی ان کا فطری انداز برقرار رہا ہے۔ مرکزی مضمون کی تلاش میں کوئی تکلف یا بناوٹ نظر نہیں آتی۔ اسی طرح سورت کی مختلف آیتوں کے مابین اور مختلف سورتوں کے درمیان باہم ربط کا بیان بھی بڑے ہی فطری انداز سے کیا گیا ہے۔

(۵) یہ بات عام طور پر جانی جاتی ہے کہ قرآن مجید پورے کا پورا ایک ہی وقت میں نہیں اتار دیا گیا، بلکہ حالات اور واقعات کی رعایت سے جن ہدایات کی ضرورت پڑتی گئی، ان پر مشتمل آیات اور سورتوں کو اللہ تعالیٰ بھیجتا رہا۔ چنانچہ ہر سورت حالات کے جس پس منظر میں اتری اس کو جاننے اور پیش نظر رکھنے سے اس سورت اور اس کے مختلف اجزاء کی رہنمائی اور پیغام کو سمجھنے میں بہت مدد ملتی ہے۔ اس درس قرآن کے مطالعہ سے آپ کو محسوس ہوگا کہ سورتوں کے پس منظر کا بیان بڑی اہمیت کے ساتھ کیا گیا ہے۔ اور اس سے آپ کو یہ بھی اندازہ ہوگا کہ قرآن مجید کے سمجھنے سمجھانے کیلئے حدیث وسیرت کا کتنا علم درکار ہے؟ (مثال کے طور پر ملاحظہ فرمایئے سورۂ توبہ اور سورۂ فتح کے پس منظر کا بیان)۔

یہاں ایک پہلو کی طرف اور اشارہ ہو جائے تو اچھا ہے، وہ یہ کہ پس منظر کی حیثیت رکھنے والے حالات وواقعات کا بیان کبھی کبھی اس انداز سے ہونے لگتا ہے کہ سننے یا پڑھنے

والے کا ذہن صرف ماضی کے ان واقعات ہی میں اٹک جاتا ہے۔اور آج کے حالات میں خود اپنے لئے اور اپنے گردوپیش کے لئے کوئی ہدایت اخذ کرنے سے محروم رہ جاتا ہے۔اس درس قرآن میں آپ دیکھیں گے کہ ایک طرف پس منظر کا بقدر ضرورت بیان ہے تو دوسری طرف بار بار اس طرف توجہ مبذول کرانے کی کوشش بھی ہے کہ آج کے دور میں ہمارے لئے ان ربانی ارشادات میں کیا رہنمائی ہے؟ --الغرض ''اسباب نزول'' کے سلسلے میں یہ معتدل موقف بھی اس ''درس قرآن'' کی ایک اہم خصوصیت ہے۔

(۶) کسی طویل سورت کے پورے پیغام کو سمیٹ کر بیان کر دینا آسان نہیں ہوتا۔تاہم اگر اس میں کامیابی مل جائے تو طالبین ہدایت کے لئے اس سورت کی رہنمائی سے استفادہ میں آسانی ضرور ہو جاتی ہے۔سورۂ توبہ کا درس مکمل کرنے کے بعد ایک مستقل درس میں جو اس مجموعہ کے اٹھارہ صفحات میں آیا ہے، جس طرح اس عظیم الشان سورت کے اسباق کو دہرایا گیا ہے، اور جس طرح اس کا عطر کشید کر کے رکھ دیا گیا ہے، میرے ناچیز خیال میں وہ ایک شاہکار ہے۔امید ہے کہ اہل ذوق حضرات اس پر خصوصی توجہ دیں گے۔

(۷) ہر شخص کا اپنا ایک ذوق اور مزاج ہوتا ہے۔اور اکثر یہ دیکھا جاتا ہے کہ لوگوں کے اپنے اپنے ذوق و مزاج کا اثر قرآن و حدیث کی تفسیر و تشریح پر بھی پڑتا ہے۔اگر یہ بات معتدل حدود کے اندر رہے تو گوارا کی جا سکتی ہے۔مگر اگر یہ طبعی حدود سے آگے بڑھنے لگے تو بہت افراط یا تفریط ہونے لگتی ہے، جس کے بہت دور رس نقصانات بھی ہو سکتے ہیں۔اس کا حل یہی ہے کہ ہم میں سے ہر شخص اپنے اپنے ذوق و مزاج کی اسیری سے نکل کر قرآنی اور نبوی ذوق و مزاج کو سمجھنے اور اس کے سانچے میں اپنے کو ڈھالنے کی شعوری کوشش کرے۔

مثال کے طور پر ایک طرف امت کی ذہنی تربیت کا وہ انداز ہے جس کے نتیجہ میں اللہ تعالیٰ کے بنائے ہوئے اسبابی نظام کو بالکل نظر انداز کر کے تمناؤں اور تخیلات کی دنیا میں مست رہنے کی عادت پڑ رہی ہے، اور دوسری طرف اس کے برعکس وہ طریق کار ہے جس کے نتیجہ میں کارکنوں کا ذہن صرف مادّی، ظاہری اور سیاسی بن جاتا ہے۔اور وہ نبوی مزاج و منہاج کے بجائے خالص قومی و سیاسی انداز سے کوششیں کرنے اور ان سے اچھے نتیجوں کے برآمد ہونے کی امیدیں قائم کرنے لگتے ہیں--- مجھے اس درس قرآن میں جگہ جگہ یہ محسوس ہوا

کہ صاحب درس اپنے مخاطبوں کو معتدل قرآنی اور نبوی مزاج پر لانے کی بڑی شعوری کوشش کررہے ہیں۔ اور میرا خیال ہے کہ چونکہ آج کل اس سلسلے میں بے اعتدالی اور افراط و تفریط بہت عام ہے اس لئے اس پہلو کی طرف بھی محترم قارئین کرام خصوصاً اہل علم حضرات کی توجہ دلا دینا مناسب ہے۔ اسی خیال سے اس پہلو کا میں نے ذکر کیا ہے۔ بہتر ہوگا کہ مزید وضاحت کے لئے اس سلسلے کی ایک نمایاں مثال بھی یہاں پیش کر دی جائے۔

سورۂ نساء کی آیت (۱۰۱) اور (۱۰۲) میں میدان جنگ میں فرض نماز کی باجماعت ادائیگی کا ایک مخصوص طریقہ بتایا گیا ہے جسے ''صلوٰۃ خوف'' کہا جاتا ہے۔ ان آیات کی تفسیر کرتے ہوئے نماز کے اس طریقے کی وضاحت کے بعد صاحب درس نے اس نماز سے ایک نہایت اہم نکتہ اخذ کرتے ہوئے فرمایا ہے:

''قرآن مجید کی ان آیتوں میں میدان جنگ کی نماز کے بارے میں جو ہدایت دی گئی اور رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے جس طرح اس پر عمل فرمایا، اس میں آپ کی امت کے لئے چند بڑے سبق ہیں۔ میرے نزدیک پہلا اہم سبق یہ ہے کہ اللہ تعالیٰ نے اس عالم کو عالم اسباب بنایا ہے اور ہمارے لئے جائز نہیں ہے کہ ہم توکل کا نام لے کر اسباب وتدابیر کی طرف سے غفلت برتیں۔ اگر اس کی ذرا بھی گنجائش ہوتی تو یہ حکم ہوتا کہ میدانِ جنگ میں بالکل اسی طرح نماز ادا کی جائے جس طرح مسجد نبوی میں ادا کی جاتی تھی اور سارا لشکر ایک ساتھ حضورؐ کی اقتدار میں نماز پڑھے۔ کہا جاتا کہ دشمن ہمارا کچھ نہیں بگاڑ سکتا۔ اللہ ہماری حفاظت کے لئے کافی ہے، ہمیں کسی حفاظتی فکر اور تدبیر کی ضرورت نہیں، ہم نماز پڑھیں گے تو آسمان کے فرشتے ہماری حفاظت کریں گے لیکن یہ حکم نہیں دیا گیا بلکہ اسباب کی رعایت کرتے ہوئے جنگ کی ضرورت اور دفاع کی مصلحت سے نماز کا قانون بدل دیا گیا، نماز کے درمیان طویل نقل وحرکت کی اجازت دے دی گئی اور صراحت کے ساتھ حکم دیا گیا کہ مجاہدین اپنے پورے اسلحہ سے مسلح ہوکر نماز میں شریک ہوں، وہ ہتھیار بھی لگے ہوں جن سے دشمن پر حملہ کیا جاتا ہے اور وہ بھی جو دشمن کے حملے سے بچاؤ کیلئے استعمال ہوتے ہیں۔ (ولیاخذُوا حِذرَھُم وَاسلِحَتَھُم)
جس امت کو یہ ہدایت دی گئی ہو اور جس کے پیغمبر نے اسی کے مطابق عمل کیا

ہو اور یہی امت کو سکھایا ہو اس کے لئے کیسے جائز ہو سکتا ہے کہ وہ اسباب وتدابیر سے غفلت برتے اور اس کا نام ''توکل'' رکھے؟ بہر حال یہ ان آیتوں کا بڑا اہم سبق ہے۔

دوسرا اصولی سبق صلوٰۃ خوف کی اسی ہدایت سے یہ ملا کہ دنیا کے مادہ پرستوں کی طرح اسباب وتدابیر ہی کو سب کچھ نہ سمجھا جائے بلکہ مناسب حد تک اسباب وتدابیر کا لحاظ کرتے ہوئے اللہ تعالیٰ کے ارادہ اور مشیت ہی کو فیصلہ کن سمجھا جائے اور اس کی نصرت اور رحمت کا استحقاق حاصل کرنے کی فکر وکوشش کو ہر چیز پر مقدم رکھا جائے۔ اگر یہ بات نہ ہوتی تو فوج کے کسی حصہ کو بھی دشمن کے سامنے سے ہٹا کر نماز میں مشغول ہونے کی اجازت نہ دی جاتی۔ اس معاملہ میں مسلمانوں کے بعض طبقے سخت افراط وتفریط میں مبتلا ہیں، اسلام کی روح اور اس کی تعلیمات سے مطابقت رکھنے والی بات وہی ہے جو صلوٰۃ خوف کے بارے میں قرآن مجید کی ہدایت اور رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کے عمل سے معلوم ہوتی ہے۔''

---

آخر میں عرض ہے کہ درس قرآن کے یہ کچھ پہلو ہیں جن کی طرف اس کوتاہ بیں کی نظر گئی اور اس نے یہ مناسب سمجھا کہ اس کی طرف محترم قارئین، خصوصاً اہل علم کی توجہ مبذول کی جائے۔ ورنہ سچ تو یہ ہے کہ اگر محترم بھائی صاحب مدظلہ (مولانا عتیق الرحمٰن سنبھلی) جن کے حصے میں بجا طور پر اس درس قرآن کی ترتیب کی سعادت بھی آئی اور برادر محترم مولانا محمد حسان نعمانی صاحب اور ہمشیرۂ محترمہ امۃ الرحمٰن کوثر صاحبہ کا سخت اصرار نہ ہوتا تو میں مخمل میں ٹاٹ کا یہ پیوند لگانے کی ہرگز جسارت نہ کرتا۔ بہر حال دعا ہے کہ اس درس قرآن کا فیض عام ہو، اور زیادہ سے زیادہ لوگ اس سے فائدہ اٹھائیں۔

رب اوزعنی أن اشکر نعمتک التی انعمت علی وعلی والدی وان اعمل صالحا ترضاہ وادخلنی برحمتک فی عبادک الصالحین.

آپ سب کی دعاؤں کا محتاج اور سائل

خلیل الرحمٰن سجاد نعمانی ندوی

(درس-۱)

# جہاد اور ہجرت سے متعلق سورہ نسآء کی چند آیات

اَلْحَمْدُ لِلّٰہِ نَحْمَدُہٗ وَنَسْتَعِیْنُہٗ وَنَسْتَغْفِرُہٗ وَنُؤْمِنُ بِہٖ وَنَتَوَکَّلُ عَلَیْہِ وَنَعُوْذُ بِاللّٰہِ مِنْ شُرُوْرِ أَنْفُسِنَا وَمِنْ سَیِّئَاتِ أَعْمَالِنَا مَنْ یَّھْدِہِ اللّٰہُ فَلَا مُضِلَّ لَہٗ، وَمَنْ یُّضْلِلْہُ فَلَا ھَادِیَ لَہٗ، وَنَشْھَدُ أَنْ لَّا اِلٰہَ اِلَّا اللّٰہُ وَحْدَہٗ لَاشَرِیْکَ لَہٗ، وَنَشْھَدُ اَنَّ سَیِّدَنَامُحَمَّداً عَبْدُہٗ وَرَسُوْلُہٗ، صَلَّی اللّٰہُ تَعَالٰی عَلَیْہِ وَعَلٰی آلِہٖ وَاَصْحَابِہٖ وَسَلَّمَ تَسْلِیْماً کَثِیْراً کَثِیْراً۔أَمَّابَعْدُ۔

أعوذ باللہ من الشیطٰن الرّجیم۔ بسم اللہ الرّحمٰن الرّحیم ط

| |
|---|
| یٰاَیُّھَا الَّذِیْنَ اٰمَنُوْآ اِذَا ضَرَبْتُمْ فِیْ سَبِیْلِ اللّٰہِ فَتَبَیَّنُوْا وَلَا |
| تَقُوْلُوْا لِمَنْ أَلْقٰی اِلَیْکُمُ السَّلٰمَ لَسْتَ مُؤْمِناً،تَبْتَغُوْنَ عَرَضَ |
| الْحَیٰوۃِ الدُّنْیَا فَعِنْدَ اللّٰہِ مَغَانِمُ کَثِیْرَۃٌ، کَذٰلِکَ کُنْتُمْ مِنْ |
| قَبْلُ فَمَنَّ اللّٰہُ عَلَیْکُمْ فَتَبَیَّنُوْا، اِنَّ اللّٰہَ کَانَ بِمَا تَعْمَلُوْنَ |
| خَبِیْراً ہ لَایَسْتَوِی الْقَاعِدُوْنَ مِنَ الْمُؤْمِنِیْنَ غَیْرُ أُوْلِی الضَّرَرِ |
| وَالْمُجَاھِدُوْنَ فِیْ سَبِیْلِ اللّٰہِ بِأَمْوَالِھِمْ وَأَنْفُسِھِمْ، فَضَّلَ اللّٰہُ |
| الْمُجَاھِدِیْنَ بِأَمْوَالِھِمْ وَأَنْفُسِھِمْ عَلَی الْقَاعِدِیْنَ دَرَجَۃً، |

| |
|---|
| وَكُلًّا وَّعَدَاللّٰهُ الْحُسْنٰى، وَفَضَّلَ اللّٰهُ الْمُجَاهِدِيْنَ عَلَى |
| الْقَاعِدِيْنَ أَجْراً عَظِيْماً٥ دَرَجٰتٍ مِّنْهُ وَمَغْفِرَةً وَّرَحْمَةً، وَكَانَ |
| اللّٰهُ غَفُوْراً رَّحِيْماً٥ اِنَّ الَّذِيْنَ تَوَفّٰهُمُ الْمَلٰئِكَةُ ظَالِمِيْٓ اَنْفُسِهِمْ |
| قَالُوْا فِيْمَ كُنْتُمْ، قَالُوْا كُنَّا مُسْتَضْعَفِيْنَ فِي الْاَرْضِ، قَالُوْآ |
| اَلَمْ تَكُنْ أَرْضُ اللّٰهِ وَاسِعَةً فَتُهَاجِرُوْا فِيْهَا، فَأُوْلٰٓئِكَ مَأْوٰهُمْ |
| جَهَنَّمُ، وَسَآءَتْ مَصِيْرًا٥ اِلَّا الْمُسْتَضْعَفِيْنَ مِنَ الرِّجَالِ |
| وَالنِّسَآءِ وَالْوِلْدَانِ لَايَسْتَطِيْعُوْنَ حِيْلَةً وَّلَا يَهْتَدُوْنَ سَبِيْلًا٥ |
| فَأُوْلٰٓئِكَ عَسَى اللّٰهُ أَنْ يَّعْفُوَ عَنْهُمْ، وَكَانَ اللّٰهُ عَفُوًّا غَفُوْرًا٥ |
| وَمَنْ يُّهَاجِرْ فِيْ سَبِيْلِ اللّٰهِ يَجِدْ فِي الْاَرْضِ مُرٰغَمًا كَثِيْرًا |
| وَّسَعَةً،وَمَنْ يَّخْرُجْ مِنْ بَيْتِهٖ مُهَاجِرًا اِلَى اللّٰهِ وَرَسُوْلِهٖ ثُمَّ |
| يُدْرِكْهُ الْمَوْتُ فَقَدْ وَقَعَ أَجْرُهٗ عَلَى اللّٰهِ، وَكَانَ اللّٰهُ غَفُوْرًا رَّحِيْمًا٥ |

(النساء ۹۴_۱۰۰)

(ترجمہ) اے ایمان والو! جب تم خدا کی راہ میں (یعنی جہاد کے لئے) نکلا کرو تو (عملی اقدام اور حملہ سے پہلے) اچھی طرح تحقیق کرلیا کرو۔ اور جو تمہیں سلام کرے (اور اپنا مسلمان ہونا ظاہر کرے) تو اس کو دنیوی زندگی کے سامان کی خاطر یہ نہ کہو کہ تو مومن و مسلم نہیں ہے، اللہ کے پاس غنیمت کے بڑے سامان ہیں (لہٰذا تم اسی کے فضل پر نگاہ رکھو) پہلے تم بھی ایسے ہی حال میں تھے، اللہ نے تم پر فضل واحسان فرمایا تو تم (ایسے موقعوں پر) تحقیق ضرور کرلیا کرو، تم جو کچھ کرتے ہو اور کرو گے اس سے اللہ تعالیٰ اچھی طرح باخبر ہے۔

مسلمانوں میں اپنے جان و مال سے جہاد کرنے والے اور بغیر کسی عذر اور مجبوری کے بیٹھ رہنے والے (یعنی جہاد نہ کرنے والے) درجہ اور مرتبہ میں برابر نہیں ہیں، جو اہل ایمان اپنے جان و مال سے راہ خدا میں جہاد کرتے ہیں، اللہ تعالیٰ نے ان کو جہاد نہ کرنے والوں پر ایک بڑے درجہ کی فضیلت بخشی ہے، یوں دونوں ہی طبقوں کے لئے (بشرطیکہ وہ ایمان میں مخلص ہوں) اللہ تعالیٰ کی طرف سے حسن انجام کا وعدہ ہے لیکن اللہ تعالیٰ نے ''مجاہدین'' کو

''قاعدین'' پر ایک عظیم اجر کی فضیلت دی ہے (ان کیلئے) اسکی طرف سے (بڑے بلند) درجات ہیں اور (خاص درجہ کی) بخشش و رحمت ہے اور اللہ غفور و رحیم ہے۔

جن لوگوں کی روح فرشتے اس حال میں قبض کریں گے کہ انہوں نے اپنے نفسوں پر ظلم ڈھائے ہیں (اور اللہ کے احکام و مطالبات کی ادائیگی میں سخت کوتاہیاں کی ہیں) وہ ان سے پوچھیں گے کہ تم کس حال میں تھے؟ وہ کہیں گے کہ ہم اپنے وطن اور ماحول میں بالکل عاجز اور بے بس تھے (اس لئے مسلمانوں والی زندگی نہیں گزار سکتے تھے) فرشتے کہیں گے کہ کیا خدا کی زمین وسیع نہ تھی کہ تم کسی طرف ہجرت کر جاتے! ان لوگوں کا ٹھکانا جہنم ہے، اور وہ بہت برا ٹھکانا ہے البتہ وہ عاجز ولا چار مرد اور عورتیں اور بچے جوان حالات سے نکلنے کی کوئی تدبیر نہیں کر سکتے اور کوئی راستہ نہیں پا سکتے ہیں (وہ معذور ہیں)۔

توقع ہے کہ اللہ تعالیٰ ان کو معاف فرمادے گا اور اللہ معاف فرمانے والا اور بخشنے والا ہے۔

اور جو کوئی راہ خدا میں ترک وطن کر کے نکلے (اس کیلئے اللہ کا فیصلہ ہے کہ) وہ اللہ کی زمین میں رہنے بسنے کے لئے وسیع میدان اور پوری گنجائش اور کشادگی پائے گا۔ اور جو کوئی چل نکلے اپنے گھر سے اللہ ورسول کے لئے ہجرت کر کے پھر آجائے اس کو (راستہ ہی میں) موت تو (صرف قدم اٹھادینے سے) اس کا اجر و ثواب ثابت ہوگیا اللہ تعالیٰ کے ہاں اور اللہ تعالیٰ غفور و رحیم ہے۔

# تفسیر وتشریح

## ان آیتوں کا پس منظر

یہ آیتیں جس سیاق اور پس منظر میں سورۂ نساء میں وارد ہوئی ہیں پہلے اس کو سمجھ لینا چاہئے، یہ بات آپ سب حضرات کو معلوم ہے کہ مسلمان اور خود رسول اللہ ﷺ مکہ معظمہ میں ۱۳ برس تک دشمنان دین یعنی مکہ کے کفار و مشرکین کے ظلم و ستم سہتے رہے اور آپ نے اپنے اصحاب و رفقاء کو مدافعت کے لئے بھی ہاتھ اٹھانے کی اجازت نہیں دی، بلکہ مدینہ طیبہ ہجرت فرمانے کے بعد بھی شروع شروع میں کچھ دنوں یہی رویہ رہا کہ جب کبھی بعض جوشیلے مسلمانوں نے دفاع و مقابلہ کے لئے طاقت کے استعمال کرنے کی اجازت چاہی تو آپ نے ان کو

اجازت نہیں دی اور اللہ تعالیٰ کے حکم سے آپ مسلمانوں کو یہی ہدایت اور تلقین فرماتے رہے۔ کہ كُفُّوْا أَيْدِيَكُمْ وَأَقِيمُوا الصَّلٰوةَ وَاٰتُوا الزَّكٰوةَ ۔(سورہ النساء آیت ۷۶) یعنی صبر و برداشت سے کام لو، ہاتھ نہ اٹھاؤ، اور بس نماز وز کوٰۃ کے ذریعہ اللہ تعالیٰ کے ساتھ اپنے تعلق کو مضبوط کرتے رہو اور اپنے نفس و روح کی تربیت کرتے رہو۔

اب سے دو تین ہفتے پہلے جب یہ آیت (كُفُّوْا أَيْدِيَكُمْ وَأَقِيمُوا الصَّلٰوةَ وَاٰتُوا الزَّكٰوةَ) اسی سورۂ نساء میں زیر درس آئی تھی تو میں آپ کو بتا چکا ہوں کہ نماز اور زکوٰۃ اگر صحیح طور پر ادا کی جائیں تو روح اور نفس پر ان کا کیا اثر پڑتا ہے۔ یہ بات مسلّمات اور مجرّب بات میں سے ہے کہ نفس کے تزکیہ اور روح کی تربیت اور اخلاص و للّٰہیت پیدا ہونے کا سب سے بڑا ذریعہ یہی دو عمل ہیں، بشرطیکہ صرف ان کی صورت نہ ہو بلکہ حقیقت ہو، اسی لئے تمام آسمانی شریعتوں میں نماز اور زکوٰۃ کا حکم رہا ہے۔

بہر حال میں کہنا چاہتا تھا کہ ہجرت کے بعد بھی کچھ دنوں تک مسلمانوں کو یہی تاکید کی جاتی رہی کہ اپنی حفاظت اور مدافعت کے لئے بھی طاقت کا استعمال نہ کرو۔

کچھ عرصہ کے بعد وہ وقت آ گیا کہ ظالموں کے مقابلہ کے لئے اور شرارت اور گمراہی کی قوتوں کو راستہ سے ہٹانے کے لئے طاقت کا استعمال کرنے کی اجازت مسلمانوں کو دے دی گئی اور جہاد و قتال کا حکم آ گیا، اس وقت بعض ایسے مسلمانوں نے جن میں کچھ کمزوری تھی اس خیال اور آرزو کا اظہار کیا کہ ابھی کچھ دنوں اور یہ حکم نہ آیا ہوتا تو شاید بہتر اور قرین مصلحت ہوتا، تو قرآن پاک میں انکو سخت سرزنش کی گئی اور رسول اللہ ﷺ سے فرمایا گیا کہ آپ ان کی بالکل پرواہ نہ کیجئے اور اپنے اللہ پر بھروسہ کیجئے (فَأَعْرِضْ عَنْهُمْ وَتَوَكَّلْ عَلَى اللّٰهِ)۔(۱) اس کے بعد آپ کو مخاطب فرما کر ارشاد ہوا ہے:

---

(۱) افسوس ہے کہ دو تین ہفتہ پہلے کے جس درس میں یہ آیت آئی تھی وہ درس دستیاب نہیں ہے، پہلا درس جو دستیاب ہو سکا وہ یہی آیت ۹۴ تا ۱۰۰ کا ہے۔ مذکورہ بالا ارشاد جس آیت میں وارد ہوا ہے وہ آیت ۸۱ ہے۔ اور یہ اسی سلسلہ کلام کی آیت ہے جو آیت ۷۷ سے شروع ہوتا ہے، اس سلسلہ کلام میں کچے مسلمانوں اور منافقین کا ذکر کچھ ایسا ملا جلا چل رہا ہے کہ مفسرین کو ان دونوں کے درمیان امتیاز کرنے میں دشواری کا سامنا نظر آتا ہے۔ متعلقہ درس سامنے ہوتا تو شاید وہ بات واضح ہو جاتی جس کی بنیاد پر مذکورہ الفاظ کو کمزور اہل ایمان سے متعلق سمجھا گیا ہے، ورنہ یہ الفاظ بظاہر منافقین سے متعلق نظر آتے ہیں جو مسلمانوں ہی میں شمار ہوتے تھے۔ (مرتب)

فَقَاتِلْ فِيْ سَبِيْلِ اللّٰهِ لَاتُكَلَّفُ اِلَّا نَفْسَكَ وَحَرِّضِ الْمُؤْمِنِيْنَ عَسَى اللّٰهُ اَنْ يَّكُفَّ بَأْسَ الَّذِيْنَ كَفَرُوْا، وَاللّٰهُ اَشَدُّ بَأْسًا وَّاَشَدُّ تَنْكِيْلًا۔
(النساء ۸۴)

(ترجمہ) اے پیغمبر! (کوئی تمہارا ساتھ دے یا نہ دے) تم بذاتِ خود راہ خدا میں جہاد کرنے کے لئے کھڑے ہو جاؤ تم پر صرف اپنی ذات کی ذمہ داری ہے اور ایمان والوں کو جہاد فی سبیل اللہ کی دعوت و ترغیب دو۔ توقع رکھو کہ اللہ اپنی خاص مدد سے (تمہارے اور تمہارے ساتھ دینے والے اہل ایمان کے ذریعہ) کافروں کے دباؤ اور ان کے جنگی اقدامات کو روک دے اور اللہ بڑے زور والا اور (دشمنان حق کو) سخت عبرتناک سزا دینے والا ہے۔

آپ اندازہ کر سکتے ہیں کہ اس وقت کے مؤمنین صادقین کے دلوں میں اس آیت نے جہاد کا کیسا بے پناہ جوش بھر دیا ہوگا۔

## مجاہدین کو ایک اہم ہدایت

اس آیت (۸۴) کے بعد آٹھ دس آیتوں میں بعض ان مسائل کے بارے میں ہدایات دی گئی تھیں جو جہاد کے سلسلہ میں پیدا ہو سکتے تھے یا ان کا جہاد سے قریب یا دور کا تعلق تھا، ان ہی میں سے ایک مسئلہ یہ تھا کہ جہاد کے اقدامات میں اس کا بھی امکان تھا کہ دشمنوں کی کسی بستی پر حملہ کیا جائے اور وہاں کے کچھ لوگ یا ایک ہی آدمی دعوت اسلامی کو قبول کر چکا ہو اور خدانخواستہ وہ بھی حملہ کی زد میں آجائے، یا وہ مسلمانوں کے طریقہ پر سلام کر کے یا کلمہ توحید پڑھ کر اپنا مسلمان ہونا ظاہر کرے، اور اس وقت جہاد کے جوش میں اس پر اعتبار نہ کیا جائے اور دشمن قرار دے کر اس کو بھی نشانہ بنا دیا جائے۔

آج جو آیتیں میں نے تلاوت کی ہیں، ان میں سے پہلی آیت (یٰٓاَیُّهَا الَّذِیْنَ اٰمَنُوْٓا اِذَا ضَرَبْتُمْ فِیْ سَبِیْلِ اللّٰهِ فَتَبَیَّنُوْا) کا تعلق اسی مسئلہ سے ہے، اس میں مجاہدین کو ہدایت فرمائی گئی ہے کہ جب تم راہ خدا میں جہاد کے لئے نکلو اور دشمنوں کی کسی بستی یا علاقہ پر حملہ کا منصوبہ بناؤ تو امکانی حد تک اس کی پوری تحقیق کر لو کہ وہاں ایسا کوئی آدمی تو نہیں ہے، جس نے دعوتِ اسلام کو قبول کر لیا ہو اور اگر کوئی شخص سلام کے ذریعہ یا کلمہ پڑھ کے یا

کسی اور طریقہ پر اپنا اسلام اور اللہ و رسول کے ساتھ اپنی وفاداری ظاہر کرے تو تمہیں حق نہیں ہے کہ تم اس کو منافق اور تقیہ باز قرار دے کر اس کے ساتھ دشمنوں والا معاملہ کرو -- اس ہدایت کے ساتھ فرمایا گیا ہے "تَبْتَغُوْنَ عَرَضَ الْحَیٰوةِ الدُّنْیَا" یعنی ایسی حالت میں اس کو دشمن قرار دے کر اس پر بھی حملہ کر دینے کا مطلب یہ ہوگا کہ تم دراصل اس کے مال و اسباب کے طالب ہو اور اس کو "غنیمت" قرار دے کر ہتھیا لینا چاہتے ہو۔ اس کے آگے فرمایا گیا ہے۔ "فَعِنْدَ اللّٰهِ مَغَانِمُ كَثِيْرَةٌ" یعنی اللہ کے پاس غنیمت کے بڑے ذخیرے ہیں، تم ان کے طالب بنو، اس کے بعد ارشاد فرمایا گیا ہے، "كَذٰلِكَ كُنْتُمْ مِّنْ قَبْلُ فَمَنَّ اللّٰهُ عَلَيْكُمْ فَتَبَيَّنُوْا" مطلب یہ ہے کہ تم یاد کرو کبھی تم بھی ایسے ہی تھے، یعنی کافروں کے بیچ میں اور کافروں کی بستیوں میں رہا کرتے تھے (۱) اس وقت اگر تم کو بھی کافروں اور دشمنوں میں سے سمجھ کر تمہارے ساتھ یہی معاملہ کیا جاتا تو تم پر کیا گزرتی اور تم اس کو کیا سمجھتے۔ اللہ تعالیٰ نے تم پر احسان فرمایا تمہیں اس حالت سے نکال لیا، اس لئے اب تمہارا طریقہ کار یہ ہونا چاہئے کہ ایسے موقعوں پر پوری تحقیق سے کام لیا کرو، اللہ تعالیٰ ظاہر و باطن سب جانتا ہے، تم جو کچھ کرو گے اور جس نیت سے کرو گے وہ اس سے مخفی نہیں، وہ اسی کے مطابق تم کو جزا یا سزا دے گا، (اِنَّ اللّٰهَ كَانَ بِمَا تَعْمَلُوْنَ خَبِيْرًا)

اس آیت میں "تَبْتَغُوْنَ عَرَضَ الْحَیٰوةِ الدُّنْیَا" کا یہ جملہ بڑی معنویت رکھتا ہے، اس میں صحابہ کرام کو بڑے ہی بلیغ اور مؤثر پیرایہ میں تنبیہ فرمائی گئی ہے کہ ایسے موقع پر اسلام اور اللہ و رسول سے وفاداری کا اظہار کرنے والے شخص کی بات پر اعتبار نہ کرنے اور سہل انگاری اور بے احتیاطی سے اس کو دشمن قرار دے کر نشانہ بنا دینے کا منشا یہی ہوگا کہ تمہاری نگاہ اللہ کی رضا پر نہیں بلکہ اس بے چارے کے مال و اسباب پر ہے اور یہ بات جتنی دنی، جتنی گھٹیا اور شان ایمان سے جتنی دور ہے ظاہر ہے۔ میرا خیال ہے کہ اس آیت نے صحابہ کرام کی روحوں پر لرزہ طاری کر دیا ہوگا۔

---

(۱) اس کا ایک مطلب یہ بھی بیان کیا گیا ہے کہ پہلے دن جب تم نے کلمہ پڑھا تب تم بھی بعینہ ایسے ہی تھے کہ کون جانے دل سے پڑھا یا بس زبانی۔ (مرتب)

# اس معاملہ میں بے احتیاطی پر عتاب

احادیث وروایات سے معلوم ہوتا ہے کہ بعض جنگی اقدامات میں اس طرح کے واقعات پیش آئے اور رسول اللہ ﷺ نے ان پر اپنی انتہائی ناراضی بلکہ غضب اور جلال کا اظہار فرمایا اور بعض موقعوں پر تو اس سلسلہ میں غلطی کرنے والوں کے لئے دعائے مغفرت کرنے سے بھی انکار فرمادیا۔

صحیح بخاری اور جامع ترمذی وغیرہ میں حضرت عبداللہ بن عباسؓ کا یہ بیان مروی (مذکور) ہے کہ قبیلہ بنو سُلیم کا ایک آدمی صحابہ کرام کے ایک عسکری دستہ کی زد پر آگیا (جبکہ یہ پورا قبیلہ دشمن تھا) اس آدمی نے اپنا اسلام ظاہر کرنے کے لئے مسلمانوں کے طریقہ پر سلام کیا، انھوں نے سمجھا کہ یہ ہمیں دھوکہ دینے کیلئے اور جان بچانے کیلئے ایسا کررہا ہے، چنانچہ اس کو بھی نشانہ بنا کے ختم کردیا اور اس کے سامان اور اس کی بکریوں کو مال غنیمت قرار دے کر اس پر قبضہ کرلیا اور لے آئے -- حضرت عبداللہ بن عباس فرماتے ہیں کہ سورہ نساء کی یہ آیت "يَآيُّهَا الَّذِيْنَ آمَنُوٓا اِذَا ضَرَبْتُمْ فِيْ سَبِيْلِ اللّٰهِ فَتَبَيَّنُوْا وَلَا تَقُوْلُوْا لِمَنْ اَلْقٰىٓ اِلَيْكُمُ السَّلٰمَ لَسْتَ مُؤْمِنًا۔" اسی واقعہ کے سلسلہ میں نازل ہوئی تھی۔

اور صحیح مسلم میں ایک واقعہ مروی ہے کہ رسول اللہ ﷺ نے ایک دستہ کسی دشمن قوم کے مقابلہ کے لئے بھیجا، جس میں حضرت اُسامہ بھی تھے، جب جنگ برپا ہوگئی تو دشمن کی طرف سے لڑنے والوں میں ایک آدمی تھا جو بلا کا لڑنے والا تھا، وہ جس مسلمان کی طرف رخ کرتا اس کو ختم کردیتا، اس طرح اس کے ہاتھ سے یکے بعد دیگرے کئی مسلمان شہید ہوگئے، حضرت اسامہ بن زیدؓ نے اس کو تاکا اور تلوار کے ساتھ اس پر جھپٹے جیسے ہی وہ حضرت اسامہ کی زد میں آیا اس نے کہا لا الہ الا اللہ لیکن اسامہ نے ہاتھ نہیں روکا اور یہ سمجھ کر کہ یہ جان بچانے کے لئے منافقانہ طور پر کلمہ پڑھ رہا ہے، وار کردیا اور وہ ختم ہوگیا۔ واپسی پر رسول اللہ ﷺ کو اس واقعہ کی بھی اطلاع دی گئی۔ آپ نے عتاب کے انداز میں حضرت اُسامہ سے پوچھا کہ جب وہ کلمہ پڑھ چکا تھا تو تم نے اس کو کیوں قتل کیا؟ انھوں نے عرض کیا کہ حضرت اس نے ہمارے فلاں فلاں ساتھیوں کو شہید کردیا اور جب اس نے میری تلوار اپنے سر پر دیکھی تو اس وقت اس نے

کلمہ پڑھا۔ آپ نے فرمایا "کَیْفَ تَصْنَعُ بِلَا اِلٰہَ اِلَّا اللّٰہُ اِذَا جَاءَ تْ یَوْمَ الْقِیٰمَۃِ" کہ قیامت کے دن جب اس کا کلمہ لا الٰہ الا اللہ فریادی بن کر آئے گا تو تم کیا کرو گے اور کیا جواب دو گے؟ حضرت اُسامہ نے عرض کیا۔ یَارَسُوْلَ اللّٰہِ اسْتَغْفِرْ لِیْ (حضرت میرے لئے دعا کر دیجئے کہ اللہ تعالیٰ میرا گناہ معاف فرمادے اور بخش دے) اس کے جواب میں آپ نے یہی فرمایا کہ "کَیْفَ تَصْنَعُ بِلَا اِلٰہَ اِلَّا اللّٰہُ اِذَا جَاءَ تْ یَوْمَ الْقِیٰمَۃِ" (تم یہ بتاؤ کہ قیامت کے دن اس کے لا الٰہ الا اللہ کا تم کیا جواب دو گے؟ راوی کا بیان ہے کہ آپ بار بار یہی فرماتے تھے کہ کَیْفَ تَصْنَعُ بِلَا اِلٰہَ اِلَّا اللّٰہُ اِذَا جَاءَ تْ یَوْمَ الْقِیٰمَۃِ۔

اور امام ابن جریر طبری نے اپنی سند کے ساتھ حضرت عبداللہ بن عمر سے ایک اور واقعہ عہد نبوی کا نقل کیا ہے، وہ تو بہت ہی لرزا دینے والا ہے، فرماتے ہیں کہ رسول اللہ ﷺ نے ایک صاحب محلم بن جثامہ کی سرکردگی میں کسی دشمن قبیلہ یا علاقہ کی طرف ایک دستہ بھیجا، ایک شخص عامر بن اضبط (جو غالباً کسی دشمن قبیلہ سے تعلق رکھتا ہوگا) وہ سامنے آگیا اور اس نے اسلامی طریقہ پر سلام کیا (اور اس طرح اپنا مسلمان ہونا ظاہر کیا) محلم اور عامر ابن اضبط کے درمیان کبھی پہلے یعنی اسلامی دور سے پہلے زمانۂ جاہلیت میں عداوت اور رنجش رہی تھی، محلم نے (غالباً اس پرانی رنجش کی وجہ سے بھی) اس کے اظہار اسلام کی پروانہیں کی اور اس کو اپنے تیر کا نشانہ بنادیا اور وہ خاک وخون میں تڑپ کر ختم ہوگیا۔ رسول اللہ ﷺ کو جب اس واقعہ کی اطلاع ہوئی تو آپ کو بے حد دکھ ہوا، آپ نے محلم کو طلب فرما کر سخت عتاب فرمایا، انھوں نے عرض کیا کہ یارسول اللہ میرے لئے مغفرت اور معافی کی دعا فرمادیجئے۔ آپ نے انتہائی جلال کے انداز میں فرمایا:

لَا غَفَرَ اللّٰہُ لَکَ    اللہ تجھے معاف نہ کرے

وہ روتے ہوئے کھڑے ہوگئے اور تھوڑی ہی دیر کے بعد وہیں ان کا انتقال ہوگیا۔ آگے حضرت ابن عمر کی اسی روایت میں ہے کہ ان کو قاعدہ کے مطابق دفن کر دیا گیا، لیکن زمین نے ان کی لاش کو باہر پھینک دیا رسول اللہ ﷺ کی خدمت میں عرض کیا گیا کہ حضرت ایسا واقعہ ہوا ہے کیا کیا جائے؟ آپ نے فرمایا کہ یہ بات نہیں کہ یہ محلم دنیا میں سب سے برا آدمی اور سب سے بڑا گنہگار تھا اس لئے زمین نے اس کو قبول نہیں کیا، زمین تو اس سے بہت زیادہ بروں، بڑے سے

بڑے ظالموں اور کافروں اور مشرکوں تک کو قبول کر لیتی ہے محلم کے ساتھ ہی یہ واقعہ صرف اس لئے ہوا ہے کہ تم لوگ اس سے سبق لو، اس کے بعد محلم کی لاش دو پہاڑیوں کے درمیان رکھ کر اس پر پتھر رکھ دیئے گئے۔

جیسا کہ میں نے ذکر کیا امام ابن جریر طبری نے اپنی سند کے ساتھ حضرت عبداللہ بن عمر سے اس واقعہ کی روایت کی ہے۔

## ان روایات کی روشنی میں مقصود جہاد

ان احادیث وروایات سے یہ بات اچھی طرح واضح ہو جاتی ہے کہ اسلام میں کلمہ کا اور اللہ کے نام کا اور اظہار اسلام کا کتنا احترام ہے اور جو شخص محض بدگمانی یا کسی برے جذبہ کی وجہ سے بلا دلیل ایسے شخص کو مسلمان نہ مانے اور اس کے ساتھ کافروں والا معاملہ کرے وہ اللہ کی نظر میں کتنا بڑا مجرم ہے۔

یہ بات بھی بالکل کھلی ہوئی ہے کہ خصوصا جنگ کے موقع پر اس اصول پر عمل کرنا یعنی دشمنوں میں سے بھی جو اپنا مسلمان ہونا ظاہر کر دے اس کو مسلمان مان لینا اور اپنا بھائی بنا لینا کتنا خطرناک ہو سکتا ہے اور اس سے کتنے بڑے بڑے نقصانات پہنچ سکتے ہیں اور دشمن کے جاسوسوں کے لئے ہماری صفوں میں آ جانا کتنا آسان ہو جاتا ہے۔ اس کے باوجود سورۂ نساء کی اس آیت اور اس کی تفسیر وتشریح کرنے والی ان احادیث وروایات کا مطالبہ مسلمانوں سے یہی ہے کہ ان خطرات کے باوجود وہ اسی پالیسی کو اپنائیں، یہ اس بات کی واضح دلیل ہے کہ اسلام کا بنیادی نصب العین جہاد وقتال میں بھی بس یہ ہے کہ آدمیوں کو اللہ کا وفادار بندہ اور اپنا بھائی بنایا جائے اور یہ مقصد ہر دوسری مصلحت پر مقدم رہے۔

## مجاہدین کا بلند درجہ

اس آیت ۹۱ میں جہاد کے موقع پر جس سخت احتیاط کا حکم دیا گیا ہے اور پھر اس بارہ میں غلطی کرنے والوں کے ساتھ رسول اللہ ﷺ نے جو انتہائی سخت رویہ اختیار فرمایا اس کا نتیجہ یہ بھی ہو سکتا تھا کہ خاص قسم کی طبیعت اور خاص مزاج کے کچھ لوگ جہاد نہ کرنے اور اپنے

گھروں اور گوشوں میں بیٹھے رہنے ہی میں خیریت سمجھیں اور اسی کو احتیاط وتقوی اور خدا ترسی کا ایک تقاضا سمجھ کر تقاعد اور ''گوشہ نشینی'' کا رویہ اختیار کرلیں، فارسی کا مشہور مصرعہ ہے۔

''کنجے گرفت وترس خدارا بہانہ ساخت''

اس لئے اس آیت کے بعد متصلاً جہاد اور مجاہدین کی خاص افضلیت بیان فرمائی گئی اور بتایا گیا کہ جو اہل ایمان اپنے جان و مال سے راہ خدا میں جہاد کریں ان کا درجہ اللہ کی نگاہ میں ان لوگوں کے مقابلہ میں بہت بلند ہے جو بغیر کسی عذر اور مجبوری کے جہاد میں حصہ نہ لیں اور گھر میں بیٹھ کر طاعات وعبادات کرتے رہیں۔

بخاری شریف میں یہ حدیث روایت کی گئی ہے کہ کسی شخص نے حضورؐ سے دریافت کیا یا رسول اللہ! ''أيّ الناس أفضل؟'' (حضرت! آدمیوں میں درجہ کے لحاظ سے کون لوگ سب سے افضل ہیں؟) آپ نے ارشاد فرمایا ''مؤمن يجاهد في سبيل الله بنفسه وماله'' (وہ ایمان والے بندے سب سے افضل ہیں جو اپنے جان ومال کے ساتھ راہِ خدا میں جہاد کریں) پھر آپ سے دریافت کیا گیا ''ثم من؟'' (ان کے بعد کن لوگوں کا درجہ ہے؟) آپ نے فرمایا ''مومن في شعب من الشعاب يتقي الله ويدع الناس من شره'' (وہ ایمان والے جو معاشرہ کی برائیوں، گندگیوں اور گناہوں سے محفوظ رہنے کیلئے سب سے الگ تھلگ کسی گھاٹی میں قیام کریں، وہاں تقوی والی زندگی گزاریں اور کسی بندے کو ان سے کوئی تکلیف وایذا نہ پہنچے) (۱) یہ حدیث گویا اسی آیت ۹۵ کی تفسیر ہے۔

اس آیت میں ایک بات یہ بھی فرمائی گئی ہے ''وَكُلًّا وَّعَدَ اللّٰهُ الْحُسْنٰى'' یعنی جو اہل ایمان جہاد میں حصہ لیں اور جو جہاد میں حصہ نہ لیں اور گھر ہی پر اللہ ورسول کے حکم کے مطابق زندگی گزارتے ہیں، اگرچہ ان کے درجات میں بہت بڑا فرق ہے لیکن جنت اور جنت کی نعمتوں سے محروم ان میں سے کوئی بھی نہیں رہے گا۔ اللہ تعالیٰ کی طرف سے دونوں ہی طبقوں کے لئے جنت کا وعدہ ہے۔ اس بات میں بھی صحیح بخاری میں رسول اللہ ﷺ کی ایک صریح حدیث مروی ہے۔ اس کا حاصل یہ ہے کہ ''جو کوئی اللہ ورسول پر ایمان لائے یعنی دعوتِ اسلام کو قبول کرلے اور نماز روزہ وغیرہ احکام کی پابندی کرے تو خواہ وہ جہاد میں حصہ لے یا نہ

(۱) کتاب الجہاد باب دوم (مرتب)

لے اللہ تعالیٰ ایمان اور عمل صالح کے صلہ میں اس کو جنت ضرور نصیب فرمائے گا'' آگے اسی حدیث میں ہے کہ بعض صحابہ نے اس پر عرض کیا کہ حضرت! جب معاملہ اتنا آسان اور ارزاں ہے تو ہم اس کا عام اعلان کیوں نہ کر دیں؟ آپ نے ارشاد فرمایا کہ جنت ایک ہی درجہ اور ایک قسم کی نہیں ہے اس کے سیکڑوں درجے ہیں۔ اور جو اہل ایمان جہاد میں بھی حصہ لیں گے وہی اس کے اعلیٰ درجات حاصل کر سکیں گے۔ یعنی اعلیٰ درجہ کی جنت جو مجاہدین فی سبیل اللہ کے لئے تیار کی گئی ہے وہ جہاد کرنے والوں ہی کو مل سکے گی۔

## جہاد کب فرضِ عین ہے؟

یہاں یہ بات اچھی طرح سمجھ لینی چاہئے کہ عام حالات میں جہاد نماز وغیرہ کی طرح فرض عین نہیں ہے کہ اس کا ترک گناہ اور فسق ہو بلکہ وہ فرض کفایہ ہے اور سورۂ نساء کی اس آیت میں اسی کا یہ حکم بیان کیا گیا ہے۔ لیکن کبھی ہنگامی اور غیر معمولی حالات ایسے بھی ہو سکتے ہیں کہ جہاد ہر اس مسلمان پر جو جہاد کے قابل ہو نماز کی طرح فرض ہو جاتا ہے جس کو نفیر عام کہتے ہیں۔ اس صورت میں جہاد کے لئے نہ نکلنا سخت ترین گناہ ہے اور ایسے لوگوں کے لئے ''كُلًّا وَّعَدَ اللّٰهُ الْحُسْنٰى'' کی بشارت ہرگز نہیں ہے۔

اس آیت میں ''غَيْرُ أُولِي الضَّرَرِ'' کا جو لفظ آیا ہے اس سے صاف ظاہر ہوتا ہے کہ اگر کوئی بندہ بیماری یا کسی دوسری قسم کی معذوری اور مجبوری کی وجہ سے جہاد میں حصہ نہ لے سکے، مگر اس کی نیت اور آرزو ہے تو وہ جنت میں مجاہدین والے درجے بھی پائے گا۔ بخاری شریف میں حضرت انس کی حدیث ہے کہ جب رسول اللہ ﷺ لشکر اسلام کے ساتھ غزوۂ تبوک سے واپس تشریف لا رہے تھے تو راستہ میں آپ نے اپنے ساتھیوں سے فرمایا کہ مدینہ میں تمہارے کچھ ایسے بھائی ہیں جو اس جہادی مہم میں کسی مجبوری کی وجہ سے ہمارے ساتھ نہیں جا سکے تھے، لیکن اللہ کی نگاہ میں وہ ہمارے ساتھ ہی رہے، ہم جس وادی یا گھاٹی سے گزرے یا جس منزل پر ہم اترے وہ ہمارے ساتھ رہے اور اللہ تعالیٰ ان کو وہی اجر و ثواب دے گا جو اس مہم میں ساتھ جانے والے تم لوگوں کو عطا فرمائے گا۔ یہ غالباً آپ نے اس لئے فرمایا کہ ساتھ والے مجاہدین میں احساس برتری نہ پیدا ہو اور معذوری کی وجہ سے مدینہ میں رہ جانے والوں کو

وہ اپنے مقابلہ میں کمتر نہ سمجھیں۔ واللہ اعلم۔ (کتاب المغازی۔ غزوۂ تبوک)

درحقیقت یہ اللہ تعالیٰ کا بڑا ہی کریمانہ قانون ہے کہ کوئی بندہ کسی بڑے سے بڑے عمل کی آرزو رکھے اور مجبوری اور بے بسی کی وجہ سے اسے نہ کر سکے تو اللہ تعالیٰ صرف اس کی نیت اور صادق آرزو کی وجہ سے اس کو وہی اجر عطا فرماتا ہے جو عمل کرنے والوں کو ملتا ہے۔ یہ ایسا کیمیا کا نسخہ ہے کہ ہم اور آپ جہاد اور حج جیسے اعلیٰ سے اعلیٰ اعمال کا ثواب ان کی نیت اور سچی آرزو رکھ کر حاصل کر سکتے ہیں۔ انشاء اللہ آخرت میں ہم اور آپ دیکھیں گے کہ اللہ کے لاکھوں بندے جنہوں نے حج نہیں کیا اور جہاد فی سبیل اللہ ''شہادت'' کا جنھیں موقع نہیں ملا مگر وہ حج اور جہاد و شہادت کی صادق آرزو اور سچی نیت رکھتے تھے وہ جنت میں حجاج اور مجاہدین و شہداء کے ساتھ ہوں گے، اللہ تعالیٰ کے اس قانونِ کرم سے فائدہ نہ اٹھانا بڑی محرومی ہے، ہاں صادق نیت شرط ہے۔

## ہجرت اور اسکی فرضیت کا زمانہ

جہاد اور مجاہدین کی فضیلت سے متعلق ان آیتوں کے بعد پورا ایک رکوع ہجرت کے بارہ میں ہے جو ''اِنَّ الَّذِیْنَ تَوَفّٰھُمُ الْمَلٰٓئِکَۃُ ظَالِمِیْٓ اَنْفُسِھِمْ'' سے شروع ہو کر وَکَانَ اللّٰہُ غَفُوْرًا رَّحِیْمًا پر ختم ہوا ہے۔

ان آیات کا مطلب اور موقع محل سمجھنے کے لئے پہلے یہ جاننا ضروری ہے کہ نبوت ملنے کے قریباً ۱۳ سال بعد جس وقت رسول اللہ ﷺ نے مکہ معظمہ سے ہجرت فرمائی اور مدینہ طیبہ گویا اسلام کا وطن اور آپ کی ہدایت و دعوت اور اسلامی تعلیم و تربیت کا مرکز بن گیا تو اس وقت مدینہ طیبہ کے سوا کوئی بستی روئے زمین پر ایسی نہیں تھی جہاں اسلامی احکام کے مطابق زندگی گزاری جاسکے اور اسلامی زندگی دیکھی اور سیکھی جاسکے، اس لئے اسلام قبول کرنے والے ہر شخص کے لئے اس وقت ضروری تھا کہ وہ اپنا کافرانہ و مشرکانہ ماحول اور غیر اسلامی وطن چھوڑ کر مدینہ ہی میں آبسے۔ الغرض اس وقت ہجرت بھی نماز روزہ کی طرح ہر مسلمان پر فرض تھی۔ بلکہ گویا ایمان و اسلام کی لازمی شرط تھی، صرف وہی لوگ اس سے مستثنیٰ تھے جو کسی وجہ سے ہجرت کرنے ہی سے مجبور تھے۔

اور رسوم کیساتھ حج میں شریک ہونے کی اور کعبہ کے طواف وغیرہ کی بلکہ مسجد حرام میں داخلہ کی بھی اجازت نہ ہوگی۔ یہ سب نہایت اہم احکام اور فیصلے تھے۔ غزوۂ تبوک سے واپسی کے بعد ۹ھ کے حج سے کچھ ہی پہلے سورۂ توبہ کا یہ ابتدائی حصہ نازل ہوا تھا، رسول اللہ ﷺ نے طے فرمایا کہ ابو بکر صدیق (رضی اللہ عنہ) آپ کے خاص نمائندہ اور امیرِ حج کی حیثیت سے اس سال حج کریں اور آپ کی طرف سے اللہ ورسول کے ان اہم فیصلوں کا حج میں شریک ہونے والے تمام عربوں کے سامنے اعلان کریں۔ صدیق اکبرؓ کے روانہ ہو جانے کے بعد بعض تجربہ کار لوگوں نے حضور ﷺ کو توجہ دلائی کہ عربوں کا پرانا دستور یہ ہے کہ کسی معاہدہ کے فسخ کرنے کا اعلان یا تو صاحب معاہدہ خود کرے یا پھر اس کا کوئی قریبی عزیز اور رشتہ دار کرے۔ اس بات کے سامنے آنے کے بعد آپ نے حضرت علی مرتضیٰؓ کو روانہ کیا جو آپ کے حقیقی چچا زاد بھائی اور داماد تھے، چنانچہ صدیق اکبرؓ نے یہ اعلان انہیں سے کرایا۔ تو جیسا کہ میں نے بتایا ہے کہ سورۂ براءۃ کی شروع کی قریباً تیس آیتوں کا تعلق انہی اہم فیصلوں سے ہے۔

## ایک نیا امتحان

سورۂ براءۃ کی ان آیتوں میں ایک طرح سے گویا تمام مشرکین عرب کے خلاف اعلان جنگ کر دیا گیا تھا، قدرتی طور پر اس کے اثرات بہت سے مسلمانوں پر بھی پڑ سکتے تھے۔ کسی کے باپ یا بھائی ابھی شرک ہی کی حالت میں تھے، کسی کے دوسرے قریبی عزیز مشرک تھے، اب ان سب ہی کے خلاف اعلانِ جنگ ہو گیا تھا۔ اس کے علاوہ یہ بھی امکان تھا کہ اس نئی پالیسی کے اعلان کے بعد جنگوں کا ایسا سلسلہ چھڑ جائے جن سے کبھی فرصت نہ ملے اور سب کچھ تباہ و برباد ہو جائے۔ غالباً ان خیالات نے کچھ کچے مسلمانوں کے دلوں میں کچھ وسوسے پیدا کئے ہوں گے۔ اور اگر اس وقت ایسے وسوسے پیدا نہ بھی ہوئے ہوں تو اس میں تو شبہ ہی نہیں کہ ایسے سخت حالات میں ایسے وسوسے پیدا ہو سکتے ہیں۔ اور قرآن مجید کو قیامت تک کے حالات اور امکانات کے بارہ میں رہنمائی دینی تھی۔ اس لئے اس سلسلہ کی آیتوں کے آخر میں مسلمانوں کو مخاطب فرما کر یہ سخت آگاہی بھی دے دی گئی۔

"قُلْ اِنْ كَانَ اٰبَآؤُكُمْ وَاَبْنَآؤُكُمْ وَاِخْوَانُكُمْ وَاَزْوَاجُكُمْ

وَعَشِيْرَتُكُمْ وَاَمْوَالُكُمْ اِقْتَرَفْتُمُوْهَا وَتِجَارَةٌ تَخْشَوْنَ كَسَادَهَا وَمَسَاكِنُ تَرْضَوْنَهَآ اَحَبَّ اِلَيْكُمْ مِنَ اللّٰهِ وَرَسُوْلِهٖ وَجِهَادٍ فِيْ سَبِيْلِهٖ فَتَرَبَّصُوْا حَتّٰى يَاْتِيَ اللّٰهُ بِاَمْرِهٖ وَاللّٰهُ لَا يَهْدِي الْقَوْمَ الْفٰسِقِيْنَ۔"

اس آیت کا پیغام یہ ہے کہ ہر مسلمان اپنے دل کو ٹٹول لے اور جانچ لے، اگر اس کا حال یہ ہے کہ اپنے ماں باپ، اپنی اولاد، اپنی چہیتی بیویوں اور دوسرے قریبی عزیزوں رشتہ داروں سے یا اپنی کمائی ہوئی دولت اور اپنے چلتے ہوئے کاروبار سے یا اپنے مکانات اور جائداد سے اس کو ایسا تعلق ہے جو اللہ و رسول کے حکم کی تعمیل میں اور دین کے راستے میں قربانی دینے سے رکاوٹ بن سکتا ہے تو وہ اللہ کے اُن بندوں میں سے نہیں ہے جو اس کی رحمت اور عنایت کے مستحق ہوں بلکہ وہ ''فاسقین'' میں سے ہے، جس کو خدا کے عذاب کا انتظار کرنا چاہئے۔ اور ایسے لوگ ہدایت کی نعمت سے محروم رہیں گے۔ اور پھر خداوندی رحمت اور جنت سے بھی محروم رہیں گے۔

میرے محترم بھائیو! اگر ہمارے دلوں میں کچھ بھی ایمانی رمق ہو تو یہ بڑی لرزا دینے والی آیت ہے، آج جہاد اور جاں فروشی کا وہ میدان تو ہمارے سامنے نہیں ہے جو اس آیت کے نازل ہونے کے وقت صحابۂ کرام کے سامنے تھا، لیکن امتحان کے دوسرے میدان ہمارے سامنے ہیں۔ روزمرہ ایسے حالات اور معاملات سے ہمارا واسطہ پڑتا ہے کہ اگر خدا رسول کے اور شریعت کے حکم پر چلیں اور دین کے مطالبہ اور تقاضے کو پورا کرنے کا فیصلہ کریں تو ہمیں کچھ مالی نقصان پہنچنے کا اندیشہ ہوتا ہے یا ہماری بیویوں اور دوسرے گھر والوں کی ناراضی کا خطرہ ہوتا ہے۔ تو ذرا سوچیں کہ ایسے موقعوں پر ہمارا طرز عمل کیا ہوتا ہے؟ ہم چھوٹے چھوٹے مقدموں میں جیت حاصل کرنے کے لئے اور بس اپنی ناک اونچی رکھنے کے لئے بے تکلف جھوٹی گواہیاں دے دیتے ہیں جو اشد حرام ہے۔ دین کے تقاضے ہمارے سامنے ہیں اور ہم سے اس کے لئے اپنا آرام بھی قربان نہیں کیا جاتا۔ اس آیت کا کھلا فیصلہ یہ ہے کہ جن کا یہ حال ہو وہ اللہ کی نگاہوں میں سخت مجرم ہیں اور اس کے مستحق ہیں کہ ان پر خداوندی عذاب کے کوڑے برسیں۔

اس آیت میں اللہ تعالیٰ نے صحابۂ کرام کو جو آگاہی دی تھی وہ ہم آپ کو سب کو اور قیامت تک کے مسلمانوں کو دی گئی ہے۔ سورۂ توبہ کی یہ آیت ایک کسوٹی ہے جس سے ہر ایک اپنا ایمان جانچ سکتا ہے، ور ایک آئینہ ہے جس میں ہم میں سے ہر ایک اپنی صورت دیکھ سکتا ہے۔

# اہلِ کتاب کے خلاف اعلانِ جنگ

میں نے ابھی عرض کیا تھا کہ سورۂ براءۃ کی ابتدائی تقریباً ۳۰ آیتوں کا تعلق مشرکین عرب سے اور اُن کے بارے میں نئے فیصلے اور نئی پالیسی سے ہے۔

اس کے بعد ان اہلِ کتاب کے خلاف بھی جنگ کا اعلان کیا گیا ہے اور اُن سے جہاد کی دعوت دی گئی ہے جو اس وقت اسلام کو مٹا دینے اور نورِ حق کو گل کر دینے کے منصوبے بنا رہے تھے اور اُنہوں نے اپنے پیغمبروں کا لایا ہوا دین اور ان کی شریعت کو چھوڑ کے اپنے نفس کی اور شیطان کی پیروی اختیار کر لی تھی۔ اس موقع پر قرآن پاک نے اُن کے ٹھیٹ مشرکانہ عقائد کا بھی ذکر کیا ہے، فرمایا گیا ہے۔

"اِتَّخَذُوْا اَحْبَارَهُمْ وَرُهْبَانَهُمْ اَرْبَاباً مِّنْ دُوْنِ اللّٰهِ وَالْمَسِيْحَ بْنَ مَرْيَمَ وَمَآ اُمِرُوْا اِلَّا لِيَعْبُدُوا اللّٰهَ اِلٰهًا وَّاحِداً لَا اِلٰهَ اِلَّا هُوَ سُبْحَانَهُ عَمَّا يُشْرِكُوْنَ"۔

یعنی انہوں نے اپنے اَحْبَارْ وَرُهْبَان کو یعنی عالموں اور درویشوں کو خدا کے علاوہ اپنا رب بنا لیا ہے اور مسیح بن مریم کو بھی خدا بنا لیا ہے حالانکہ توریت و انجیل کے ذریعہ ان کو توحید کی تعلیم دی گئی تھی، لیکن انہوں نے اس خداوندی تعلیم کو پس پشت ڈال کر یہ مشرکانہ طریقہ اختیار کر لیا ہے۔

پھر اس کے آگے کی آیتوں میں خصوصیت کے ساتھ اُن کے مذہبی پیشواؤں، پیروں اور پادریوں کی سیاہ باطنی کا حال بیان کیا گیا ہے۔ ارشاد فرمایا گیا ہے۔

"يَآ اَيُّهَا الَّذِيْنَ اٰمَنُوْآ اِنَّ كَثِيْراً مِّنَ الْاَحْبَارِ وَالرُّهْبَانِ لَيَاْكُلُوْنَ اَمْوَالَ النَّاسِ بِالْبَاطِلِ وَيَصُدُّوْنَ عَنْ سَبِيْلِ اللّٰهِ"۔

یعنی یہودیوں اور نصرانیوں کے یہ پیر پادری جو بظاہر بڑے مقدس اور مہاتما بنے ہوئے ہیں۔ ان میں سے بہت سوں کا حال یہ ہے کہ وہ ریاکار اور مکار ہیں اور حرام و ناجائز طریقوں سے بس دُنیا بٹورتے ہیں اور اپنے ماننے والے سیدھے سادے عوام کو لوٹتے ہیں اور اپنی جیبیں اور اپنے خزانے بھرتے ہیں۔ یہ بالکل دولت کے پجاری ہو گئے ہیں، اور انہوں

نے خدا کے بجائے مال و دولت کو اپنا مقصود و معبود بنالیا ہے۔

## اہلِ کتاب کے حال میں ہم مسلمانوں کی تصویر

ان آیتوں کا اگرچہ براہ راست تعلق بگڑے ہوئے یہود و نصاریٰ اور اُن کے حرام خور اور ریاکار پیروں، پادریوں سے ہے، لیکن ہم مسلمانوں کے لئے اور خاص کر ہم جیسوں کے لئے جن کو لوگ مذہبی عالم اور دینی پیشوا سمجھتے ہیں، ان آیتوں میں بڑا سبق اور بڑی آگاہی ہے۔ حضور ﷺ کی مشہور حدیث ہے "لَتَتَّبِعُنَّ سُنَنَ مَنْ كَانَ قَبْلَكُمْ شِبْراً بِشِبْرٍ وَذِرَاعاً بِذِرَاعٍ" جس کا مطلب یہ ہے کہ میری اُمت کے لوگ وہ سب کچھ کریں گے جو پہلی امتوں، یہودیوں اور نصرانیوں نے کیا اور ان کے بالکل قدم بقدم چلیں گے۔ یہاں تک کہ پہلی اُمتوں کے کسی بدبخت نے اپنی ماں کے ساتھ حرام کیا تھا تو میری امت میں بھی یہ ہو کر رہے گا۔(۱)

حضور ﷺ کے اس ارشاد کا مقصد دراصل اُمت کو خبردار کرنا تھا کہ وہ اس خطرے سے اپنی حفاظت کرے۔ لیکن واقعہ یہ ہے کہ جو کچھ حضور ﷺ نے فرمایا تھا وہ سب سامنے آرہا ہے۔ اُمت میں اعمال و اخلاق کی وہ ساری خرابیاں اور وہ سب اعتقادی گمراہیاں پیدا ہو چکی ہیں اور ہو رہی ہیں جو یہود و نصاریٰ میں تھیں۔ وہ کون سا جرم اور گناہ ہے جو مسلمانوں میں نہیں ہے۔ اور وہ کون سا فسق و فجور ہے جو دین و مذہب ہی کے نام پر بزرگانِ دین کے عرسوں میں نہیں ہو رہا ہے اور وہ کون سا شرک ہے جو ان کے مزاروں پر نہیں ہو رہا ہے، قبروں کو سجدے ہو رہے ہیں، مرادیں مانگی جا رہی ہیں، نذریں چڑھائی جا رہی ہیں، الغرض وہ سب کچھ ہو رہا ہے جو یہود و نصاریٰ کرتے تھے۔

اور جس طرح اُن کے پیر پادری دین کے نام پر دُنیا کماتے اور بچارے عوام کو لوٹتے تھے اُن کے نمونے بھی اس اُمت کے مولویوں اور پیروں میں موجود ہیں۔ لیکن اللہ کا قانون بے لاگ ہے، اس کی کسی سے رشتہ داری نہیں، یہ نہیں ہے کہ بے چارہ یہودی یا نصرانی کہلانے والا شرک یا کوئی جرم کرلے تو جہنم میں جائے اور مسلمان کہلانے والا کرے تو اس کو چھوڑ دیا جائے۔ وہاں کا قانون تو یہ ہے۔ "فَمَنْ يَعْمَلْ مِثْقَالَ ذَرَّةٍ خَيْراً يَرَهُ، وَمَنْ يَعْمَلْ

(۱) بخاری کتاب الاعتصام بالسنۃ۔ نیز صحیح مسلم (مرتب)

مِّثْقَالَ ذَرَّةٍ شَرًّا يَّرَهٗ۔"

میں یہ کہہ رہا تھا کہ سورۂ توبہ کی ان آیات "اِتَّخَذُوْا اَحْبَارَهُمْ وَرُهْبَانَهُمْ اَرْبَابًا مِّنْ دُوْنِ اللّٰهِ" سے لے کر "يٰۤاَيُّهَا الَّذِيْنَ اٰمَنُوْۤا اِنَّ كَثِيْرًا مِّنَ الْاَحْبَارِ وَالرُّهْبَانِ۔ الآیۃ" تک کا تعلق اگرچہ براہ راست یہود نصاریٰ سے ہے، لیکن ان میں ہم مسلمانوں کے لئے بھی بڑا سبق ہے۔

## غزوۂ تبوک کی تمہید

یہ آیتیں جن میں اہلِ کتاب کی گمراہیوں اور اُن کے صریح مشرکانہ عقائد اور اُن کی اسلام دشمنی اور نورِ اسلام کو مٹا دینے کے منصوبوں کا ذکر کیا گیا ہے اور اُن کے خلاف جہاد و قتال کی تیاری کی مسلمانوں کو دعوت دی گئی ہے، یہ دراصل غزوۂ تبوک کی تمہید ہے۔ جس کا میں ابھی تفصیل سے ذکر کر چکا ہوں اور بتا چکا ہوں کہ مختلف پہلوؤں سے اس غزوہ میں بڑے خطرات تھے اور بڑی سخت آزمائش تھی اس لئے منافقوں کے علاوہ بعض کچے دل کے اور کم ہمت مسلمان بھی اس سے کترانا چاہتے تھے تو آگے کی آیتیں نازل ہوئیں۔

"يٰۤاَيُّهَا الَّذِيْنَ اٰمَنُوْا مَا لَكُمْ اِذَا قِيْلَ لَكُمُ انْفِرُوْا فِيْ سَبِيْلِ اللّٰهِ اثَّاقَلْتُمْ اِلَى الْاَرْضِ...... الآیۃ"

میں ابھی آپ کے سامنے ان آیتوں کا ترجمہ کر چکا ہوں، اور بتا چکا ہوں کہ ان آیتوں کے نازل ہونے کے بعد ہر مخلص مسلمان تیار ہو گیا۔ ہاں جن کے دلوں میں کسی درجہ کا نفاق تھا انہوں نے حیلے بہانے کئے اور طرح طرح کے عذر پیش کئے۔ اور رسول اللہ ﷺ نے ان سب کے عذر قبول کر لئے، ان کی تعداد روایات میں اسّی کے قریب بتائی گئی ہے۔ بعض منافق ساتھ بھی گئے لیکن اپنے منافقانہ ذہن اور منافقانہ کردار کو ساتھ لے کر گئے اور وہاں بھی شرارتیں اور ناپاک سازشیں کرتے رہے۔ اور اُن کے جو ساتھی مدینہ میں رہ گئے تھے ان کا چونکہ یہ خیال اور گمان تھا کہ رومی فوج اس پورے اسلامی لشکر کو موت کے گھاٹ اتار دے گی اور اب یہ زندہ واپس نہ آئیں گے اس لئے اس زمانہ میں ان کی زبانوں پر اسلام اور مسلمانوں کے خلاف ایسی باتیں بھی آئیں جو ان کے ناپاک دلوں میں چھپی ہوئی تھیں لیکن کبھی زبان پر

نہیں آتی تھیں، اوران میں سے بہت سوں کا نفاق بالکل عریاں ہو گیا۔

## منافقین کے بارے میں سخت پالیسی کا اعلان

سورۂ توبہ کی شروع کی قریباً چالیس آیتوں کے بعد مسلسل قریباً ۵۰۔۶۰ آیتیں (۵۔۶ رکوع کے قریب) ایسی ہیں جن میں ان منافقین کے نفاق ہی کا بیان ہے۔اور جس طرح اس سورت کی شروع کی آیتوں میں مشرکینِ عرب کے بارہ میں ایک نئے فیصلے اور نئی پالیسی کا اعلان کیا گیا ہے اسی طرح بعد کی ان آیتوں میں منافقین کے متعلق وہ سخت رویہ اختیار کیا گیا ہے جو اس سے پہلے کبھی اختیار نہیں کیا گیا تھا۔اور اُن پر اوران کے نفاق پر وہ ضربیں لگائیں اور ایسے کوڑے برسائے جنہوں نے نفاق کا گویا خاتمہ کر دیا، اور اسلامی معاشرہ میں منافقین کی کوئی گنجائش نہیں رہی۔

منافقین کے بارہ میں رسول اللہ ﷺ سے یہاں تک فرمادیا گیا۔"اِسْتَغْفِرْ لَهُمْ اَوْلَا تَسْتَغْفِرْلَهُمْ اِنْ تَسْتَغْفِرْلَهُمْ سَبْعِيْنَ مَرَّةً فَلَنْ يَّغْفِرَ اللّٰهُ لَهُمْ"یعنی یہ منافقین ایسے مردود ہیں کہ اے نبی اگر تم بھی ان کی بخشش کے لئے ہم سے دعا کرو اور ایک دو دفعہ نہیں ستر دفعہ دعا کرو تو ہم تمہاری دعا بھی ان کے بارہ میں نہیں سنیں گے اوران کو نہیں بخشیں گے۔اس کے بعد آپ کو یہ بھی حکم دیا گیا کہ "وَلَاتُصَلِّ عَلٰٓى اَحَدٍ مِّنْهُمْ مَّاتَ اَبَدًا وَّلَاتَقُمْ عَلٰى قَبْرِهٖ"یعنی ان میں سے جب کوئی مرجائے تو اے نبی تم اس کی نماز جنازہ بھی نہ پڑھو اور اس کی قبر کے پاس بھی نہ کھڑے ہو۔جیسا کہ میں نے عرض کیا منافقین کے بارہ میں یہ نیا حکم تھا اور نئی پالیسی کا اعلان تھا۔اس کا نتیجہ یہ بھی ہوا کہ بہت سے منافقین کے دل بدل گئے اور ان کو حقیقی ایمان نصیب ہو گیا۔قریباً ۵۰۔۶۰ آیتیں ساتویں رکوع سے بارہویں تک منافقین ہی سے متعلق ہیں، درمیان میں کہیں کہیں بطور مقابلہ مومنین صالحین کے کردار کا بھی ذکر آ گیا ہے۔

## مخلصین کی کوتاہی پر عتاب

اس کے بعد اُن چند مخلص مسلمانوں کا ذکر کیا گیا ہے جو صرف سستی اور لیت ولعل کی وجہ سے غزوہ تبوک میں جانے سے رہ گئے تھے اور خود ان کو اس کا بے انتہا رنج وغم تھا اور انہوں

نے پوری سچائی کے ساتھ حضور علیہ السلام کے سامنے اپنے قصور کا اقرار کر لیا تھا اور بعضوں نے تو مسجد نبویؐ کے ستون سے اپنے کو باندھ دیا تھا اور طے کر لیا تھا کہ حضور علیہ السلام ہی معافی دے کر اپنے ہاتھ سے کھولیں گے تو کھلیں گے ورنہ اسی طرح بندھے بندھے مرجائیں گے، ان حضرات کے واقعات متعلقہ آیتوں کے درس میں تفصیل سے بیان کر چکا ہوں۔ سورہ کے تیرہویں رکوع میں ان کے بارہ میں فرمایا گیا ہے۔

"وَاٰخَرُوْنَ اعْتَرَفُوْا بِذُنُوْبِهِمْ خَلَطُوْا عَمَلًا صَالِحًا وَّاٰخَرَ سَيِّئًا، عَسَى اللّٰهُ اَنْ يَّتُوْبَ عَلَيْهِمْ، اِنَّ اللّٰهَ غَفُوْرٌ رَّحِيْمٌ۔"

یعنی کچھ بندے وہ ہیں جنہوں نے دلی ندامت کے ساتھ اپنے جرم وقصور کا اقرار کر کے خود اپنے کو پیش کر دیا ہے، ان کا حال یہ ہے کہ انہوں نے اچھے اعمال بھی کئے ہیں اور بُرے عمل بھی ان سے سرزد ہوئے ہیں، وہ امید کر سکتے ہیں کہ اللہ مہربانی فرما کر ان کو معاف کر دے اور ان کی توبہ قبول کر لے، اللہ غفور رّحیم ہے۔

پھر دو تین آیتوں کے بعد فرمایا گیا ہے "وَاٰخَرُوْنَ مُرْجَوْنَ لِاَمْرِ اللّٰهِ اِمَّا يُعَذِّبُهُمْ وَاِمَّا يَتُوْبُ عَلَيْهِمْ، وَاللّٰهُ عَلِيْمٌ حَكِيْمٌ" یعنی غزوۂ تبوک میں نہ جانے والے اہلِ ایمان میں سے کچھ دوسرے وہ لوگ ہیں جن کا معاملہ خدا کے حکم کے انتظار میں ملتوی ہے، وہ انہیں عذاب دے یا ان کی توبہ قبول فرما کر معاف فرما دے۔

اللہ اکبر! اللہ اکبر! قرآن مجید کا یہ انداز بیان کعب بن مالک اور ابولبابہ انصاری جیسے صفِ اوّل کے مخلصین کے حق میں ہے جو ہمیشہ اللہ ورسول کے احکام کی اطاعت اور دین کی خدمت اور اس کی راہ میں ہر قربانی کرتے رہے، ان میں سے کئی ایک بدری بھی تھے۔ اُن سے بس یہ غلطی ہوئی تھی کہ سُستی کی وجہ سے غزوۂ تبوک سے بچھڑ گئے تھے، اسی پر اتنا سخت عتاب ہوا کہ کعب بن مالک اور اُن کے دو اور ساتھیوں کا پچاس دن تک مکمل مقاطعہ رہا، کوئی مسلمان ان سے بات نہیں کرتا تھا، اُن کے سلام کا جواب تک نہیں دیتا تھا۔ اس آیت میں اُن کے بارہ میں فرمایا گیا ہے کہ ان کا معاملہ خدا کے حکم پر موقوف ہے، وہ احکم الحاکمین چاہے عذاب دے چاہے معاف فرما دے۔

ذرا غور کیجئے ان آیات میں کعب بن مالک اور اُن کے ساتھیوں کا ایسے انداز میں

ذکر کیا گیا ہے جیسے کہ وہ بڑے ہی مجرم تھے۔ ذرا ہم اپنے بارہ میں سوچیں کہ اللہ ورسول کے احکام کی فرماں برداری اور دین کے لئے جان و مال کی قربانی کے معاملہ میں ہمارا حال کیا ہے اور ہمارا انجام کیا ہونے والا ہے۔

پھر اس سے اگلے رکوع میں بڑی صراحت اور وضاحت کے ساتھ بتایا گیا ہے کہ سچے مسلمان کا اللہ کے ساتھ کیا معاملہ اور دین کی راہ میں قربانی کے بارہ میں کیا رویہ ہونا چاہئے اور اُس کی زندگی کا کیا رنگ ہونا چاہئے۔ سنئے فرمایا گیا ہے۔

"إِنَّ اللّٰهَ اشْتَرٰى مِنَ الْمُؤْمِنِيْنَ اَنْفُسَهُمْ وَاَمْوَالَهُمْ بِاَنَّ لَهُمُ الْجَنَّةَ، يُقَاتِلُوْنَ فِيْ سَبِيْلِ اللّٰهِ فَيَقْتُلُوْنَ وَيُقْتَلُوْنَ وَعْداً عَلَيْهِ حَقّاً فِي التَّوْرَاةِ وَالْاِنْجِيْلِ وَالْقُرْآنِ، وَمَنْ اَوْفٰى بِعَهْدِهٖ مِنَ اللّٰهِ فَاسْتَبْشِرُوْا بِبَيْعِكُمُ الَّذِيْ بَايَعْتُمْ بِهٖ وَذٰلِكَ هُوَ الْفَوْزُ الْعَظِيْمُ۔"

## اہلِ ایمان اپنی جان و مال بیچ چکے ہیں

مطلب یہ ہے کہ جو سچے ایمان والے ہیں اُن کی جانیں اور اُن کے مال اللہ نے جنت کے عوض خرید لئے ہیں، اب کسی سچے مسلمان کی جان و مال اس کی اپنی مِلک نہیں ہے، بلکہ وہ اللہ کے ہاتھ بیچ چکا ہے، اب اُن کا کام یہ ہے کہ جب ان کو راہ خدا میں جہاد اور جانبازی کے لئے پکارا جائے وہ لبیک کہہ کے میدان میں آجائیں، خدا کے اور اُس کے دینِ حق کے دشمنوں کے مقابلہ میں جنگ کریں، ماریں اور مریں۔ اور اس طرح خدا کے ہاتھ بیچی ہوئی جان و مال اس کی راہ میں قربان کردیں اور اس کے عوض جنت اور اس کی لازوال نعمتیں اور ابدی عیش و آرام حاصل کرلیں۔ آگے فرمایا گیا ہے "وَعْداً عَلَيْهِ حَقًّا فِي التَّوْرَاةِ وَالْاِنْجِيْلِ وَالْقُرْآنِ" یعنی اللہ تعالیٰ کی طرف سے یہ معاملہ بالکل پکا ہے، کسی شک وشبہ کی گنجائش نہیں ہے، پہلے مقدس صحیفوں تورات وانجیل میں بھی اس کا اعلان ہوچکا ہے اور اب قرآن میں بھی اس کی ضمانت دی جارہی ہے۔ اور خدا سے زیادہ وعدہ کا سچا کون ہوسکتا ہے۔ آگے فرمایا گیا ہے کہ مومنین کا اپنے اللہ کے ساتھ یہ ایسا نفع بخش سودا ہوا ہے جس پر انہیں جتنی بھی خوشی اور مسرت ہو برحق ہے، یہ ان کی بہت ہی بڑی فیروزمندی ہے۔ ذٰلِكَ هُوَ الْفَوْزُ الْعَظِيْمُ۔

ذرا غور کیجئے اللہ ہی کی دی ہوئی ایک فانی جان جو دیر سویر ختم ہونے ہی والی ہے اور مال و دولت جس کو یا خرچ ہونا ہے یا مر کر ترکہ میں چھوڑ دینا ہے، اس کو اللہ کے حکم پر اس کی راہ میں قربان کر کے آخرت کی حیاتِ ابدی اور جنت حاصل کر لینا کتنا نفع بخش سودا ہے۔

پھر اللہ تعالیٰ کی طرف سے قدر دانی دیکھئے کہ وہ خود ہمارا خریدار اور طالب بنا ہے، یہ نہیں فرمایا کہ مومنین نے اپنی جان و مال کے عوض ہم سے جنت خرید لی ہے، بلکہ یوں فرمایا کہ ہم نے جنت اُن کے لئے لکھ دی ہے اور اس کے بدلے اُن کی جانیں اور اُن کے مال ہم نے خرید لئے ہیں، ہم اُن کے خریدار بنے ہیں۔ خرید و فروخت کے معاملہ میں ہمیشہ خریدنے والا طالب ہوتا ہے جو قیمت ادا کر کے مطلوب چیز کو خرید لیتا ہے۔ قیمت کی حیثیت تو خرید و فروخت کے ایک وسیلہ کی ہوتی ہے۔

## اہلِ ایمان کی زندگی کا نقشہ

اس کے بعد والی آیت میں بتایا گیا ہے کہ ان مومنین کی زندگی کا کیا ڈھنگ ہوتا ہے اور کیا ان کے اوصاف و احوال ہوتے ہیں۔ فرمایا گیا ہے۔

"اَلتَّآئِبُوْنَ الْعَابِدُوْنَ الْحَامِدُوْنَ السَّآئِحُوْنَ الرَّاكِعُوْنَ السَّاجِدُوْنَ الْاٰمِرُوْنَ بِالْمَعْرُوْفِ وَالنَّاهُوْنَ عَنِ الْمُنْكَرِ وَالْحَافِظُوْنَ لِحُدُوْدِ اللّٰهِ، وَبَشِّرِ الْمُؤْمِنِيْنَ۔"

یعنی یہ اپنی خطاؤں قصوروں سے توبہ کرنے والے اور اللہ کے عبادت گزار بندے ہوتے ہیں۔ ان کی زبانوں پر خدا کی حمد و تسبیح رہتی ہے، یہ خدا کی راہ میں حسب ضرورت و موقع دور یا قریب کے علاقوں میں پھرتے ہیں۔ (جس دن ان آیتوں کا درس تھا میں نے بتایا تھا کہ "اَلسَّائِحُوْنَ" کی مختلف تفسیریں کی گئی ہیں، میرے نزدیک اس کو ترجیح ہے کہ اس سے دین کی راہ میں پھرنا مراد ہے۔ عبادت اور ذکر و تسبیح کی طرح خدا کی راہ میں پھرنا بھی صحابہ کرام کی زندگی کا خاص جز تھا، ہمارے اس دور میں تبلیغی جماعت کے مخلصوں کا پھرنا دیکھ کر یہ بات خوب سمجھ میں آتی ہے)۔ آگے فرمایا گیا ہے "اَلرَّاكِعُوْنَ السَّاجِدُوْنَ" یعنی یہ لوگ ذوق و شوق سے نمازیں پڑھتے ہیں اور اس سے روحانی غذا حاصل کرتے ہیں، "اَلْاٰمِرُوْنَ

بِالْمَعْرُوْفِ وَالنَّاهُوْنَ عَنِ الْمُنْكَرِ" یعنی ان ذاتی اعمال واشغال کے علاوہ اللہ ورسول کے حکم کے مطابق یہ دوسرے بندگانِ خدا کی فکر کرتے ہیں۔ اچھے کام کرنے اور نیکی کے راستے پر چلنے کے لئے کہتے ہیں اور بُرے کاموں سے ان کو روکنے کی کوشش کرتے ہیں۔ آخر میں فرمایا گیا ہے "وَالْحَافِظُوْنَ لِحُدُوْدِ اللّٰهِ" یعنی اللہ کی مقرر کی ہوئی حدوں کی محافظت اور پابندی کرتے ہیں، یعنی جن کاموں اور جن باتوں سے منع فرما دیا گیا اُن کی طرف قدم نہیں اٹھاتے۔ یہ ہے سچے ایمان والوں کی پوری تصویر!۔ آگے ارشاد فرمایا گیا ہے "وَبَشِّرِ الْمُؤْمِنِيْنَ" یعنی اے پیغمبر ہمارے ان صاحبِ ایمان بندوں کو جو اپنا جان و مال اور سب کچھ ہمارے ہاتھ بیچ چکے اور جن کے یہ اوصاف واحوال ہیں، ان کو ہماری رضا اور جنت کی خوشخبری دے دیجئے، ہماری طرف سے وہ ان کے لئے لکھی جا چکی ہے۔

ان دو آیتوں نے ہمارے سامنے سچے مسلمانوں کی ایسی مکمل تصویر رکھ دی ہے کہ اس کو سامنے رکھ کے ہم میں سے ہر ایک اپنی ایمانی حالت اور اسلامیت کو جانچ پرکھ سکتا ہے۔ اس میں جتنی کمی ہو سمجھنا چاہئے کہ اتنی ہی ایمان میں اور اسلامیت میں کمی ہے۔

چو میگویم مسلمانم بلرزم

کہ دانم مشکلاتِ لا الٰہ را (۱)

پھر چند آیتوں کے بعد اسی سچی اسلامیت اور ایمانِ صادق کی دعوت دیتے ہوئے فرمایا گیا ہے:

"يٰٓاَيُّهَا الَّذِيْنَ اٰمَنُوا اتَّقُوا اللّٰهَ وَكُوْنُوْا مَعَ الصّٰدِقِيْنَ۔"

یعنی اے مسلمانو جنہوں نے اسلام کو بطور دین کے قبول کر لیا ہے اللہ سے ڈرو، اپنے اندر تقوی اللہ کی کیفیت پیدا کرو اور مومنین صادقین کے ساتھ ہو جاؤ۔

سورۂ توبہ کے ان تمام مضامین کے بعد جن میں ہر قسم کے اور ہر درجہ کے نفاق اور دین کی راہ میں قربانی سے گریز، بلکہ معمولی کوتاہی اور سُستی پر بھی سخت عتاب کیا گیا ہے اور انتہائی جلال کے کوڑے برسائے گئے ہیں تو ان مضامین کے بعد یہ آیت "يٰٓاَيُّهَا الَّذِيْنَ

(۱) ترجمہ: جب میں کہتا ہوں کہ میں مسلمان ہوں تو کانپ جاتا ہوں۔ اس لئے کہ مجھے معلوم ہے مسلمان ہونے کی ذمہ داریاں کیا ہیں۔ (مرتب)

اٰمَنُوا اتَّقُوا اللّٰهَ وَكُونُوا مَعَ الصّٰدِقِينَ" بڑی معنویت رکھتی ہے۔ اس آیت کی جو دعوت و پکار صحابہ کرام کے لئے تھی وہ میرے اور آپ کے لئے بھی ہے۔ اللہ تعالیٰ ہم کو بھی مخاطب کر کے فرما رہا ہے۔ "يٰاَيُّهَا الَّذِينَ اٰمَنُوا اتَّقُوا اللّٰهَ وَكُونُوا مَعَ الصّٰدِقِينَ"۔ مجھے اور آپ کو دل سے اور عمل سے جواب دینا چاہئے کہ اے ہمارے اللہ ہم نے فیصلہ کرلیا، تو توفیق دے کہ تیرا تقویٰ اور صادقین کی معیت نصیب ہو جائے۔

## خاتمہ سورۃ

اس کے بعد اب اس سورۃ کی اُن آخری دو آیتوں پر آ جایئے جو میں نے شروع میں تلاوت کی تھیں اور جن پر یہ سورۃ ختم ہوئی ہے۔

آپ حضرات نے اس پوری سورت کے درس سے خود بھی محسوس کیا ہوگا اور میں بھی برابر عرض کرتا رہا ہوں کہ اس سورت میں اللہ تعالیٰ کے جلال کا بڑا ظہور ہوا ہے۔ مشرکین، یہود و نصاریٰ، منافقین اور وہ مسلمان جن کے ایمانوں میں کچھ ضعف تھا اور وہ صحابہ کرام جن سے دین کے بارہ میں کچھ بھی سُستی اور کمزوری ظاہر ہوئی تھی اُن سب کے خلاف اس سورۃ میں بڑا سخت رویہ اختیاری کیا گیا ہے اور سب ہی کو جھنجھوڑا گیا ہے، اسی لئے حضرت حذیفہؓ اس سورۃ کو "سورۃ العذاب" کہا کرتے تھے۔ لیکن اس کا خاتمہ ایسی آیت پر کیا گیا ہے جو رحمت سے بھرپور ہے۔ ارشاد ہوا ہے۔

"لَقَدْ جَآءَكُمْ رَسُوْلٌ مِّنْ اَنْفُسِكُمْ عَزِيْزٌ عَلَيْهِ مَا عَنِتُّمْ حَرِيْصٌ عَلَيْكُمْ بِالْمُؤْمِنِيْنَ رَءُوْفٌ رَّحِيْمٌ"۔

مطلب یہ ہے کہ خدا نے تم سب طبقوں پر یہ رحمت فرمائی ہے کہ ایسا رسول تمہاری ہدایت کے لئے بھیجا ہے جو خود تمہیں میں سے ہے، تم اس کو جانچ پرکھ سکتے ہو اور وہ تمہارا ایسا غمخوار و غمگسار ہے کہ تمہاری تکلیف و مشقت اس پر بھاری اور شاق ہے، اس کو تمہاری فوز و فلاح کی بڑی حرص اور فکر و لگن ہے اور خاص کر ایمان والوں کے لئے وہ بڑا ہی شفیق و ہمدرد ہے اور اس کا قلب رأفت و رحمت سے معمور ہے۔ تو اے سب لوگو تمہیں اللہ کی اس نعمت اور رحمت کی قدر کرنی چاہئے اور آگے بڑھ کر استقبال کرنا چاہئے۔ اور اس کے رؤف و رحیم پیغمبر

کی رأفت ورحمت سے فائدہ اٹھانا چاہئے! خاص کر ایمان والوں کو چاہئے کہ اس کی ہدایات پر چل کر اور اس کا اتباع کر کے اللہ کی رضا اور رحمت اور جنت حاصل کریں۔

آگے ارشاد فرمایا گیا ہے:

"فَإِنْ تَوَلَّوْا فَقُلْ حَسْبِيَ اللّٰهُ لَآ إِلٰهَ إِلَّا هُوَ، عَلَيْهِ تَوَكَّلْتُ وَهُوَ رَبُّ الْعَرْشِ الْعَظِيْمِ۔"

یعنی اگر یہ لوگ رحمت کی اس پکار کو بھی نہ سنیں اور اے پیغمبر تمہاری طرف نہ آئیں تو پھر تم ان سے کہہ دو کہ مجھے تم سے کچھ لینا نہیں، میرا اللہ مجھے کافی ہے، وہی اور صرف وہی معبود ومقصود ہے، میرا اسی پر اعتماد و بھروسہ ہے، اور وہ "رَبُّ الْعَرْشِ الْعَظِيْم" ہے۔ اس آیت پر یہ سورت ختم ہے۔

یہ سورۂ توبہ جیسا کہ میں بتا چکا ہوں رسول اللہ ﷺ کے آخری دور حیات میں نازل ہوئی ہے اور اس کے مضامین کی نوعیت ایسی ہے کہ گویا یہ الوداعی پیغام اور وصیت نامہ ہے، غالباً اسی لئے حضرت عمرؓ اس کی تاکید فرماتے تھے کہ ہر مسلمان اس کا علم حاصل کرے تاکہ اس سے اس کو برابر ہدایت اور روشنی ملتی رہے۔ میں نے بھی آج اسی لئے اس کے اہم مضامین کو دہرا دینا مناسب سمجھا۔ اللہ تعالیٰ مجھے اور آپ سب حضرات کو اس سے ہدایت اور رہنمائی حاصل کرنے کی توفیق عطا فرمائے۔

آخر میں اس کی بالکل آخری آیت کے متعلق ایک حدیث اور سن لیجئے۔ رسول اللہ ﷺ کے مشہور صحابی حضرت ابو الدرداء رضی اللہ عنہ کی روایت سے سنن ابی داؤد میں یہ حدیث نقل کی گئی ہے کہ آنحضرت ﷺ نے ارشاد فرمایا کہ جو شخص صبح وشام سات سات دفعہ یہ کلمہ پڑھ لیا کرے "حَسْبِيَ اللّٰهُ لَا إِلٰهَ إِلَّا هُوَ، عَلَيْهِ تَوَكَّلْتُ وَهُوَ رَبُّ الْعَرْشِ الْعَظِيْمِ۔" تو اللہ تعالیٰ کی طرف سے اس کی مشکلات ومہمات حل ہوتی رہیں گی اور اللہ اس کے لئے کافی ہوگا۔

"سُبْحَانَكَ اللّٰهُمَّ وَبِحَمْدِكَ نَشْهَدُ أَنْ لَآ إِلٰهَ إِلَّا أَنْتَ نَسْتَغْفِرُكَ وَنَتُوْبُ إِلَيْكَ، وَصَلَّى اللّٰهُ عَلٰى نَبِيِّهِ الْكَرِيْمِ وَعَلٰى اٰلِهٖ وَأَصْحَابِهٖ أَجْمَعِيْنَ۔"

(درس-۱۴)

# آخرت میں مجرموں کا حال اور خداوندِ قہار کا قہر وجلال

خطبہ مسنونہ کے بعد

أعوذ باللہ من الشیطٰن الرّجیم- بسم اللہ الرّحمٰن الرّحیم ط

| |
|---|
| وَلَا تَحْسَبَنَّ اللّٰهَ غَافِلًا عَمَّا يَعْمَلُ الظّٰلِمُوْنَ- اِنَّمَا يُؤَخِّرُهُمْ |
| لِيَوْمٍ تَشْخَصُ فِيْهِ الْاَبْصَارُo مُهْطِعِيْنَ مُقْنِعِيْ رُءُوْسِهِمْ لَا يَرْتَدُّ |
| اِلَيْهِمْ طَرْفُهُمْ وَاَفْئِدَتُهُمْ هَوَآءٌo وَاَنْذِرِ النَّاسَ يَوْمَ يَاْتِيْهِمُ |
| الْعَذَابُ فَيَقُوْلُ الَّذِيْنَ ظَلَمُوْا رَبَّنَآ اَخِّرْنَآ اِلٰٓى اَجَلٍ قَرِيْبٍ، |
| نُّجِبْ دَعْوَتَكَ وَنَتَّبِعِ الرُّسُلَo اَوَلَمْ تَكُوْنُوْٓا اَقْسَمْتُمْ مِّنْ |
| قَبْلُ مَا لَكُمْ مِّنْ زَوَالٍo وَّسَكَنْتُمْ فِيْ مَسٰكِنِ الَّذِيْنَ ظَلَمُوْٓا |
| اَنْفُسَهُمْ وَتَبَيَّنَ لَكُمْ كَيْفَ فَعَلْنَا بِهِمْ وَضَرَبْنَا لَكُمُ الْاَمْثَالَo |
| وَقَدْ مَكَرُوْا مَكْرَهُمْ وَعِنْدَ اللّٰهِ مَكْرُهُمْ- وَاِنْ كَانَ مَكْرُهُمْ |
| لِتَزُوْلَ مِنْهُ الْجِبَالُo فَلَا تَحْسَبَنَّ اللّٰهَ مُخْلِفَ وَعْدِهٖ رُسُلَهٗ- اِنَّ |
| اللّٰهَ عَزِيْزٌ ذُوانْتِقَامٍo يَوْمَ تُبَدَّلُ الْاَرْضُ غَيْرَ الْاَرْضِ وَالسَّمٰوٰتُ |
| وَبَرَزُوْا لِلّٰهِ الْوَاحِدِ الْقَهَّارِo وَتَرَى الْمُجْرِمِيْنَ يَوْمَئِذٍ مُّقَرَّنِيْنَ |
| فِي الْاَصْفَادِo سَرَابِيْلُهُمْ مِّنْ قَطِرَانٍ وَّتَغْشٰى وُجُوْهَهُمُ النَّارُo |

لِيَجْزِيَ اللّٰهُ كُلَّ نَفْسٍ مَّا كَسَبَتْ اِنَّ اللّٰهَ سَرِيْعُ الْحِسَابِ ۝ هٰذَا بَلٰغٌ لِّلنَّاسِ وَلِيُنْذَرُوْا بِهٖ وَلِيَعْلَمُوْٓا اَنَّمَا هُوَ اِلٰهٌ وَّاحِدٌ وَّلِيَذَّكَّرَ اُولُوا الْاَلْبَابِ ۝ (سورہ ابراھیم۔ آیت ۴۲-۵۲)

(ترجمہ) اور تم ہرگز یہ خیال نہ کرو کہ اللہ ظالموں مجرموں کے اعمال (اور کرتوتوں) سے غافل اور بے خبر ہے، درحقیقت اس نے اُن کو (یعنی اُن کی سزا کے معاملے کو) بس اُس دن (یوم الحساب) تک کے لئے مؤخر کر رکھا ہے، جس دن (حال یہ ہوگا کہ) آنکھیں پھٹی کی پھٹی رہ جائیں گی، یہ لوگ (حواس باختہ اور مبہوت) سر اوپر اٹھائے (میدانِ حساب کی طرف) دوڑ رہے ہوں گے، ان کی نگاہ بھی اپنی طرف نہ لوٹے گی، (سراسیمگی اور دہشت سے) ان کے دل (فہم وشعور سے) خالی ہوں گے۔

اور اے پیغمبر لوگوں کو اُس دن کی آمد سے خبردار کرو جب اُن پر اللہ کا عذاب نمودار ہو جائے گا، تو اُس وقت یہ ظالمین کہیں گے کہ پروردگار ہمیں تھوڑی سی مدت کے لئے اور مہلت دے دے ہم (کفر وشرک اور عصیان وبغاوت سے تائب ہوکر) تیری دعوتِ حق کو قبول کریں گے اور تیرے رسولوں کی پیروی کریں گے (تو ان کو اس وقت جواب دیا جائے گا) کیا تم نے قسمیں کھا کے نہیں کہا تھا کہ ہمیں کبھی زوال نہ ہوگا۔ حالانکہ تم ان لوگوں کی بستیوں میں رہ رہے تھے جنہوں نے (تم سے پہلے دور میں کفر وانکار کرکے) اپنے نفسوں پر ظلم کیا تھا، اور تم پر یہ بھی واضح ہو چکا تھا کہ ہم نے اُن ظالموں کے ساتھ کیا معاملہ کیا تھا (اور ان کا انجام کیا ہوا تھا) اور ہم نے (تمہاری نصیحت کے لئے) طرح طرح کی مثالیں بھی بیان کی تھیں۔ اور ان ظالموں نے (حق اور اس کے داعیوں کے خلاف) بڑی بڑی چالیں چلی تھیں، اور ان کی ان ساری چالوں کا ریکارڈ (اور اُن کا بدلہ اور توڑ) اللہ کے پاس ہے اور بلاشبہ اُن کی یہ چالیں ایسی تھیں کہ ان کے اثر سے پہاڑ بھی اپنی جگہ سے ہٹ جائیں۔ تو ہرگز یہ گمان نہ کرو کہ اللہ نے جو وعدہ اپنے رسولوں سے کیا ہے (کہ ظالمین و مجرمین ضرور اپنے کیفر کردار تک پہونچیں گے) وہ اُس کے خلاف کرنے والا ہے (ایسا ہرگز نہ ہوگا) حق ہے کہ اللہ تعالیٰ غالب وزبردست ہے اور مجرموں کو سزا دینا اس کی صفت ہے۔

وہ دن جبکہ یہ زمین ایک اور زمین سے بدل دی جائے گی، اور آسمان بھی بدل جائیں

گے، اور سب لوگ نکل کے اللہ واحدِ قہار کے حضور میں حاضر ہوں گے اور تم اُس دن مجرموں کو دیکھو گے کہ وہ زنجیروں میں جکڑے ہوئے ہیں، اُن کے کُرتے قطران کے ہوں گے (جو ایک نہایت بدبودار اور بدرنگ آتش گیر غلیظ تیل سا ہوتا ہے، وہ گویا اُن کے پورے جسموں پر لگا ہوا ہوگا اور وہی گویا اُن کا لباس ہوگا) اور آگ کے شعلوں نے اُن کے چہروں کو ڈھانک رکھا ہوگا، یہ سب اس لئے ہوگا کہ اللہ ہر شخص کو اُس کے کیئے کا بدلہ دے دے۔ یقین کرو اللہ جلدی حساب لینے والا ہے۔ یہ لوگوں کو پہنچائے جانے کے لئے (خداوندی) پیغام ہے اور مقصد یہ ہے کہ لوگوں کو (آنے والے انجام سے) خبردار کیا جائے، اور لوگ یقین سے جان لیں کہ وہی اللہ ایک معبود برحق ہے، اور ارباب فہم و دانش نصیحت حاصل کریں۔

# تفسیر و تشریح

## سورہ کی گزشتہ آیتوں کا خلاصہ

یہ سورۂ ابراہیم کا آخری رکوع ہے، آپ حضرات کو یاد ہوگا میں نے عرض کیا تھا کہ یہ سورت مکّی ہے اور اکثر مکّی سورتوں کی طرح اس کا روئے سخن بھی مکہ کے کفار و مشرکین کی طرف اور خاص طور سے اُن کے لیڈروں اور سرداروں کی طرف ہے جو رسول اللہ ﷺ کی دعوت کے سب سے پہلے مخاطب تھے اور انتہائی مخالف تھے۔ دوسروں کو بھی حق کے راستہ سے روکتے تھے۔ اس آخری رکوع سے ایک ہی رکوع پہلے ان ہی کے بارہ میں فرمایا گیا تھا۔ "بَدَّلُوْا نِعْمَةَ اللّٰهِ كُفْراً وَّاَحَلُّوْا قَوْمَهُمْ دَارَ الْبَوَار، جَهَنَّمَ يَصْلَوْنَهَا وَبِئْسَ الْقَرَار"، یعنی اللہ نے ان پر طرح طرح کے احسانات کیئے، نعمتوں سے نوازا، لیکن انہوں نے اس کا بدلہ یہ دیا کہ کفر کی راہ اختیار کی اور اپنی قوم کو بھی کفر و شرک کے راستہ پر ڈال کے جہنم میں جھونک دیا۔ آگے فرمایا گیا تھا۔ "وَجَعَلُوْا لِلّٰهِ اَنْدَاداً لِّيُضِلُّوْا عَنْ سَبِيْلِهٖ" یعنی انہوں نے اپنے باطل معبودوں، بتوں کو اللہ کا شریک بنایا اور لوگوں کو خدا کے راستے سے ہٹا کر شرک کے راستے پر ڈالا۔ ان کا یہ جرم بیان فرمانے کے بعد ارشاد فرمایا گیا تھا۔ "قُلْ تَمَتَّعُوْا فَاِنَّ مَصِيْرَكُمْ اِلَى النَّار"، یعنی انہیں بتا دیا جائے اور جتا دیا جائے کہ دنیا کی اس چند روزہ

زندگی میں خوب مزے اڑالو، آخر میں تمہیں جہنم کا ایندھن بننا ہے۔ یہ بات بالکل اس طرح فرمائی گئی جس طرح طبیب کسی سخت بد پرہیز مریض سے کہتا ہے کہ اچھا تم خوب بد پرہیزی کرلو تم اس کا نتیجہ دیکھ لوگے، تمہارا وقت قریب ہی آ گیا ہے۔

اس کے بعد درمیان میں اہلِ ایمان کو مخاطب کر کے ہدایت فرمائی گئی تھی کہ تم استقامت کے ساتھ بندگی کے راستے پر چلتے رہو اور خصوصیت کے ساتھ یہ دو عمل کرتے رہو۔ ایک نماز قائم کرتے رہو جو روح کے لئے قربِ الٰہی حاصل ہونے کا خاص ذریعہ ہے، اور دوسرے اللہ کی دی ہوئی روزی میں سے اس کی رضا کی راہوں میں خرچ کرتے رہو جو تزکیۂ نفس کا خاص وسیلہ ہے (یُقِیْمُوْا الصَّلٰوۃَ وَیُنْفِقُوْا مِمَّا رَزَقْنٰھُمْ سِرًّا وَّعَلَانِیَۃً)۔

میں نے آپ سے اس درس کے سلسلہ میں بار بار عرض کیا ہے کہ یہ دو عمل (نماز اور اللہ کی راہ میں خرچ کرنا) سعادت کی بنیاد ہیں اور اللہ تعالیٰ کی طرف سے آنے والی ہر شریعت میں اور ہر پیغمبر کی ہدایت و تعلیم میں ان کا حکم رہا ہے، اور ان دو حکموں پر عمل کرنے سے پورے دین پر چلنے کی استعداد پیدا ہوتی ہے۔

اس کے بعد اللہ تعالیٰ کے چند ایسے عظیم احسانات کا ذکر فرمانے کے بعد جن کا تعلق سب انسانوں بلکہ اکثر مخلوقات سے ہے آخر میں ارشاد فرمایا گیا تھا "اِنَّ الْاِنْسَانَ لَظَلُوْمٌ کَفَّار" (آدمی بڑا ہی بے انصاف اور ناشکرا ہے) یعنی بہت سے آدمیوں کا حال یہ ہے کہ وہ اللہ کی ان نعمتوں سے برابر فائدہ اٹھاتے ہیں لیکن اُس کی عبادت اور فرماں برداری کا حق ادا نہیں کرتے بلکہ بہت سے تو ایسے ناشکرے ہیں کہ اُس کو بھولے سے بھی یاد نہیں کرتے۔ "اِنَّ الْاِنْسَانَ لَظَلُوْمٌ کَفَّار"۔

اس کے بعد حضرت ابراہیم علیہ السلام کی چند دعاؤں کا ذکر فرمایا گیا تھا، پہلی دُعا یہ تھی، "رَبِّ اجْعَلْ ھٰذَا الْبَلَدَ اٰمِنًا وَّاجْنُبْنِیْ وَبَنِیَّ اَنْ نَّعْبُدَ الْاَصْنَام" (اے پروردگار اس شہر مکہ کو امن کا شہر بنادے اور مجھے اور میری اولاد کو بُت پرستی کی گندگی سے محفوظ رکھ) اس کے بعد دوسری دُعا یہ تھی "رَبَّنَا اِنِّیْ اَسْکَنْتُ مِنْ ذُرِّیَّتِیْ ...... الآیۃ" (خداوندا میں نے تیرے مقدس اور باعظمت گھر (خانۂ کعبہ) کے پاس ایسی وادی میں جہاں کوئی کھیتی اور پیداوار نہیں ہوتی اپنی کچھ نسل کو بسا دیا ہے تاکہ وہ نماز قائم کریں اور تیرا گھر تیری

عبادت اور تیرے ذکر سے آباد رہے، خداوندا تو اپنے کچھ بندوں کے دل اُن کی طرف مائل کردے، وہ ان سے محبت کریں اور اُن کی روزی کے لئے زمین کی پیداوار، پھل وغیرہ، اپنی قدرت اور رحمت سے ان کو پہنچا، تا کہ وہ تیرا شکر کریں۔)

ابراہیم علیہ السلام کی یہ دُعائیں خاص طور سے مکہ کے اُن مشرکوں اور کافروں کو سنائی گئی ہیں جو ابراہیم علیہ السلام کو اپنا مورثِ اعلیٰ کہتے تھے اور اُن کی نسبت پر فخر کرتے تھے۔ اِن آیتوں میں اُن کو بتایا جا رہا ہے کہ ابراہیم تو شرک سے بے زار تھے، انہوں نے تو اپنی نسل کو ملک شام کے سرسبز علاقہ سے لاکر اس وادیٔ غیر ذی زرع میں صرف اس لئے آباد کیا تھا کہ ان کے ذریعہ خانۂ کعبہ نماز اور عبادت سے آباد رہے۔ سوچو غور کرو تمہارا کیا حال ہے، تم نے اللہ کی عبادت اور نماز کے بجائے بتوں کی پوجا کا طریقہ اپنالیا ہے اور تم اللہ کے اُس پیغمبر کی مخالفت اور دشمنی پر کمر بستہ ہو گئے ہو جو ابراہیم علیہ السلام کے طریقہ پر ایک اللہ کی عبادت اور نماز کی طرف بلاتا ہے اور کعبۃ اللہ کو اللہ کی عبادت اور نماز سے آباد کرنا چاہتا ہے جو تم سب کے مورثِ اعلیٰ ابراہیم علیہ السلام کی تمنا اور آرزو تھی۔

آخری دُعا حضرت ابراہیم علیہ السلام کی یہ نقل کی گئی ہے "رَبِّ اجْعَلْنِيْ مُقِيْمَ الصَّلٰوةِ وَمِنْ ذُرِّيَّتِيْ رَبَّنَا وَتَقَبَّلْ دُعَاءِ، رَبَّنَا اغْفِرْلِيْ وَلِوَالِدَيَّ وَلِلْمُؤْمِنِيْنَ يَوْمَ يَقُوْمُ الْحِسَابُ" (اے پروردگار مجھے نماز کا قائم کرنے والا بنادے اور میری نسل کو بھی اس کی توفیق دے۔ خداوندا میری دُعا قبول فرمالے، خداوندا میری بخشش فرمادے اور میرے ماں باپ اور سب ہی ایمان والوں کو بخش دے اُس دن جبکہ اعمال کا محاسبہ ہو)۔

ابراہیم علیہ السلام کی یہ آخری دُعا نقل کر کے مکہ کے کفار و مشرکین کو بتایا گیا ہے کہ تمہارے جداعلیٰ جن کے نام اور نسبت پر تم فخر کرتے ہو اُنہوں نے تو اللہ سے یہ دُعا کی تھی کہ اُن کو اور ان کی نسل کو نماز قائم کرنے کی خاص توفیق ملے، اور تمہارا حال یہ ہے کہ اللہ کے جو بندے نماز قائم کرتے ہیں اور اللہ کے گھر کو اس کے ذریعہ آباد کرنا چاہتے ہیں تم اُن کی مخالفت کر رہے ہو۔ اور ابراہیم علیہ السلام کا حال یہ تھا کہ وہ آخرت میں مغفرت کے لئے اللہ تعالیٰ سے دُعا کرتے تھے، اور تمہارا حال یہ ہے کہ آخرت کے محاسبہ سے بالکل بے فکر بلکہ اس کے منکر ہو۔

بلاشبہ مکہ والوں کے لئے دعوت اور نصیحت کا یہ بہترین اور نہایت حکیمانہ طریقہ تھا۔

ان کے علاوہ اہلِ ایمان کے لئے بھی اس میں سبق تھا اور ہے کہ اقامت صلوٰۃ اور آخرت میں مغفرت اس درجہ اہم چیزیں ہیں کہ اللہ کے خلیل ابراہیم علیہ السلام بھی اُن کے لئے اللہ تعالیٰ سے دُعائیں کرتے تھے، اس لئے ہمیں اس دُعا کو اپنا خاص وظیفہ بنا لینا چاہئے۔ ''رَبِّ اجۡعَلۡنِیۡ مُقِیۡمَ الصَّلٰوۃِ وَمِنۡ ذُرِّیَّتِیۡ رَبَّنَا وَتَقَبَّلۡ دُعَآءِ، رَبَّنَا اغۡفِرۡلِیۡ وَلِوَالِدَیَّ وَلِلۡمُؤۡمِنِیۡنَ یَوۡمَ یَقُوۡمُ الۡحِسَابُ''۔

## زیرِ تلاوت آیات کا پس منظر

یہاں تک میں نے سلسلۂ کلام کے لئے اوپر کی آیتوں کا خلاصہ دُہرا دیا۔ اس کے بعد آخری رکوع کی وہ آیتیں ہیں جن کی میں نے اس وقت تلاوت کی ہے، ان کا رخ بھی مکہ کے ان کفار و مشرکین ہی کی طرف ہے۔ ان کا مفہوم اور مطلب سمجھنے کے لئے اس صورت حال کا تصور کیجئے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم اہلِ مکہ کے سامنے توحید اور خدا پرستی اور آخرت کی فکر اور تیاری کی دعوت پیش کر رہے ہیں، مختلف طریقوں اور اسلوبوں سے انتہائی دردمندی اور دلسوزی کے ساتھ ان کو خدا کا پیغام پہونچاتے ہیں، کبھی خدا کے انعامات و احسانات یاد دلاتے ہیں، کبھی ابراہیمؑ کی تعلیمات اور ان کی دُعاؤں کا ذکر فرماتے ہیں، کبھی خدا کے قہر و عذاب سے ڈراتے ہیں، لیکن وہ لوگ جن کے دلوں پر کفر و شرک کی سیاہی چھا گئی ہے کوئی اثر نہیں لیتے بلکہ اور زیادہ بدتمیزیاں اور گستاخیاں کرتے ہیں اور اُن پر آسمان سے کوئی عذاب بھی نہیں آتا۔ تو ایسی حالت میں وہ خود یا دوسرے خدا ناشناس جاہل لوگ یہ سوچ سکتے ہیں کہ ان کو خدا کے قہر و عذاب کی جو وعیدیں اور خبریں سنائی جا رہی ہیں ان کی کوئی حقیقت نہیں ہے، یا معاذ اللہ خدا اس صورتِ حال سے غافل اور بے خبر ہے۔ تو سورۂ ابراہیم کی ان آخری آیتوں کا تعلق اس صورتِ حال سے ہے۔

## اللہ سب دیکھ رہا ہے لیکن......

حاصل یہ ہے کہ کسی کو یہ خیال یا وسوسہ نہ ہو کہ یہ جفا کار مجرمین جو کچھ کر رہے ہیں اللہ اس سے بے خبر ہے، وہ سب کچھ دیکھ رہا سن رہا ہے، لیکن اس کی حکمت کا یہ تقاضا ہے کہ ان

ظالموں پر دنیا میں عذاب نہ بھیجے، ان کو پوری مہلت دے کہ اگر اپنی اصلاح کرنا چاہیں تو کرلیں، اور اگر اسی کفر و شرک اور ظلم پر قائم رہیں تو آخرت میں ان کا پورا حساب ہو جائے، وہاں ان کے ساتھ وہ معاملہ کیا جائے گا جس کے یہ مستحق ہوں گے، اور جو اللہ "عَزِیْزٌ ذُوانْتِقَامٍ" کی شانِ قہر و جلال کے مطابق ہوگا۔ اَللّٰھُمَّ احْفَظْنَا!

ارشاد فرمایا گیا ہے۔ "وَلَاتَحْسَبَنَّ اللّٰهَ غَافِلًا عَمَّا یَعْمَلُ الظّٰلِمُوْنَ اِنَّمَا یُؤَخِّرُھُمْ لِیَوْمٍ تَشْخَصُ فِیْهِ الْاَبْصَارُ، مُھْطِعِیْنَ مُقْنِعِیْ رُؤُسِھِمْ لَایَرْتَدُّ اِلَیْھِمْ طَرْفُھُمْ وَاَفْئِدَتُھُمْ ھَوَاءٌ" مطلب یہ ہے کہ اللہ تعالیٰ کے بارے میں ہرگز یہ گمان نہ کرو، اور ہرگز کسی کو یہ وسوسہ نہ ہو کہ خدا فراموش اور جفا کار لوگ جو کچھ کر رہے ہیں اللہ اس سے غافل ہے، وہ سب دیکھ رہا ہے سن رہا ہے، لیکن ان کے محاسبہ اور سزا کے معاملے کو اس نے قیامت کے اس دن تک کے لئے مؤخر کر دیا ہے جو ایسا ہیبت ناک ہوگا کہ آنکھیں پھٹی کی پھٹی رہ جائیں گی، اس دن ان اشرار مجرمین کی یہ حالت ہوگی کہ انتہائی گھبراہٹ اور سراسیمگی کی حالت میں جانوروں کی طرح سر اوپر اٹھائے، آنکھیں پھاڑے میدانِ حساب کی طرف دوڑ رہے ہوں گے، ہوش و حواس بجا نہ ہوں گے۔

آگے ارشاد ہے "وَاَنْذِرِ النَّاسَ یَوْمَ یَاْتِیْھِمُ الْعَذَابُ فَیَقُوْلُ الَّذِیْنَ ظَلَمُوْا رَبَّنَآ اَخِّرْنَآ اِلٰٓی اَجَلٍ قَرِیْبٍ نُّجِبْ دَعْوَتَكَ وَنَتَّبِعِ الرُّسُلَ" اے پیغمبر لوگوں کو اس روزِ قیامت کی آمد سے خبردار کرو جب ان کے سامنے عذابِ الٰہی نمودار ہوگا، تو جنھوں نے دنیا میں ظالمانہ اور مجرمانہ زندگی گزاری تھی اور اللہ کے پیغمبروں کی بات نہیں مانی تھی وہ اس وقت کہیں گے پروردگار! ہمیں تھوڑی سی مدت کے لئے مہلت دے دے یعنی تھوڑے سے وقت کے لئے عمل والی دنیا میں پھر بھیج دے، ہم تیری دعوتِ حق کو جو پیغمبروں کے ذریعہ آئی تھی اور ہم نے اس کو قبول نہیں کیا تھا اب قبول کرلیں گے اور تیرے رسولوں کی پیروی کریں گے)"۔

قرآن پاک میں دوسری جگہ سورۂ سجدہ میں بھی فرمایا گیا ہے کہ قیامت کے دن مجرمین اللہ کے حضور میں عرض کریں گے "رَبَّنَآ اَبْصَرْنَا وَسَمِعْنَا فَارْجِعْنَا نَعْمَلْ صَالِحًا" (خداوندا ہم نے (جن حقیقتوں کا انکار کیا تھا) یہاں ہم نے ان کو خود دیکھ لیا اور سن لیا، اب ہمیں دنیا میں واپس بھیج دے اب ہم تیرے اور تیرے رسولوں کے حکموں کے مطابق نیک اعمال کریں گے)۔

اللہ تعالیٰ کی طرف سے ان مجرمین کو یہ پر جلال جواب دیا جائے گا "أَوَلَمْ تَكُونُوا أَقْسَمْتُمْ مِنْ قَبْلُ مَالَكُمْ مِنْ زَوَالٍ۔ وَسَكَنْتُمْ فِي مَسَاكِنِ الَّذِينَ ظَلَمُوا أَنْفُسَهُمْ وَتَبَيَّنَ لَكُمْ كَيْفَ فَعَلْنَا بِهِمْ وَضَرَبْنَا لَكُمُ الْأَمْثَالَ، وَقَدْ مَكَرُوا مَكْرَهُمْ وَعِنْدَاللّٰهِ مَكْرُهُمْ وَإِنْ كَانَ مَكْرُهُمْ لِتَزُولَ مِنْهُ الْجِبَالُ...... فرمایا جائے گا کیا تم وہی نہیں ہو جنھوں نے بڑے گھمنڈ کے ساتھ قسمیں کھا کھا کے کہا تھا کہ ہم کو کبھی زوال نہ ہوگا، حالانکہ تم ان لوگوں کے علاقوں اور بستیوں میں رہے تھے جنھوں نے اپنے زمانوں میں نافرمانی کی مجرمانہ زندگی گزاری تھی اور تمہارے سامنے یہ آچکا تھا کہ ہم نے ان مجرمین کے ساتھ کیا معاملہ کیا اور تمہارے سامنے ایسی قوموں اور ایسے گروہوں کی بہت سی مثالیں بھی بیان کردی گئی تھیں۔ لیکن تم نے کوئی سبق نہیں لیا، اور قسمیں کھا کھا کے یہی کہا کہ ہم پر کبھی بُرا وقت نہیں آئے گا۔ آگے ارشاد فرمایا گیا ہے۔ کہ انھوں نے اپنی شرارتوں اور مکّارانہ تدبیروں میں کوئی کسر اُٹھا کے نہیں رکھی تھی، حق کی مخالفت میں جو شیطانی تدبیریں وہ کرسکتے تھے وہ سب انھوں نے کیں، اور یہ تدبیریں اور شرارتیں ایسی خطرناک تھیں کہ ان کے ذریعہ پہاڑ اپنی جگہ سے ہٹا دیے جائیں (وَإِنْ كَانَ مَكْرُهُمْ لِتَزُولَ مِنْهُ الْجِبَالُ) اور یہ سب تدبیریں اور شرارتیں اللہ کے سامنے اور اس کے علم میں تھیں۔ اس لئے وہ ان کی ان مکارانہ تدبیروں اور شرارتوں کی ان کو بھرپور سزا دے گا۔

آگے ارشاد فرمایا گیا ہے "فَلَا تَحْسَبَنَّ اللّٰهَ مُخْلِفَ وَعْدِهٖ رُسُلَهٗ إِنَّ اللّٰهَ عَزِيزٌ ذُوانْتِقَامٍ" مطلب یہ ہے کہ ہرگز یہ خیال نہ کرو کہ اللہ نے مجرموں کو سزا دینے اور کیفرکردار کو پہونچانے کے جو وعدے اپنے رسولوں سے کئے ہیں وہ ان کے خلاف کرے گا، ایسا ہرگز نہ ہوگا، "إِنَّ اللّٰهَ عَزِيزٌ ذُوانْتِقَامٍ" اللہ غالب اور زبردست ہے اور مجرموں کو سزا دینا اس کی شان اور صفت ہے۔ اس لئے مجرموں کو سزا دینے کے وعدے اپنے وقت پر ضرور پورے ہوں گے۔

## قیامت اور مجرموں کی پکڑ

آگے جو آیتیں ہیں جن پر یہ سورت ختم ہوتی ہے، ان میں [illegible] بتایا گیا ہے کہ اللہ

تعالیٰ کی صفت انتقام اور شانِ قہر و جلال کا جب قیامت میں ظہور ہوگا تو کس قدر ہیبت ناک اور دہشت ناک منظر ہوگا، اور جن بد بخت مجرموں پر ظہور ہوگا ان کا کیا حال ہوگا۔ ارشاد فرمایا گیا ہے۔

"یَوْمَ تُبَدَّلُ الْاَرْضُ غَیْرَالْاَرْضِ وَالسَّمٰوٰتُ وَبَرَزُوْا لِلّٰہِ الْوَاحِدِ الْقَہَّار" مطلب یہ ہے کہ قیامت کے دن زمین و آسمان بدل جائیں گے، اور اللہ واحد قہار کے حضور میں پیشی ہوگی۔ اسی پیشی کا ذکر یہاں جن الفاظ میں کیا گیا ہے اس سے معلوم ہوتا ہے کہ اس پیشی کے وقت اللہ تعالیٰ کی شان قہر و جلال کا ظہور ہوگا۔ آگے بتایا گیا ہے کہ مجرمین جن کے جرائم ناقابلِ معافی ہوں گے ان کا کیا حال ہوگا۔ "وَتَرَی الْمُجْرِمِیْنَ یَوْمَئِذٍ مُّقَرَّنِیْنَ فِی الْاَصْفَادِ سَرَابِیْلُھُمْ مِّنْ قَطِرَانٍ وَّتَغْشٰی وُجُوْھَھُمُ النَّارُ، لِیَجْزِیَ اللّٰہُ کُلَّ نَفْسٍ مَّا کَسَبَتْ اِنَّ اللّٰہَ سَرِیْعُ الْحِسَابِ"۔

اور قیامت کے اُس دن تم مجرمین کو اس حالت میں دیکھو گے کہ وہ زنجیروں میں جکڑے ہوئے ہیں، اور ان کے جسموں پر قطران اس طرح لگا ہوا ہے کہ گویا وہی ان کا کرتا اور لباس ہے۔ قطران ایک طرح کا بدبودار و بدرنگ تیل ہوتا ہے جس میں کچھ اور تیز قسم کی چیزیں ملا کر اس اونٹ پر ملا جاتا ہے جس کو خارش ہو جاتی ہے، اس سے خارش کا مادہ جل جاتا ہے، اس میں آگ پکڑنے کی بھی خاص صلاحیت ہوتی ہے، آپ مثال کے طور پر تارکول بلکہ اس سے بھی زیادہ بدبودار اور بدرنگ غلیظ قسم کا تیل تصور کرلیں۔ اس آیت میں فرمایا گیا ہے کہ آخرت میں ان مجرموں کے جسموں پر اوپر سے نیچے تک جسم کے جتنے حصہ پر کرتا پہنا جاتا ہے قطران اور وہ بھی آخرت اور دوزخ والا قطران لیپ دیا جائے گا گویا وہی ان کا کرتا ہوگا۔ جس طرح کسی آدمی کو برہنہ کرکے اس کے جسم پر تارکول پھیر دیا جائے تو یہ تارکول ہی اس کا لباس ہو جائے گا، اس سے آپ کچھ تصور کرسکتے ہیں کہ اُس وقت اُن بد بخت مجرموں کا کیا حال ہوگا اور کیا منظر ہوگا۔ اَللّٰھُمَّ احْفَظْنَا!

پھر یہ بھی تصور کیجئے کہ ہر طرف آگ کے شعلے ہیں اور یہ قطران خود آتش گیر ہوتا ہے، اسپرٹ کی طرح جلتا ہے۔ تو اندازہ کیا جاسکتا ہے کہ اُس وقت اُن بدنصیبوں کو کیسا عذاب ہوگا۔ اللہ کی پناہ!

آگے فرمایا گیا ہے "وَتَغْشیٰ وُجُوْھَھُمُ النَّار" مطلب یہ ہے کہ آگ کے شعلے ان کے چہروں تک پہونچ رہے ہوں گے۔ اس سے یہ اشارہ مفہوم ہوتا ہے کہ ان کے چہروں پر قطران نہیں لیپا جائے گا، بلکہ چہروں تک صرف شعلے پہونچیں گے، یہ غالباً اس لئے ہوگا کہ وہاں بھی پہچانے جاسکیں کہ یہ فلاں لیڈر صاحب ہیں اور یہ قوم کے فلاں سردار ہیں، اگر سب کے چہروں پر بھی قطران مل دیا جاتا تو کوئی نہ پہچانا جاتا۔ اس طرح چہروں پر قطران نہ ملا جانا بھی ایک عذاب ہوگا۔ بس اللہ اپنی پناہ میں رکھے۔

آگے فرمایا گیا ہے۔ "لِیَجْزِیَ اللّٰہُ کُلَّ نَفْسٍ مَّا کَسَبَتْ اِنَّ اللّٰہَ سَرِیْعُ الْحِسَاب" مطلب یہ ہے کہ یہ عذاب جس کا اوپر ذکر کیا گیا ہے اور جس کے تصور ہی سے رونگٹے کھڑے ہو جاتے ہیں یہ کوئی ظلم نہ ہوگا، بلکہ اللہ تعالیٰ کی صفتِ عدل کا تقاضا ہوگا، عدل و انصاف کا یہ تقاضا ہے کہ نیکوکاروں کو ان کی نیکی کا اچھا صلہ اور ثواب دیا جائے، ان پر عنایتیں ہوں، اور ظالموں مجرموں کو ان کے مظالم اور جرائم کی سزائیں دی جائیں، اگر کوئی حاکم ظالموں اور مجرموں کو سزا نہیں دیتا تو وہ حکومت کا اہل نہیں ہے۔ اللہ تعالیٰ کی پاک ذات تمام صفات کمال کی جامع ہے، اس میں رحم بھی ہے اور عدل بھی ہے، وہ اچھے اعمال و اخلاق کا اپنی شانِ عالی کے مطابق صلہ عطا فرمائے گا اور ایسے گنہگار جو توبہ کر چکے ہوں گے، اور اسی طرح ایسے قصوروار جن کے قصور لائق معافی اور درگزر ہوں گے ان کو اپنے کرم سے معافی دے گا اور رحم فرمائے گا، لیکن جن کے جرائم اور مظالم قطعاً ناقابلِ معافی ہوں گے اُن کو اپنے قانونِ عدل کے مطابق سزائیں دے گا، اور یہ سزائیں بھی اس کی شانِ قہر و جلال کے مطابق ہوں گی۔

"اِنَّ اللّٰہَ سَرِیْعُ الْحِسَاب" سے یہ آگاہی دی گئی ہے کہ کوئی یہ سمجھ کر گناہوں پر جرأت نہ کرے اور آخرت کے محاسبہ سے غافل نہ ہو کہ قیامت اور آخرت کا معاملہ تو بہت دور ہے۔

یقین کرنا چاہئے کہ حساب کی گھڑی جلدی ہی آجانے والی ہے۔ سورۂ انبیاء کے شروع میں بھی فرمایا گیا ہے "اِقْتَرَبَ لِلنَّاسِ حِسَابُھُمْ وَھُمْ فِیْ غَفْلَۃٍ مُّعْرِضُوْنَ" یعنی حساب کی گھڑی قریب ہی ہے اور لوگ غفلت میں پڑے ہوئے ہیں۔ واقعہ یہ ہے کہ کل کا دن جو، گزر چکا وہ بہت دور ہوگیا کیونکہ وہ اب کبھی پلٹ کر نہیں آئے گا اور قیامت اور آخرت کا

حساب کتاب چونکہ یقینی ہے، کوئی شک وشبہ نہیں ہے، اس لئے سمجھنا چاہیئے کہ وہ قریب ہی ہے۔ اِنَّ اللّٰہَ سَرِیْعُ الْحِسَاب'' اس کا دوسرا مطلب یہ بھی ہوسکتا ہے اور بیان بھی کیا گیا ہے کہ جب وقت آئے گا تو سب کا حساب کتاب بہت جلد بس چند لمحے میں ہو جائے گا دنیا کی عدالتوں کی طرح ایک ایک معاملہ میں مہینے اور برس نہیں لگیں گے۔ ''اِنَّ اللّٰہَ سَرِیْعُ الْحِسَابُ ''

بالکل آخر میں ارشاد فرمایا گیا ہے ''ھٰذَا بَلٰغٌ لِلنَّاسِ وَلِیُنْذَرُوْا بِہٖ وَلِیَعْلَمُوْا أَنَّمَا ھُوَ اِلٰہٌ وَّاحِدٌ وَّلِیَذَّکَّرَ أُوْلُوا الْاَلْبَاب''۔

مطلب یہ ہے کہ اس سورۃ میں جو کچھ فرمایا گیا ہے یہ لوگوں تک پہونچانے کے لئے ایک اہم پیغام ہے اور اس لئے نازل کیا گیا ہے کہ اللہ کے بندے اس کے ذریعہ خبردار اور خوابِ غفلت سے بیدار کئے جائیں، اور اس کی آیات اور مضامین میں غور وفکر کر کے اس یقین تک پہونچ جائیں کہ بندگی اور عبادت کا مستحق وہی ایک معبود برحق ہے اور عقل ودانش والے اس سے نصیحت وہدایت حاصل کریں۔

## ہمارے لئے اِن آیتوں کا سبق

آج کے درس پر سورۂ ابراہیم ختم ہوگئی، میں نے پہلے بھی آپ حضرات سے بار بار عرض کیا ہے کہ قرآنِ مجید کا اصل موضوع ہدایت اور نصیحت ہے، ہمیں ہر سورت بلکہ ہر رکوع اور ہر آیت سے گزرتے ہوئے یہ سوچنا چاہیئے کہ اس میں ہمارے لئے کیا ہدایت اور کیا سبق ہے۔ آج جو آیتیں درس میں تھیں اُن کا خاص سبق ہمارے لئے یہ ہے کہ ہم آخرت کے حساب اور اپنے اعمال کے نتائج سے غافل نہ ہوں، ہمیشہ یہ بات سامنے رہے کہ خدا دیکھ رہا ہے اور وہ مجرموں کو بڑی سخت سزا دینے والا ہے۔ ہمیشہ گناہوں اور نافرمانیوں سے بچتے رہیں، استغفار کرتے رہیں اور اُس کے عذاب اور قہر وجلال سے پناہ مانگتے رہیں۔ توحید پر مضبوطی کے ساتھ قائم رہیں اور اعمال میں دو چیزوں کا بہت ہی اہتمام رکھیں۔ ایک اقامتِ صلوٰۃ کا، یعنی اپنے امکان بھر اچھے طریقہ سے نماز پڑھنے کا، اور دوسرے اللہ جو کچھ نصیب فرمائے اُس میں سے اُس کی راہ میں دوسرے ضرورت مند لوگوں پر خرچ کرنے کا، اور اپنے لئے اور اپنے والدین

اور سب اہلِ ایمان کے لئے اللہ تعالیٰ سے مغفرت کی دُعا کرتے رہیں۔ رَبَّنَا اغْفِرْ لِیْ وَلِوَالِدَیَّ وَلِلْمُؤْمِنِیْنَ یَوْمَ یَقُوْمُ الْحِسَاب۔

اگر ان چند باتوں کا اہتمام نصیب ہو جائے تو انشاء اللہ بیڑا پار ہے اور اللہ کی رحمت میں ہمارا بڑا حصہ ہے۔ اللہ نصیب فرمائے۔

وَاٰخِرُ دَعْوَانَا اَنِ الْحَمْدُ لِلّٰہِ رَبِّ الْعَالَمِیْنَ وَسَلَامٌ عَلَی الْمُرْسَلِیْنَ۔



# (درس - ۱۵)

## قیامت کے دن اپنی اُمتوں کے بارے میں انبیاء علیہم السلام کی شہادت

## قرآن پاک میں انسانوں کی ہدایت اور صلاح وفلاح کی سب باتیں بیان کردی گئی ہیں

## خیر وشر کے بارے میں قرآن پاک کی جامع ترین آیت

خطبہ مسنونہ کے بعد

أعوذ باللہ من الشیطٰن الرّجیم۔ بسم اللہ الرّحمٰن الرّحیم ط

| |
|---|
| وَيَــوْمَ نَبْعَثُ فِــىْ كُلِّ اُمَّةٍ شَهِيْدًا عَلَيْهِمْ مِّنْ اَنْفُسِهِمْ |
| وَجِئْنَابِكَ شَهِيْدًا عَلٰى هٰٓؤُلَآءِ۔ وَنَزَّلْنَا عَلَيْكَ الْكِتَابَ تِبْيَانًا |
| لِّكُلِّ شَىْءٍ وَّهُدًى وَّرَحْمَةً وَّبُشْرٰى لِلْمُسْلِمِيْنَ ہ اِنَّ اللّٰهَ يَأْمُرُ |
| بِالْعَدْلِ وَالْاِحْسَانِ وَاِيْتَآئِ ذِى الْقُرْبٰى وَيَنْهٰى عَنِ الْفَحْشَآءِ |
| وَالْمُنْكَرِ وَالْبَغْيِ ، يَعِظُكُمْ لَعَلَّكُمْ تَذَكَّرُوْنَ ہ |
| (سورة النحل۔ آیات ۸۹۔ ۹۰) |

(ترجمہ) اور (قیامت کا) وہ دن (یاد رکھنے کے لائق ہے) جب ہر اُمت پر شہادت دینے والا اور اُنکے معمول بتانے والا ہم انھیں میں سے کھڑا کریں گے اور (اے پیغمبر) تم کو ہم ان لوگوں پر شہادت دینے کے لئے لائیں گے، اور ہم نے تم پر نازل کی ''الکتاب'' پوری طرح بیان کرنے کے لئے (ہدایت اور سعادت سے متعلق) سب باتیں، اور تاکہ ہدایت اور رحمت کا ذریعہ ہو اور بشارت ہو قبول کرنے والوں اور فرمانبرداری کرنے والوں کے لئے۔

اللہ حکم فرماتا ہے عدل کا اور احسان کا اور قرابت والوں کے ساتھ دادودہش کا اور منع فرماتا ہے گندی بے حیائی کی باتوں سے اور ہر طرح کی نامعقول بری باتوں سے اور ظلم وزیادتی سے، وہ تم کو نصیحت فرماتا ہے تاکہ تم سمجھو اور نصیحت پکڑو۔

# تفسیر وتشریح

یہ سورۂ النحل کا سلسلہ چل رہا ہے، میں بتا چکا ہوں کہ یہ سورۃ بھی مکی ہے۔ اور اکثر مکی سورتوں کی طرح اس کا خاص روئے سخن بھی مکہ کے کفار و مشرکین کی طرف ہے، اور شرک کا رد اور توحید و خدا پرستی کی دعوت اس کا بنیادی مضمون اور پیغام ہے۔ سورۃ کی سب سے پہلی آیت میں ہر طرح کے شرک اور شریکوں سے اللہ تعالیٰ کی پاکی اور برتری بیان فرماتے ہوئے ارشاد فرمایا گیا تھا۔ أَتىٰ أَمْرُ اللّٰهِ فَلَا تَسْتَعْجِلُوْهُ سُبْحَانَهٗ وَتَعَالىٰ عَمَّا يُشْرِكُوْنَ" اس کے بعد دوسری آیت میں فرمایا گیا تھا کہ سارے پیغمبروں کو اللہ تعالیٰ کی طرف سے یہ حکم آتا رہا ہے کہ لوگوں کو خالص توحید کی اور صرف اللہ کی عبادت و بندگی اور صرف اسی سے ڈرنے اور اس کے حکموں پر چلنے کی دعوت دو۔ يُنَزِّلُ الْمَلٰٓئِكَةَ بِالرُّوْحِ مِنْ أَمْرِهٖ عَلىٰ مَنْ يَّشَآءُ مِنْ عِبَادِهٖٓ أَنْ أَنْذِرُوْٓا أَنَّهٗ لَآ إِلٰهَ إِلَّآ أَنَا فَاتَّقُوْنِ۔

## سورۂ نحل کی ایک خصوصیت

اس سورت میں توحید و خدا پرستی کی دعوت کا خاص انداز یہ اختیار کیا گیا ہے کہ اس زندگی اور اس دنیا میں بندوں کو اللہ تعالیٰ کی طرف سے جو بے شمار نعمتیں مل رہی ہیں ان کی طرف توجہ دلا کر فرمایا گیا ہے کہ جو خالق و پروردگار ان نعمتوں سے تم کو نواز رہا ہے اسی کا حق ہے کہ اس کو اپنا معبود سمجھو، اور صرف اسی کی عبادت و بندگی کرو اور بس اُسی کے ہو جاؤ، اُسی کے حکموں پر چلو۔

میرا خیال ہے کہ خدا کی نعمتوں کا جیسا بھرپور اور مؤثر بیان اس سورت میں کیا گیا ہے غالباً قرآن مجید کی کسی دوسری سورت میں نہیں کیا گیا۔ اس مضمون اور اس سلسلہ کی آیتوں کی طرف میں اس وقت کچھ اشارات کرتا ہوں۔ شروع کی جو دو آیتیں میں نے ابھی پڑھیں

اُن کے بعد تیسری ہی آیت سے ان نعمتوں کا بیان شروع ہو جاتا ہے۔ فرمایا گیا ہے "خَلَقَ السَّمٰوٰتِ وَالْاَرْضَ بِالْحَقِّ تَعَالٰی عَمَّا یُشْرِکُوْنَ" بلاشبہ زمین و آسمان کی تخلیق اللہ تعالیٰ کی بڑی نعمت ہے، ہم کو جو کچھ مل رہا ہے زمین یا آسمان ہی سے مل رہا ہے۔ آگے فرمایا گیا ہے کہ انسان خود اپنے بارے میں غور کرے اُس کو اللہ تعالیٰ نے ایک گندے بے جان قطرہ سے بنایا اور پھر اسے زبان و بیان کی عظیم نعمت دی جو اس دنیا میں اس کے سوا کسی کو نہیں ملی، وہ تقریریں اور بحثیں کرتا ہے، اپنی بات کو دلائل سے ثابت کرنے کی خاص صلاحیت رکھتا ہے۔ (خَلَقَ الْاِنْسَانَ مِنْ نُّطْفَةٍ فَاِذَا هُوَ خَصِیْمٌ مُّبِیْنٌ) آگے ارشاد فرمایا کہ اس نے تمہارے لئے طرح طرح کے چوپائے پیدا کئے جن سے کہ سواری اور بار برداری کا کام بھی لیتے ہو اور اُن کا گوشت تمہارے لئے بہترین غذا ہے، اور ان کی کھالوں اور اُن کے اُون سے تمہاری بہت سی ضرورتیں پوری ہوتی ہیں۔ (وَالْاَنْعَامَ خَلَقَهَا لَكُمْ فِیْهَا دِفْءٌ وَّمَنَافِعُ وَمِنْهَا تَاْكُلُوْنَ) پھر بارش کے نظام کا اور اس کے نتیجہ میں زمین سے پیدا ہونے والی غذائی اجناس اور پھلوں میووں وغیرہ کی طرف اشارہ فرمایا گیا ہے۔ پھر دن رات کے نظام اور چاند سورج کا ذکر فرمایا گیا ہے۔ پھر زمین پر اللہ تعالیٰ نے انواع واقسام کی اور رنگ برنگ کی جو لاتعداد نعمتیں بکھار رکھی ہیں ان کی طرف اشارہ فرمایا گیا ہے۔ (وَمَا ذَرَاَ لَكُمْ فِی الْاَرْضِ مُخْتَلِفًا اَلْوَانُهٗ)۔ پھر سمندری نعمتوں اور وہاں کی غذائی اور غیر غذائی پیداوار کا ذکر فرمایا گیا ہے اور سمندروں دریاؤں میں چلنے والی کشتیوں اور جہازوں کا ذکر فرمایا گیا ہے جن کے ذریعہ ایک علاقہ کے آدمی اور وہاں کی خاص نعمتیں دوسرے علاقوں تک پہونچتی ہیں۔ اس کے بعد اسی طرح کی کچھ اور نعمتوں کا ذکر فرمانے کے بعد ارشاد فرمایا گیا ہے۔

وَاِنْ تَعُدُّوْا نِعْمَةَ اللّٰهِ لَا تُحْصُوْهَا اِنَّ اللّٰهَ لَغَفُوْرٌ رَّحِیْمٌ۔

اگر تم اللہ کی نعمتوں کو شمار کرنا چاہو تو سب کو شمار نہیں کر سکتے، یقیناً اللہ بہت بخشنے والا اور بہت مہربان ہے۔

یہ میں نے صرف اُن نعمتوں کی طرف اشارات کیے ہیں جن کا ذکر اس سورۃ النحل کی ابتدائی آیتوں میں کیا گیا ہے۔ اس کے آگے بھی اس سورت میں جا بجا اسی طرح ان نعمتوں کا ذکر فرمایا گیا ہے جن سے انسان عام طور سے فیض یاب ہو رہے ہیں۔ کچھ ہی پہلے وہ آیات گزر

چکی ہیں جن میں انسانوں کو توجہ دلائی گئی ہے کہ وہ سوچیں اور غور کریں کہ گائے، بکری، بھینس وغیرہ جانوروں کے پیٹ میں جہاں غلاظت کے ڈھیر ہیں اور سرخ ناپاک خون کی نالیوں کا جال پھیلا ہوا ہے اسی کے درمیان سے اللہ تعالیٰ کیسا صاف شفاف لذیذ اور صحت بخش دودھ انسانوں کے لئے نکالتا ہے، اسی طرح وہ خاص قسم کی مکھیوں کے ذریعہ شہد کی رنگ برنگ کی قسمیں انسانوں کے لئے تیار کراتا ہے۔ یہ اللہ تعالیٰ کی کیسی نعمتیں اور اس میں اس کی قدرت کی کیسی نشانیاں ہیں۔

پھر جو آیتیں آج زیر درس ہیں جن کی میں نے ابھی شروع میں تلاوت کی تھی اُن سے ایک ہی رکوع پہلے پچھلے ہفتہ کے درس میں وہ آیتیں گزر چکی ہیں جن میں انسانوں کو یاد دلایا گیا ہے کہ جس وقت تم ماں کے پیٹ سے اس دنیا میں آئے تھے تو تمہیں کسی بات کا علم و شعور نہیں تھا، نہ وہ معلومات تھے جو آنکھ یا کان کے ذریعہ حاصل ہوتے ہیں اور نہ وہ جو غور و فکر اور سمجھ بوجھ سے حاصل ہوتے ہیں۔ پھر اللہ تعالیٰ نے تم کو علم و شعور کے یہ سارے ذریعے عطا فرمائے۔ ”وَاللّٰهُ أَخْرَجَكُمْ مِنْ بُطُوْنِ أُمَّهَاتِكُمْ لَا تَعْلَمُوْنَ شَيْئًا وَّجَعَلَ لَكُمُ السَّمْعَ وَالْاَبْصَارَ وَالْاَفْئِدَةَ لَعَلَّكُمْ تَشْكُرُوْنَ“۔

اس کے بعد اللہ تعالیٰ کے دیئے ہوئے مستقل سکونت والے گھروں، اور سفری خیموں اور پہاڑی پناہ گاہوں کے سایوں اور گرمی سردی کی تکلیف سے بچانے والے کپڑوں اور جنگ میں کام آنیوالے حفاظتی لباسوں کا ذکر کر کے آخر میں فرمایا گیا تھا۔ ”كَذٰلِكَ يُتِمُّ نِعْمَتَهٗ عَلَيْكُمْ لَعَلَّكُمْ تُسْلِمُوْنَ“ یعنی اللہ تعالیٰ اسی طرح تم کو اپنی نعمتیں بھرپور عطا فرما رہا ہے تا کہ تم ان انعامات و احسانات کو محسوس کر کے اُس کی بندگی اور فرمانبرداری کا راستہ اختیار کرو۔

## نعمتوں کی یاددہانی کے بعد

یہاں تک اللہ تعالیٰ کے انعامات و احسانات تفصیل سے بیان فرما کر گویا حجت تمام کر دی گئی اور اس کے بعد خطاب کا انداز بدل گیا اور اس میں جلال کا رنگ آ گیا۔ ارشاد فرمایا گیا ہے۔ ”فَاِنْ تَوَلَّوْا فَاِنَّمَا عَلَيْكَ الْبَلٰغُ الْمُبِيْنُ“ (یعنی اگر یہ منکرین ان نعمتوں کی یاددہانی کے بعد بھی نہ مانیں اور اُلٹے ہی چلیں تو اے پیغمبر تم پر کوئی ذمہ داری نہیں، تمہارے ذمہ

# (درس-۲۰)

## قرآن مجید کس لئے نازل فرمایا گیا ہے؟ وہ کس پاک ذات اعلیٰ صفات کا نازل فرمایا ہوا ہے

## موسیٰ علیہ السلام کے منصب نبوت پر فائز کئے جانے کا عجیب وغریب واقعہ

## خطبۂ مسنونہ کے بعد

أعوذ باللّٰہ من الشیطٰن الرّجیم۔ بسم اللّٰہ الرّحمٰن الرّحیم ط

طٰہٰ ۝ مَآ اَنْزَلْنَا عَلَیْکَ الْقُرْاٰنَ لِتَشْقٰٓی ۝ اِلَّا تَذْکِرَۃً لِّمَنْ یَّخْشٰی ۝ تَنْزِیْلًا مِّمَّنْ خَلَقَ الْاَرْضَ وَالسَّمٰوٰتِ الْعُلٰی ۝ اَلرَّحْمٰنُ عَلَی الْعَرْشِ اسْتَوٰی ۝ لَہٗ مَا فِی السَّمٰوٰتِ وَمَا فِی الْاَرْضِ وَمَا بَیْنَہُمَا وَمَا تَحْتَ الثَّرٰی ۝ وَاِنْ تَجْہَرْ بِالْقَوْلِ فَاِنَّہٗ یَعْلَمُ السِّرَّ وَاَخْفٰی ۝ اَللّٰہُ لَآ اِلٰہَ اِلَّا ہُوَ ط لَہُ الْاَسْمَآءُ الْحُسْنٰی ۝ وَہَلْ اَتٰکَ حَدِیْثُ مُوْسٰی ۝ اِذْ رَاٰ نَارًا فَقَالَ لِاَہْلِہِ امْکُثُوْٓا اِنِّیْٓ اٰنَسْتُ نَارًا لَّعَلِّیْٓ اٰتِیْکُمْ مِّنْہَا بِقَبَسٍ اَوْ اَجِدُ عَلَی النَّارِ ہُدًی ۝ (طٰہٰ ۱ تا ۱۰)

(ترجمہ) طٰہٰ (اے ہمارے پیغمبر!) ہم نے قرآن تم پر اس لئے نازل نہیں کیا ہے کہ تم رنج اور دکھ اُٹھاؤ بلکہ ایسے لوگوں کی نصیحت کے لئے نازل کیا ہے جو ڈرتے ہیں (خدا سے اور بداعمالیوں کے بُرے انجام سے) یہ اُس ہستی کی طرف سے نازل کیا گیا ہے۔ جس نے زمین کو اور بلند آسمانوں کو پیدا فرمایا، وہ بڑی رحمت والا عرش پر متمکن ہے، جو کچھ آسمانوں میں ہے اور جو زمین میں ہے اور جو اُن کے درمیان ہے اور جو تحت الثریٰ میں ہے سب اُسی کا اور صرف اُسی کا ہے، اور اس کے وسیع ومحیط علم کی یہ شان ہے کہ (اگر تم پکار کر بات کرو تو وہ اس کو تو سنتا اور جانتا ہی ہے، اس کے علاوہ) بالکل چپکے سے کی ہوئی بات کو بھی وہ جانتا ہے

اوران چیزوں کو بھی جانتا ہے جو اس سے بھی زیادہ پوشیدہ ہوں، اُس اللہ کے سوا کوئی معبود نہیں۔اُسی کے لئے سارے "اسمائے حسنیٰ" (اچھے نام اور اچھی صفات) ہیں۔

اور (اے پیغمبر!) موسیٰ کا واقعہ تم نے سُنا! جب (مدین سے آتے ہوئے رات کے وقت) انھیں آگ (اور اس کی روشنی) نظر آئی تو اپنی اہل خانہ سے کہا تم یہاں ٹھہرو مجھے آگ دکھائی دی ہے (میں اُس طرف جاتا ہوں) امید ہے کہ تمہارے لئے اس آگ میں سے (ایک شعلہ یا انگارہ) لے آؤں، یا وہاں سے راستہ کا پتہ پالوں۔

## تفسیر وتشریح

یہ سورۂ طٰہٰ بھی مکی سورتوں میں سے ہے، اس کا آغاز کلمۂ طٰہٰ سے ہوا ہے ظاہر یہی ہے کہ "الٓمٓ" اور "الٓمر" وغیرہ کی طرح یہ "طٰہٰ" بھی حروف مقطعات میں سے ہے، جن کی مراد اور معنےٰ ہمیں معلوم نہیں، ان کے بارے میں بار بار تفصیل سے کہا جاچکا ہے۔لیکن ایک قول اس کلمہ طٰہٰ کے بارے میں یہ بھی ہے کہ عرب کے بعض قبائل کی زبان اور بول چال میں طٰہٰ کے معنیٰ ہیں "یارجُل"، یعنی اے مخاطب شخص! اور بعض مفسرین نے بعض قبائل کے حوالہ سے اس کے معنی "یا حبیبی" بھی نقل کئے ہیں یعنی اے حبیب، اے میرے پیارے۔پس اگر اس قول کو لیا جائے تو پھر طٰہٰ حروف مقطعات میں سے نہ ہوگا بلکہ اس کا مطلب یہ ہوگا کہ اے پیغمبر! یا اے حبیب!

آگے ارشاد فرمایا گیا ہے: "مَآ أَنزَلْنَا عَلَيْكَ الْقُرْآنَ لِتَشْقَىٰ، إِلَّا تَذْكِرَةً لِّمَن يَخْشَىٰ" اس کا صحیح مطلب ومقصد سمجھنے کے لئے اس صورت حال کو ذہن میں رکھنا چاہئے کہ رسول اللہ ﷺ کی قوم اور آپ کے وطن کے لوگوں کی غالب اکثریت اللہ تعالیٰ کی اُس ہدایت سے روگرداں اور منکر ومکذب تھی جو قرآن پاک کی شکل میں نازل ہورہی تھی، اس کا آپ کو بے حد غم اور دُکھ تھا، قرآن پاک میں جا بجا مختلف عبارات میں اس کا ذکر فرمایا گیا ہے۔اور رسول اللہ ﷺ کو تسلی وتشفی دی گئی ہے کہ آپ انکار وتکذیب کے ان کے رویہ سے رنجیدہ نہ ہوں، آپ نے پیغام پہونچادیا ہے تو آپ کامیاب ہوگئے، انھوں نے نہیں مانا تو یہ اس کا بُرا انجام

دیکھیں گے۔ سورہ طٰہٰ کی اس پہلی آیت میں بھی یہی فرمایا گیا ہے کہ اے ہمارے پیغمبر! قرآن ہم نے اس لئے نازل نہیں کیا ہے کہ آپ دُکھ اٹھائیں اور آپ کا دل غم کے بوجھ سے بھاری ہو وہ تو اس لئے نازل کیا گیا ہے کہ جن بندوں کے دلوں میں خدا کا خوف اور انجام کی فکر ہو وہ نصیحت حاصل کریں۔ تو جب ایسے بندے اس سے نصیحت حاصل کر رہے ہیں جن کے دلوں میں خدا کا خوف اور آخرت کی فکر ہے (جیسے ابوبکرؓ وغیرہ جو ایمان لا چکے ہیں اور ایمان لا رہے ہیں) تو آپ کو خوش ہونا چاہئے کہ نزول قرآن کا مقصد پورا ہو رہا ہے اور آپ کے ذریعہ اور قرآن کے ذریعہ لوگ ہدایت یاب ہو رہے ہیں۔

آگے کی آیتوں میں یہ بتلا کر کہ کس ذات پاک کا قرآن نازل فرمایا ہوا ہے اور اس کی کیا شان اور کیا صفات ہیں، قرآن مجید کی عظمت بیان فرمائی گئی ہے۔ ارشاد فرمایا گیا ہے:

تَنْزِيْلًا مِّمَّنْ خَلَقَ الْاَرْضَ وَالسَّمٰوٰتِ الْعُلٰى، اَلرَّحْمٰنُ عَلَى الْعَرْشِ اسْتَوٰى، لَهٗ مَا فِي السَّمٰوٰتِ وَمَا فِي الْاَرْضِ وَمَا بَيْنَهُمَا وَمَا تَحْتَ الثَّرٰى.

مطلب یہ ہے کہ یہ قرآن اس پاک ذات کا نازل فرمایا ہوا ہے جو اس وسیع وعریض زمین کا اور ان نہایت بلند آسمانوں کا خالق ہے، وہ بے انتہا رحمت والا عرشِ عظیم پر متمکن ہے۔ آگے ارشاد فرمایا گیا ہے، کہ آسمانوں اور زمین اور ان کی درمیانی فضا میں اور زمینوں کے بالکل نیچے تحت الثریٰ میں جو کچھ ہے یعنی اعلیٰ سے اسفل تک ساری کائنات اسی کی ملکیت ہے وہی سب کا مالک اور بادشاہ ہے، اس کے آگے اس کے علم کی وسعت کو اس طرح ارشاد فرمایا گیا ہے: "وَاِنْ تَجْهَرْ بِالْقَوْلِ فَاِنَّهٗ يَعْلَمُ السِّرَّ وَاَخْفٰى" مطلب یہ ہے کہ اگر تم کوئی بات باآواز اور پکار کے کہو تو وہ اس کو سنتا اور جانتا ہی ہے، اس کے علاوہ اس کو اُن باتوں کا بھی علم ہے جو بالکل چپکے کہی جائیں اور ان چیزوں کا بھی علم ہے جو اِس سے بھی زیادہ پوشیدہ ہوں مثلاً دل کے خیالات اور ارادوں اور نیتوں کا بھی اس کو علم ہے الغرض اس کا علم ظاہر و باطن سب کو محیط ہے، کوئی بھی چیز اس کے علم سے باہر نہیں۔

اس سب کے بعد فرمایا گیا ہے "اَللّٰهُ لَا اِلٰهَ اِلَّا هُوَ لَهُ الْاَسْمَاءُ الْحُسْنٰى" وہ اللہ، اس کے سوا کوئی عبادت و پرستش کے لائق نہیں، اسی کے ہیں سب اچھے نام اور اچھی صفات۔ حاصل یہ ہوا کہ قرآن اس مالک الملک اور رب قدوس کا نازل فرمایا ہوا ہدایت نامہ

ہے، جس کی یہ شان ہے۔ اب جو بد بخت اس سے روگردانی اور اس کی نافرمانی کرتے ہیں وہ خود سوچ لیں کہ اُن کا انجام کیا ہوگا، اے پیغمبر! آپ ان کے غم میں اپنی جان نہ گھلائیں، ہم نے یہ قرآن اس لئے نازل نہیں کیا ہے کہ ان بدبختوں کے نہ ماننے کی وجہ سے آپ رنجیدہ اور غمگین ہوں۔

## حضرت موسیٰ علیہ السلام کے قصے کی معنویت

آگے موسیٰ علیہ السلام اور فرعون کا واقعہ بیان فرمایا گیا ہے، جس میں رسول اللہ ﷺ کے لئے تسکین کا بڑا سامان ہے اور مکہ کے منکروں مشرکوں کو تنبیہ ہے کہ اگر وہ اسی طرح انکار وتکذیب اور اللہ کے پیغمبر کی مخالفت ومزاحمت پر اصرار کرتے رہے اور ایمان نہ لائے تو ان کا انجام وہی ہوگا جو موسیٰ علیہ السلام کے مقابلہ میں فرعون اور اس کی قوم کا ہوا تھا۔ اسی لئے یہاں موسیٰ علیہ السلام کا واقعہ وحی ونبوت کے آغاز اور فرعون کو خدا کی بندگی اور اس کی ہدایت کی پیروی کی دعوت کے قصہ سے شروع کیا گیا ہے۔ "وَهَلْ أَتٰكَ حَدِيْثُ مُوْسٰى اِذْ رَاٰ نَارًا فَقَالَ لِاَهْلِهِ امْكُثُوْٓا اِنِّيْٓ اٰنَسْتُ نَارًا"

میں اسی درس قرآن کے سلسلہ میں پہلے بھی بار بار کہہ چکا ہوں کہ قرآن پاک میں انبیاء اور ان کی قوموں کے واقعات اُس طرح بیان نہیں کئے گئے ہیں جس طرح مؤرخین اور اہل قصص بیان کرتے ہیں۔ مؤرخین اور اہل قصص کا طریقہ یہ ہے کہ وہ ہر واقعہ اپنی معلومات کے مطابق تاریخی ترتیب کے ساتھ پوری تفصیل سے ایک ہی جگہ بیان کر دیتے ہیں، لیکن قرآن پاک تاریخ کی یا قصہ کہانی کی کتاب نہیں ہے بلکہ یہ کتاب ہدایت ہے اس میں موقع اور مقام کے تقاضے کے مطابق کہیں واقعہ کا ایک حصہ بیان کر دیا جاتا ہے کہیں دوسرا یا تیسرا حصہ بیان کر دیا جاتا ہے، اور ایسا بھی ہے کہ ایک ہی واقعہ یا واقعہ کا ایک ہی حصہ مختلف سورتوں میں بار بار بیان فرمادیا گیا ہے، ہدایت ونصیحت کے مقصد کے لئے یہی طریقہ زیادہ مناسب ہے، چنانچہ موسیٰؑ کا واقعہ قرآن مجید میں بیسیوں جگہ بیان فرمایا گیا ہے اور کسی ایک جگہ بھی پورا واقعہ اول سے آخر تک بیان نہیں فرمایا گیا ہے۔

حضرت مولانا تھانویؒ نے جب اُردو داں طبقہ کے لئے تفسیر بیان القرآن لکھی تو حضرت موسیٰ علیہ السلام کا پورا واقعہ قرآن مجید کے مختلف مقامات کے بیان سے اخذ کر کے اور اسی طرح حضرت ابراہیم علیہ السلام کا واقعہ قرآن پاک کے مختلف مقامات سے اخذ کر کے مرتب کر دیا اور اس کو ایک مستقل رسالہ کی شکل میں شائع فرما دیا۔ اس وقت مجھے اُس رسالہ کا نام یاد نہیں آرہا ہے۔

یہاں سورۂ طٰہٰ میں جیسا کہ میں نے عرض کیا، موسیٰ علیہ السلام کا واقعہ ان کی نبوت کے آغاز سے بیان فرمایا گیا، ان کی زندگی کے اس سے پہلے واقعات یہاں بیان نہیں فرمائے گئے، دوسرے مقامات پر خاص کر سورۂ قصص میں قبل نبوت کے واقعات اچھی خاصی تفصیل سے بیان فرمائے گئے ہیں، یہ واقعات بھی بڑے اہم ہیں اور ان میں اللہ تعالیٰ کی قدرت اور حکمت کی بڑی نشانیاں ہیں۔ میں ان کا خلاصہ عرض کرتا ہوں:

## قصے کی تفصیل

سورۂ یوسف میں یہ گذر چکا ہے کہ اللہ تعالیٰ نے کس طرح یوسف علیہ السلام کو جو حضرت یعقوب علیہ السلام کے صاحبزادے تھے، مصر پہونچایا اور پھر کس طرح ان کو غلامی اور جیل خانوں وغیرہ کی منزلوں سے گزار کر حکمرانی اور فرمانروائی کے منصب تک پہونچایا اور پھر انھوں نے اپنے والد ماجد حضرت یعقوب علیہ السلام اور اپنے پورے خاندان کو وہاں بلالیا۔ اسرائیل حضرت یعقوب علیہ السلام کا لقب ہے اور ان کی اولاد کی مختلف شاخیں بنی اسرائیل کہلاتی ہیں۔ الغرض یوسف علیہ السلام کے زمانے سے مصر میں بنی اسرائیل کی آبادی شروع ہوئی۔ ابتدائی دور تو بڑی وجاہت اور عزت کا دور تھا پھر جیسا کہ دنیا میں ہوا کرتا ہے اور قوموں کے حالات بدلتے ہیں اسی طرح مصر میں آباد ہونیوالے بنی اسرائیل کے حالات نے پلٹا کھایا، میرا خیال ہے کہ ان کے اعمال واخلاق اور ظاہری وباطنی حالات میں بھی تبدیلی آئی جسطرح کہ خیر القرون کے بعد مسلمانوں میں تبدیلی آئی، اور بعض علاقوں کے مسلمان بہت ہی پستی میں گر گئے، تو میرا خیال ہے کہ اسی طرح مصر میں رہنے والے بنی اسرائیل بہت پستی میں گر گئے، اور مقامی آبادی جو قبطی کہلاتی تھی اُن کے مقابلہ میں بنی اسرئیل کی حیثیت غلاموں کی

سی ہوگئی۔ انہی حالات میں موسیٰ علیہ السلام کی پیدائش کا زمانہ قریب آیا، مفسرین نقل کرتے ہیں کہ اس زمانے کے بادشاہ۔ مصر (فرعون) نے ایک خواب دیکھا جس کی تعبیر کاہنوں نے یہ دی کہ بنی اسرائیل میں ایک شخص پیدا ہوگا وہ تمہاری سلطنت کے زوال کا باعث بنے گا۔ اس نے اس خطرہ کی پیش بندی کے طور پر طے کیا کہ اسرائیلیوں کی طاقت بڑھنے نہ دی جائے اور جو بچے پیدا ہوں ان میں سے لڑکوں کو چن چن کے قتل کرا دیا جائے کیونکہ انہی سے خطرہ ہوسکتا ہے اور لڑکیوں کو زندہ رہنے دیا جائے، وہ ہمارے گھروں میں باندیوں اور خادماؤں کا کام کریں گی۔ اس اسکیم پر پوری طرح عمل شروع ہوگیا۔ کسی اسرائیلی گھرانے میں جو لڑکا پیدا ہوتا وہ ماں کی گود سے چھین لیا جاتا اور ذبح کر دیا جاتا۔ انہی حالات اور انہی دنوں میں موسیٰ علیہ السلام پیدا ہوئے اللہ نے ان کی ماں کے دل میں ڈالا کہ وہ ان کو ایک صندوقچہ میں بند کر کے دریائے نیل میں چھوڑ دیں اور اللہ پر بھروسہ کریں، اللہ نے ان کے دل میں یقین پیدا کیا کہ اللہ معجزانہ طور پر تمہارے اس بچے کی حفاظت کرے گا اور اس کو پرورش کے لئے تمہارے ہی پاس پہونچا دے گا اور پوری عمر دے کر نبوت و رسالت کے مقام تک پہونچائے گا۔ سورۂ قصص میں ہے "اِنَّا رَادُّوْهُ اِلَيْكِ وَجَاعِلُوْهُ مِنَ الْمُرْسَلِيْنَ" موسیٰ علیہ السلام کی والدہ نے ایسا ہی کیا۔ ایک صندوقچہ میں بند کر کے ان کو دریائے نیل میں ڈال دیا اور خدا کے سپرد کر دیا، اسی کے ساتھ اپنی بڑی لڑکی کو جو ہوشیار تھی، کہا کہ تم دیکھتی رہو کہ یہ صندوقچہ کدھر جاتا ہے اور اس کے ساتھ ساتھ تم بھی اسی رُخ پر چلتی رہو۔ نیل کی لہروں نے صندوقچہ کو فرعون کے محل کی طرف پہونچا دیا وہاں جو دربان اور سپاہی وغیرہ ہوں گے انہوں نے دیکھا کہ ایک صندوقچہ چلا آ رہا ہے انھوں نے اس کو اٹھایا اور وہ فرعون اور اس کی بیوی کے سامنے کھولا گیا۔ دیکھا کہ اس میں ایک بڑا حسین و جمیل اور تندرست نومولود بچہ ہے۔ فرعون نے اس خطرہ سے کہ شاید یہ اسرائیلی بچہ ہو اس کو قتل کرانے کا ارادہ کیا، بیوی نے کہا کہ ایسے معصوم اور حسین بچہ کو قتل نہ کراؤ، ہمیں تو بڑی امید ہے کہ بڑا ہو کر یہ ہمارے بہت کام آئے گا یا ہم اس کو بیٹا بنالیں گے۔ (کہا جاتا ہے کہ اس کے کوئی اولاد نہ تھی) بہر حال فرعون کی ملکہ نے کچھ اس انداز سے اپنی بات کہی اور اس پر اصرار کیا کہ وہ بات مان لی گئی اور بجائے اس کے کہ اس بچہ کو قتل کرا دیا جاتا، خاص اہتمام سے اس کی پرورش کا فیصلہ کر لیا گیا، اب اس کے لئے کسی دودھ پلانے والی انّا کی تلاش ہوئی،

جانے کتنی دودھ والی عورتیں جمع کر لی گئیں لیکن حضرت موسیٰ نے کسی کا دودھ قبول نہیں کیا، اور جیسا کہ نومولود بچہ کو رونا بلکنا چاہئے تھا، بھوک سے روتے بلکتے رہے۔ قرآن مجید میں ہے:

"وَحَرَّمْنَا عَلَيْهِ الْمَرَاضِعَ"

موسیٰ علیہ السلام کی بہن جو اپنی ماں کے حکم سے اس صندوقچہ کا پیچھا کرتے ہوئے شاہی محل تک پہونچ گئی تھی، اس نے موقع پا کر کہا کہ میں ایک بی بی کو بتاؤں شاید یہ بچہ ان کا دودھ قبول کرلے، چنانچہ ان کے بتلانے پر موسیٰ علیہ السلام کی ماں کو ان کے گھر سے شاہی محل بلوایا گیا، کوئی نہیں جانتا تھا کہ یہ بچہ انہی کا ہے۔ انھوں نے جیسے ہی دودھ منھ میں دیا، موسیٰ علیہ السلام نے لے لیا، شاہی محل کی طرف سے دودھ کے لئے ان کی مستقل خدمت لے لی گئی، اور اس طرح اللہ تعالیٰ کا وعدہ پورا ہوا۔ "اِنَّا رَادُّوْهُ اِلَيْکَ"۔

پھر کیا تھا، شاہی محل کے ایک لاڈلے بچے کی طرح موسیٰ علیہ السلام کی پرورش ہوتی رہی، وہ پل بڑھ کر جوان ہوئے، ان کو اپنی ماں سے ہی معلوم ہو گیا ہوگا کہ میں اسرائیلی ہوں اور یہ میری ماں ہیں۔ آگے قرآن مجید میں ان کا ایک واقعہ یہ نقل کیا گیا ہے کہ ایک دن انھوں نے مصر ہی میں دیکھا کہ ایک قبطی ایک اسرائیلی سے الجھ رہا ہے اور اسکو پکڑے ہوئے ہے۔ مظلوم اسرائیلی نے موسیٰ علیہ السلام سے فریاد کی کہ مجھے اس ظالم سے بچاؤ! موسیٰ علیہ السلام نے اس قبطی کو ڈانٹا ہوگا کہ وہ ظلم سے باز آجائے، لیکن وہ نہیں مانا تو حضرت موسیٰ علیہ السلام نے اس کے ایک گھونسہ رسید کیا۔ موسیٰ علیہ السلام کی نیت ہرگز اسے مار ڈالنے کی نہیں تھی، لیکن قضا کا مارا وہ قبطی حضرت موسیٰ علیہ السلام کے گھونسہ کی ضرب سے مر ہی گیا۔ حضرت موسیٰ علیہ السلام کو اپنے اس فعل پر ندامت ہوئی اور انھوں نے اللہ تعالیٰ سے استغفار کیا۔ پھر دوسرے دن اسی طرح کا ایک واقعہ اور پیش آیا، اس میں موسیٰ علیہ السلام نے کسی کو مارا تو نہیں اور نہ کوئی مرا لیکن کچھ ایسی صورت ہوگئی کہ گزشتہ کل ان کے ہاتھ سے جو ایک قبطی قتل ہو گیا تھا اور کسی قبطی کو اس کا علم نہ تھا، دوسرے دن کے واقعہ سے لوگوں کو اس کا علم ہو گیا اور حضرت موسیٰ علیہ السلام کے قتل کا منصوبہ بننے لگا۔ ایک خیر خواہ نے موسیٰ کو بتادیا کہ تمہارے بارے میں مشورہ ہو رہا ہے کہ تمہیں قتل کرادیا جائے۔ موسیٰ علیہ السلام کو جب یہ بات معلوم ہوئی تو انھوں نے مصر سے نکل جانے کا فیصلہ کرلیا، اور مدین کی طرف چل پڑے۔ منزل بہ منزل طے کر کے یہ تھکے ہارے مدین کے

قریب پہونچے تو انھوں نے دیکھا کہ ایک کنویں پر لوگ اپنے جانوروں کو پانی پلا رہے ہیں اور یہ بھی دیکھا کہ دو شریف سی لڑکیاں بھی اپنے جانوروں کو گھیرے اور روکے ہوئے ایک طرف کھڑی ہیں، انھوں نے ان سے پوچھا کہ تم اس طرح اپنے جانوروں کو روکے ہوئے کیوں الگ کھڑی ہو؟ انھوں نے کہا کہ، ہمیں اس کا انتظار ہے کہ یہ لوگ اپنے اپنے جانوروں کو پانی پلا کر لے جائیں اور جگہ خالی ہو جائے تو ہم اپنے جانوروں کو پانی پلا دیں ہمارے گھر کوئی مرد اس قابل نہیں ہے جو یہ کام کرے، ایک ہمارے والد ہیں جو بہت بوڑھے ہیں، اس لئے ہم کو ہی یہ خدمت انجام دینی ہے، موسیٰ علیہ السلام کے دل نے فیصلہ کیا کہ مجھے ان بے چاریوں کی مدد کرنی چاہئے، اللہ نے بڑی جسمانی طاقت دی تھی، وہ ڈول لے کر کنوئیں پر چڑھے اور ان لڑکیوں کے سب جانوروں کو پانی پلا دیا۔ وہ دونوں بہنیں جانوروں کو لے کر گھر واپس گئیں اور اپنے والد بزرگوار کو یہ واقعہ بتلایا اور ساتھ ہی کہا کہ آپ کو نوکر کی ضرورت ہے۔ یہ آدمی بڑا اچھا، بڑا طاقت ور اور صاحبِ امانت معلوم ہوتا ہے اگر آپ اس کو رکھ لیں تو بہتر ہوگا۔ ان بزرگوار نے موسیٰ علیہ السلام کو بلوایا اور بات چیت کی اور یہ طے ہوا کہ اتنی مدت تک تم یہاں رہو اور ہمارے کام کاج کرو، اسکے بعد ہم اپنی ایک بیٹی کا تم سے نکاح کر دیں گے۔ اس طرح موسیٰ علیہ السلام ایک مدت تک مدین میں ان بزرگوار کے پاس مقیم رہے۔ جب معاہدہ کی مدت پوری ہوئی تو انھوں نے بیٹی ان کے نکاح میں دے دی اور پھر ایک وقت آیا کہ موسیٰ علیہ السلام ان بزرگوار سے اجازت لے کر اور رخصت ہو کر اپنی منکوحہ بیوی کو ساتھ لیکر مصر کی طرف روانہ ہوئے، راستہ میں ایسی جگہ پہونچے جہاں سے پہاڑ طور سینا کچھ قریب تھا۔ رات اندھیری تھی، اور سردی کا موسم تھا، راستہ بھی غالباً بھول گئے تھے، ان سب باتوں کی وجہ سے میاں بیوی دونوں بہت پریشان تھے کہ طور کی جانب سے آگ کی روشنی دکھائی دی۔

موسیٰ علیہ السلام کی پیدائش سے لے کر اس وقت تک کا جو واقعہ میں نے مختصراً بیان کیا ہے، یہ سورۂ قصص وغیرہ میں تفصیل سے بیان کیا گیا ہے۔ یہاں سورۂ طٰہٰ میں آگ کی یہ روشنی نظر آنے اور اس کے بعد جو کچھ ہوا اس کو بیان فرمایا گیا ہے۔

ارشاد ہے: ”وَهَلْ أَتَاكَ حَدِيثُ مُوسَىٰ إِذْ رَأَىٰ نَارًا فَقَالَ لِأَهْلِهِ امْكُثُوا إِنِّي آنَسْتُ نَارًا، لَعَلِّي آتِيكُم مِّنْهَا بِقَبَسٍ أَوْ أَجِدُ عَلَى النَّارِ هُدًى“

(درس-۲۱)

# حضرت موسیٰؑ کو منصب نبوت عطا ہونیکا عجیب وغریب واقعہ

## پہلی وحی اور عصائے موسیٰؑ وید بیضا کے معجزے

خطبۂ مسنونہ کے بعد

أعوذ باللہ من الشیطٰن الرّجیم۔ بسم اللہ الرّحمٰن الرّحیم ط

وَهَلْ أَتٰكَ حَدِيثُ مُوسٰى إِذْ رَاٰ نَاراً فَقَالَ لِأَهْلِهِ امْكُثُوٓا إِنِّىٓ اٰنَسْتُ نَاراً لَعَلِّىٓ اٰتِيكُم مِّنْهَا بِقَبَسٍ أَوْ أَجِدُ عَلَى النَّارِ هُدًىo فَلَمَّآ اٰتٰهَا نُودِىَ يٰمُوسٰىo اِنِّىٓ اَنَا رَبُّكَ فَاخْلَعْ نَعْلَيْكَ اِنَّكَ بِالْوَادِ الْمُقَدَّسِ طُوًىo وَاَنَا اخْتَرْتُكَ فَاسْتَمِعْ لِمَا يُوحٰىo اِنَّنِىٓ اَنَا اللّٰهُ لَآ اِلٰهَ اِلَّآ اَنَا فَاعْبُدْنِىْ وَاَقِمِ الصَّلٰوةَ لِذِكْرِىْo اِنَّ السَّاعَةَ اٰتِيَةٌ اَكَادُ اُخْفِيهَا لِتُجْزٰى كُلُّ نَفْسٍۢ بِمَا تَسْعٰىo فَلَا يَصُدَّنَّكَ عَنْهَا مَنْ لَّا يُؤْمِنُ بِهَا وَاتَّبَعَ هَوٰهُ فَتَرْدٰىo وَمَا تِلْكَ بِيَمِينِكَ يٰمُوسٰىo قَالَ هِىَ عَصَاىَ أَتَوَكَّؤُا عَلَيْهَا وَأَهُشُّ بِهَا عَلٰى غَنَمِىْ وَلِىَ فِيهَا مَاٰرِبُ أُخْرٰىo قَالَ اَلْقِهَا يَا مُوسٰىo فَاَلْقٰهَا فَاِذَا هِىَ حَيَّةٌ تَسْعٰىo قَالَ خُذْهَا وَلَا تَخَفْ سَنُعِيدُهَا سِيرَتَهَا الْاُوْلٰىo وَاضْمُمْ يَدَكَ اِلٰى جَنَاحِكَ تَخْرُجْ بَيْضَآءَ مِنْ غَيْرِ سُوٓءٍ اٰيَةً أُخْرٰىo لِنُرِيَكَ مِنْ اٰيٰتِنَا الْكُبْرٰىo اِذْهَبْ إِلٰى فِرْعَوْنَ إِنَّهُ طَغٰىo (طٰهٰ ۸ تا ۲۴)

ترجمہ۔اور (اے پیغمبر) موسیٰ کا واقعہ تم نے سنا! جب (مدین سے آتے ہوئے رات کے وقت) آگ (اور اس کی روشنی) ان کو نظر پڑی تو اپنی اہل خانہ سے کہا تم یہاں ٹھہرو، مجھے آگ دکھائی دی ہے (میں اس طرف جاتا ہوں) اُمید ہے کہ تمہارے لئے اس آگ میں سے ایک شعلہ (یا انگارہ) لے آؤں، یا وہاں سے راستہ کا پتہ لوں، تو جب موسیٰ اس آگ کے پاس آئے تو (منجانب اللہ) اُن کو ندا آئی کہ اے موسیٰ میں تمہارا رب ہوں، پس تم اپنی جوتیاں اُتار دو تم (اس وقت) مقدس وادیِ طویٰ میں ہو، اور میں نے تم کو (پیغمبری کے لئے) انتخاب کرلیا ہے، لہٰذا جو کچھ وحی کیا جارہا ہے اس کو توجہ سے سنو، بالیقین میں ہی اللہ ہوں، میرے سوا کوئی معبود نہیں، لہٰذا میری ہی عبادت کرو اور میری یادگاری کے لئے نماز قائم کرو، اور بالیقین قیامت (اپنے وقت پر) آنے والی ہے، میں چاہتا ہوں کہ اس (کے وقت) کو سب سے مخفی رکھوں، (قیامت کا آنا) اس لئے ہے کہ ہر نفس کو اس کی سعی وعمل کا بدلہ مل جائے۔پس تم کو وہ لوگ اس کی طرف سے بے فکر نہ کردیں۔ جو اس کا یقین رکھتے، اور اپنی خواہشات نفس کی پیروی کرتے ہیں (اگر ایسا ہوا) تو تم ہلاک و برباد ہو جاؤ گے۔

اور اے موسیٰؑ یہ تمہارے داہنے ہاتھ میں کیا ہے، انھوں نے کہا یہ میری لاٹھی ہے میں اس کا سہارا لیتا ہوں اور اپنی بکریوں کے لئے اس سے پتے جھاڑ لیتا ہوں اور اس سے میرے اور بھی کام نکلتے ہیں۔حکم ہوا اے موسیٰ اپنی اس لاٹھی کو (زمین پر) ڈال دو، تو انھوں نے اس کو ڈال دیا، تو ایک دم وہ سانپ تھا دوڑتا ہوا- ارشاد ہوا کہ اس کو پکڑ لو اور ڈرو نہیں ہم ابھی اس کو پہلی حالت پر کردیں گے۔اور تم اپنا (داہنا) ہاتھ اپنی بغل میں دے لو، (پھر اس کو نکالو تو) وہ نکلے گا روشن چمکتا ہوا، بغیر کسی عیب (مرض وغیرہ) کے، یہ دوسری نشانی ہوگی (یہ نشانیاں) اس لئے کہ ہم تم کو اپنی قدرت کی بڑی بڑی نشانیاں دکھلائیں، اے موسیٰ! اب تم فرعون کے پاس جاؤ، اس نے بہت سر اُٹھایا ہے۔

## تفسیر وتشریح

یہ سورہ طٰہٰ ہے پچھلے ہی ہفتے یہ شروع ہوئی تھی، شروع کی آٹھ آیتوں میں جن کا ترجمہ

پچھلے ہفتہ کیا گیا تھا، قرآن مجید کی عظمت بیان ہوئی تھی اس کے بعد ان آیتوں میں جو میں نے اِس وقت تلاوت کی ہیں نبوت عطا ہونے کا واقعہ بیان کیا گیا ہے۔ نبوت ملنے سے پہلے موسیٰ علیہ السلام کی زندگی میں جو غیر معمولی واقعات اللہ تعالیٰ کی طرف سے پیش آئے اور وہ جن جن منزلوں سے گزرے اُنکا ذکر یہاں سورۂ طٰہٰ میں نہیں کیا گیا ہے، پچھلے ہفتہ کے درس میں میں نے تمہید کے طور پر موسیٰ علیہ السلام کی پیدائش سے لے کر نبوت ملنے تک کے وہ حالات وواقعات بیان کردیئے تھے جو سورۂ قصص اور سورۂ نمل وغیرہ قرآن پاک کی دوسری سورتوں میں بیان کئے گئے ہیں۔ اس سلسلہ میں یہاں تک بیان ہو چکا تھا کہ حضرت موسیٰ قریبا دس سال مدین رہنے کے بعد وہاں سے مصر کی طرف واپس ہوئے، اُن کے ساتھ ان کی بیوی بھی تھیں، راستہ چلتے چلتے اُس جگہ پہونچے جہاں سے طور سینا پہاڑ قریب تھا، رات اندھیری تھی اور موسم سردی کا تھا، راستہ کا بھی ٹھیک پتہ نہ تھا کہ اب کدھر چلنا چاہئے، اسی تکلیف اور پریشانی کی حالت میں طور کی جانب حضرت موسیٰ کو آگ کی روشنی دکھائی دی۔ آج جو آیتیں میں نے تلاوت کی ہیں اُن میں اسی واقعہ اور اس کے بعد جو کچھ ہوا اس کا ذکر ہے۔ ارشاد فرمایا گیا ہے:

"وَهَلْ أَتٰكَ حَدِيْثُ مُوْسٰى ...... أَوْ أَجِدُ عَلَى النَّارِ هُدًى" مطلب یہ ہے کہ جب موسیٰ علیہ السلام کو طور کی طرف آگ کی روشنی دکھائی دی تو انھوں نے اپنی بیوی سے کہا کہ مجھے اُس طرف آگ کی روشنی نظر آرہی ہے، تم تو یہیں ٹھہرو، میں وہاں جاتا ہوں مجھے اُمید ہے کہ وہاں سے آگ لیتا آؤں گا، پھر ہم اس آگ سے الاؤ جلا کر تاپ بھی لیں گے اور اس سے کچھ روشنی بھی ہو جائے گی اور یہ بھی امید ہے کہ وہاں آگ کے پاس کوئی ایسا آدمی مل جائے جس سے راستہ کے بارے میں رہنمائی مل سکے۔ آگے فرمایا گیا ہے: "فَلَمَّا أَتٰهَا نُوْدِيَ يٰمُوْسٰى، إِنِّيْ أَنَا رَبُّكَ فَاخْلَعْ نَعْلَيْكَ إِنَّكَ بِالْوَادِ الْمُقَدَّسِ طُوًى" یعنی جب موسیٰ علیہ السلام اس روشنی کے قریب پہونچے تو انھوں نے سنا، اُن کو پکار کے کہا جارہا ہے کہ اے موسیٰ میں تمہارا رب ہوں، تم سے ہمکلام ہو رہا ہوں، پس تم اپنے جوتے اُتار دو، تم مقدس وادی طویٰ میں ہو۔ بعض مفسرین نے لکھا ہے کہ جوتے اُتارنے کا حکم حضرت موسیٰؑ کو اس لئے ہوا تھا کہ ان کے جوتے پاک نہیں تھے۔ لیکن قرآن مجید میں جس انداز میں یہ بات نقل کی گئی ہے اس

سے ایسا معلوم ہوتا ہے کہ چونکہ اللہ تعالیٰ اُس وقت موسیٰ علیہ السلام سے ہم کلام ہو رہا تھا اور وہ ایک مقدس وادیِ طویٰ میں تھے اس لئے ادب و احترام کے طور پر جوتے نکال دینے کا حکم ہوا تھا۔ واللہ أعلم۔

## نبوت اور اس کا پہلا سبق

اس کے بعد ارشاد فرمایا گیا ہے: ''وَأَنَا اخۡتَرۡتُکَ فَاسۡتَمِعۡ لِمَا یُوحیٰ'' یعنی میں نے تم کو نبوت و رسالت کے لئے منتخب کرلیا اور منصب نبوت تم کو عطا فرمادیا۔ لہٰذا اب جو وحی کے ذریعہ تم کو بتایا جارہا ہے اس کو اچھی طرح توجہ سے سنو۔ سب سے پہلی اور سب سے اہم اور مقدم بات یہ ہے کہ ''اِنَّنِیۡ أَنَا اللّٰهُ لَا اِلٰهَ اِلَّا أَنَا فَاعۡبُدۡنِیۡ وَأَقِمِ الصَّلٰوةَ لِذِکۡرِیۡ، اِنَّ السَّاعَةَ آتِيَةٌ أَکَادُ أُخۡفِيۡهَا لِتُجۡزیٰ کُلُّ نَفۡسٍ بِمَا تَسۡعیٰ'' یعنی میں ہی معبود برحق ہوں، دوسرا کوئی عبادت اور پرستش کے لائق نہیں، لہٰذا میری ہی عبادت کرو اور میری یادگاری کے لئے نماز قائم کرو۔ اللہ تعالیٰ نے موسیٰ علیہ السلام کو نبوت عطا فرمانے کے بعد سب سے پہلے توحید کی تلقین فرمائی اسی کے ساتھ نماز کی ہدایت اور تاکید فرمائی، اس کے بعد قیامت اور آخرت کا برحق ہونا بیان فرمایا، اور یہ بھی بیان فرمادیا گیا کہ آخرت کا برپا ہونا اس لئے ضروری قرار پایا کہ لوگوں کو ان کے اچھے بُرے اعمال کا بدلہ مل جائے۔ ظاہر ہے کہ اس دُنیا میں نیکوں کو ان کے نیک اعمال کا اور بدکاروں کو ان کی بدکرداری کا بدلہ جو ملنا چاہئے وہ نہیں مل پارہا ہے۔ تو کوئی دوسرا عالم ہونا چاہئے جہاں بندوں کو ان کے اچھے برے اعمال کا بدلہ ملے۔ چنانچہ آخرت میں سب کو اپنے اپنے اچھے بُرے اعمال کا بدلہ ملے گا اور سب کا انصاف ہوگا ''لِتُجۡزیٰ کُلُّ نُفۡسٍ بِمَا تَسۡعیٰ'' کا یہی مطلب ہے۔ یہاں قیامت کے بارے میں ایک بات یہ بھی فرمائی گئی ہے ''أَکَادُ أُخۡفِيۡهَا'' یعنی اللہ تعالیٰ فرماتا ہے کہ میرا ارادہ اس قیامت کو یعنی اس کے خاص وقت کو بالکل مخفی رکھنے کا ہے، مطلب یہ ہے کہ کسی کو بھی قیامت کا متعین وقت نہیں بتلایا جائے گا۔

## روزِ قیامت کا علم صرف اللہ کو

قرآن مجید میں دس سے زیادہ آیتیں ایسی ہیں جن سے معلوم ہوتا ہے کہ قیامت کے خاص وقت کا علم اللہ تعالیٰ نے اپنی مخلوق میں کسی کو نہیں دیا، رسول اللہ ﷺ کو بھی نہیں بتلایا گیا۔ آپ کے زمانے کے کفار و مشرکین آپ سے بار بار پوچھتے تھے کہ جس قیامت کی آپ خبر دیتے ہیں اور قرآن سے جس کا بیان آپ پڑھ پڑھ کر سناتے ہیں وہ کب آئے گی؟ آپ کو اللہ تعالیٰ کی طرف سے حکم ہوتا تھا کہ آپ ان لوگوں سے کہہ دیجئے کہ اس کا علم بس اللہ ہی کو ہے، اس کے سوا کسی کو اس کی خبر نہیں۔ کہیں فرمایا گیا ہے "قُلْ اِنَّمَا عِلْمُهَا عِنْدَ رَبِّیْ" کہیں فرمایا گیا "قُلْ اِنَّمَا عِلْمُهَا عِنْدَ اللّٰه" حدیثوں میں کئی ایسے واقعات کا ذکر ہے کہ حضورؐ سے قیامت کے بارے میں دریافت کیا گیا کہ وہ کب آئے گی؟ آپ نے یہی جواب دیا کہ اس کا علم بس اللہ ہی کو ہے۔ اور یہ مسئلہ اور عقیدہ کہ قیامت کا علم اللہ نے کسی نبی اور کسی فرشتہ کو نہیں دیا، ایسا اہم مسئلہ اور عقیدہ ہے کہ اللہ تعالیٰ نے موسیٰؑ کو جب پہلی وحی کی اور توحید اور قیامت و آخرت جیسے بنیادی عقائد کی تعلیم و تلقین فرمائی تو اسی کے ساتھ ان کو یہ بھی بتلا دیا کہ قیامت کے وقت خاص کا علم کسی کو نہیں دیا جائے گا، اُس کو سب مخلوق سے مخفی رکھنے کا ارادہ اور فیصلہ ہے (أَكَادُ أُخْفِيهَا) بس جب اس کا وقت آئے گا تو وہ اچانک واقع ہوگی۔ پس جو لوگ کہتے ہیں کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کو قیامت کے خاص وقت کا علم دیا گیا تھا، ان کی یہ بات قرآن و حدیث کے صریح خلاف اور بلاشبہ ایک گمراہانہ بات ہے۔ ملا علی قاریؒ نے اپنی کتاب "موضوعات کبیر" میں لکھا ہے کہ جو لوگ حضور صلی اللہ علیہ وسلم کے بارے میں اس طرح کا عقیدہ رکھتے ہیں وہ جہالت سے یہ سمجھتے ہیں کہ ہم حضور صلی اللہ علیہ وسلم کی شان میں جتنا بھی غلو کریں گے اتنا ہی ہم کو حضور صلی اللہ علیہ وسلم کی محبت اور آپ کا قرب حاصل ہوگا۔ حالانکہ اس سے حضور صلی اللہ علیہ وسلم بالکل بری اور بیزار ہیں۔ اُن لوگوں کا حال ان نصاریٰ کا سا ہے جو حضرت عیسیٰؑ کو خدائی میں اور خدا کی صفات میں شریک کرتے ہیں اور کہتے ہیں کہ اس سے عیسیٰؑ راضی اور خوش ہوں گے، حالانکہ حضرت عیسیٰؑ

قیامت میں ان گمراہوں سے اپنی بیزاری اور بے تعلقی ظاہر کریں گے۔ اللہ تعالیٰ ہر قسم کی گمراہیوں سے ہم سب کی حفاظت فرمائے۔

## غافلوں کی صحبت کا اثر

آگے فرمایا گیا ہے: ”وَلَا یَصُدَّنَّکَ عَنْهَا مَنْ لَّا یُؤْمِنُ بِهَا وَاتَّبَعَ هَوَاهُ فَتَرْدٰی“ مطلب یہ ہے کہ ایسے لوگ جنھیں قیامت کا یقین نہیں ہے اور وہ من مانی زندگی گزارتے ہیں، ان کی صحبت اور ان کا رویہ تمہیں قیامت کی طرف سے بے فکر اور بے پروا نہ کردے، اگر ایسا ہوا تو یہ ہلاکت اور بربادی کی بات ہوگی۔ اس میں ہمارے آپ کے لئے اور سب کے لئے بڑا سبق ہے، ہمیں اور آپ کو ایسے لوگوں کی صحبت سے بچنا چاہئے، جو آخرت کی طرف سے بے فکر ہوں، ورنہ خطرہ ہے کہ اس بیماری کی چھوت ہمیں بھی لگ جائے گی۔ اور ہمیشہ اپنے حال پر نظر رکھنی چاہئے کہ ہم آخرت کی طرف سے غافل اور بے فکر تو نہیں ہوگئے، اور غافلوں اور بے فکروں کے اثرات ہم پر تو نہیں پڑ رہے ہیں اور ہمیشہ اللہ تعالیٰ سے اس بارے میں دُعا کرتے رہنا چاہئے کہ وہ فضا کے بُرے اثرات سے ہماری حفاظت فرمائے، اور خاص کر آخرت کی فکر دل پر ہمیشہ غالب رہے۔

## عصا اور ید بیضا

اس کے بعد ارشاد ہوا: ”وَمَا تِلْکَ بِیَمِیْنِکَ یٰمُوْسٰی“ (اے موسیٰ یہ تمہارے داہنے ہاتھ میں کیا چیز ہے؟) حضرت موسیٰ کے ہاتھ میں اُن کی لاٹھی تھی، اللہ تعالیٰ کو اسے سانپ بنا کر دکھانا تھا اور موسیٰ علیہ السلام کو یہ معجزہ عطا فرمانا تھا، اللہ تعالیٰ نے چاہا کہ فرعون کے پاس جانے سے پہلے اور اُس کو یہ معجزہ دکھانے سے پہلے خود موسیٰ علیہ السلام کو اس کا تجربہ ہوجائے، اللہ تعالیٰ نے پہلے ان سے پوچھا کہ تمہارے داہنے ہاتھ میں کیا ہے؟ اس سوال کا مقصد غالباً یہ تھا کہ موسیٰ اچھی طرح دیکھ لیں اور سمجھ لیں کہ ان کے ہاتھ میں ان کی لاٹھی ہی ہے، تاکہ جب وہ خدا کی قدرت سے اچانک سانپ بن جائے تو انھیں یہ وہم اور شبہ نہ ہو، کہ شاید اپنی لاٹھی کے دھوکے میں کوئی سانپ میں نے ہاتھ میں لے لیا تھا۔ بہر حال اللہ

نے جب ان سے پوچھا کہ تمہارے ہاتھ میں کیا ہے۔ "هِيَ عَصَايَ أَتَوَكَّؤُ عَلَيْهَا وَأَهُشُّ بِهَا عَلَىٰ غَنَمِي وَلِيَ فِيهَا مَآرِبُ أُخْرَىٰ" (کہ یہ میری لاٹھی ہے میں اس سے سہارا لیتا ہوں اور اپنی بکریوں کے لئے اس سے پتے جھاڑتا ہوں اور اس کے علاوہ دوسری ضرورتوں میں بھی اس سے کام لیتا ہوں) اللہ تعالیٰ کے سوال کے جواب میں تو اتنی بات کافی تھی کہ "هِيَ عَصَايَ" (یہ میری لاٹھی ہے) لیکن موسیٰ علیہ السلام کو جب اللہ تعالیٰ کی ہم کلامی نصیب ہوئی تو ان کا جی چاہا کہ جتنا بھی ہو سکے اس محبوب سلسلہ کو دراز کریں، اس لئے انھوں نے اصل سوال سے زیادہ یہ سب باتیں کہیں کہ اس سے سہارا لیتا ہوں، اور اس سے اپنی بکریوں کے لئے درختوں سے پتے جھاڑتا ہوں، اور اس کے علاوہ اور ضرورتوں میں بھی استعمال کرتا ہوں۔ کسی نے ایسے ہی موقع کے لئے کہا ہے ؎

لذیذ بود حکایت دراز تر گفتم!

موسیٰ علیہ السلام نے جب یہ عرض کر دیا کہ میرے ہاتھ میں یہ میری لاٹھی ہے جس سے میں یہ یہ کام لیتا ہوں، تو اللہ تعالیٰ نے ارشاد فرمایا "أَلْقِهَا يَا مُوسَىٰ" (اے موسیٰ اس لاٹھی کو زمین پر ڈال دو) موسیٰؑ نے حکم کی تعمیل کی اور وہ لاٹھی زمین پر ڈال دی، اب جو وہ دیکھتے ہیں تو وہ لاٹھی نہیں ہے بلکہ دوڑتا ہوا اور پھنکاریں مارتا ہوا سانپ ہے "فَأَلْقَاهَا فَإِذَا هِيَ حَيَّةٌ تَسْعَىٰ" موسیٰ علیہ السلام ڈر گئے، یہ بشری فطرت کا تقاضا تھا، اللہ تعالیٰ کی طرف سے حکم ہوا، "خُذْهَا وَلَا تَخَفْ سَنُعِيدُهَا سِيرَتَهَا الْأُولَىٰ" یعنی ڈرو مت ہاتھ بڑھا کے اس کو پکڑ لو، ہم اس کو پہلی حالت پر لوٹا دیں گے۔ یعنی جب تم اس کو پکڑ لو گے تو یہ پھر وہی لاٹھی ہو جائے گی۔ چنانچہ حضرت موسیٰؑ نے اس کو پکڑ لیا تو ہاتھ میں آنے کے بعد وہ لاٹھی تھی۔ اس کے بعد ارشاد ہوا "وَاضْمُمْ يَدَكَ إِلَىٰ جَنَاحِكَ تَخْرُجْ بَيْضَاءَ مِنْ غَيْرِ سُوءٍ آيَةً أُخْرَىٰ" (یعنی اے موسیٰ اب اپنا ہاتھ اپنے پہلو سے ملا لو، یعنی بغل میں دے لو، وہ سفید چمکتا ہوا نکلے گا بغیر کسی عیب کے) یعنی ہاتھ میں چمک اور روشنی سورج کی طرح ہوگی، ایسا نہیں ہوگا جیسا برص وغیرہ کسی مرض کی وجہ سے جسم میں سفیدی آ جاتی ہے۔ اور یہ دوسرا معجزہ ہوگا۔ آگے فرمایا گیا "لِنُرِيَكَ مِنْ آيَاتِنَا الْكُبْرَىٰ" یہ دونوں نشانیاں اور دونوں معجزے، یعنی لاٹھی کا سانپ بن جانا اور ہاتھ میں ایک نورانی چمک کا پیدا ہو جانا، ہم نے تم کو دیئے ہیں تاکہ ہم اپنی بڑی

بڑی نشانیوں اور عظیم الشان معجزوں میں سے بعض دکھائیں۔ گویا یہ دونوں نشانیاں، موسیٰ علیہ السلام کو دیئے جانے والے عظیم الشان معجزوں کی پہلی قسط ہیں، ان کے بعد اور بڑی بڑی نشانیاں اور بڑے بڑے معجزے عطا ہوں گے، چنانچہ عطا ہوئے اور سورۂ اعراف میں ان کا ذکر گزر چکا ہے۔

موسیٰ علیہ السلام کو یہ دو معجزے دینے کے بعد اور یہ اشارہ فرمانے کے بعد کہ اور بھی بڑے بڑے معجزے عطا ہوں گے۔ ان کو حکم ہوا "اِذْهَبْ اِلٰی فِرْعَوْنَ اِنَّهٗ طَغٰی" (اے موسیٰ تم ہماری دعوت لے کر فرعون کے پاس جاؤ، اس نے بڑا سر اٹھایا ہے) تمہارے ذریعہ ہمیں اس کی فرعونیت کو توڑنا ہے۔



(درس-۲۲)

# حساب کا وقت قریب آ گیا ہے، اور یہ لوگ غفلت میں مدہوش ہیں

## رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کے بارے میں منکرین مکہ کی خرافات اور ان کا جواب

## انبیاء علیہم السلام اور ان کے مخالفین کے بارے میں سنۃ اللہ

خطبہ مسنونہ کے بعد

أعوذ باللہ من الشیطٰن الرجیم- بسم اللہ الرحمن الرحیم

| |
|---|
| اِقْتَرَبَ لِلنَّاسِ حِسَابُهُمْ وَهُمْ فِيْ غَفْلَةٍ مُّعْرِضُوْنَ ۝ مَا |
| يَأْتِيْهِمْ مِنْ ذِكْرٍ مِّنْ رَّبِّهِمْ مُّحْدَثٍ اِلَّا اسْتَمَعُوْهُ وَهُمْ |
| يَلْعَبُوْنَ ۝ لَاهِيَةً قُلُوْبُهُمْ ج وَاَسَرُّوا النَّجْوَى قلے الَّذِيْنَ |
| ظَلَمُوا قلے هَلْ هٰذَآ اِلَّا بَشَرٌ مِّثْلُكُمْ اَفَتَاْتُوْنَ السِّحْرَ وَاَنْتُمْ |
| تُبْصِرُوْنَ ۝ قٰلَ رَبِّيْ يَعْلَمُ الْقَوْلَ فِي السَّمَآءِ وَالْاَرْضِ ۝ وَهُوَ |
| السَّمِيْعُ الْعَلِيْمُ ۝ بَلْ قَالُوْٓا اَضْغَاثُ اَحْلَامٍ م بَلِ افْتَرٰهُ بَلْ هُوَ |
| شَاعِرٌ ج فَلْيَاْتِنَا بِاٰيَةٍ كَمَآ اُرْسِلَ الْاَوَّلُوْنَ ۝ مَآ اٰمَنَتْ قَبْلَهُمْ |
| مِّنْ قَرْيَةٍ اَهْلَكْنٰهَا ج اَفَهُمْ يُؤْمِنُوْنَ ۝ وَمَآ اَرْسَلْنَا قَبْلَكَ اِلَّا |
| رِجَالًا نُّوْحِيْٓ اِلَيْهِمْ فَسْئَلُوْٓا اَهْلَ الذِّكْرِ اِنْ كُنْتُمْ لَا |

| |
|---|
| تَعْلَمُوْنَ ۝ وَمَا جَعَلْنٰھُمْ جَسَدًا لَّا یَاْکُلُوْنَ الطَّعَامَ وَمَا کَانُوْا |
| خٰلِدِیْنَ ۝ ثُمَّ صَدَقْنٰھُمُ الْوَعْدَ فَاَنْجَیْنٰھُمْ وَمَنْ نَّشَآءُ وَاَھْلَکْنَا |
| الْمُسْرِفِیْنَ ۝ لَقَدْ اَنْزَلْنَآ اِلَیْکُمْ کِتٰبًا فِیْہِ ذِکْرُکُمْ اَفَلَا |
| تَعْقِلُوْنَ ۝ (سورہ انبیاء آیت ا۔تا۱۰) |

(ترجمہ) لوگوں کے بالکل قریب آگیا ہے ان کے حساب کا وقت، اور وہ غفلت میں سرشار منہ موڑے ہوئے ہیں، ان کے رب کی طرف سے جو تازہ نصیحت ان کے پاس آتی ہے (بجائے اس کے کہ وہ اس کو توجہ اور سنجیدگی سے سنیں) اس کو وہ کھیل تماشے ہی کے طور پر سنتے ہیں، اور اس وقت ان کے دل بالکل ہی غافل ہوتے ہیں۔ اور ان لوگوں نے جو ظالم اور مجرم ہیں چپکے چپکے سرگوشیاں کیں کہ یہ شخص (یعنی محمد صلی اللہ علیہ وسلم) اس کے سوا کیا ہے کہ تمہاری ہی طرح بس ایک آدمی ہے، پھر تم کیوں (اس کی) جادو والی بات سننے آتے ہو، جبکہ تم اپنی آنکھوں سے دیکھتے ہو۔

(پیغمبر نے) فرمایا کہ میرا پروردگار جانتا ہے ہر بات (خواہ) آسمان میں ہو اور (خواہ) زمین میں، اور وہ خوب سننے والا اور سب کچھ جاننے والا ہے، بلکہ ان ظالموں نے (یہ بھی) کہا کہ (یہ قرآن) اضغاث احلام (خواب وخیال کی باتیں) ہیں، بلکہ انہوں نے (پیغمبر نے) اس کو تراش لیا اور گڑھ لیا ہے (نہیں) بلکہ وہ ایک شاعر آدمی ہیں اور قرآن ان کا شاعرانہ کلام ہے، اگر یہ خدا کے رسول ہیں تو انھیں چاہیے کہ ہمارے سامنے کوئی ایسی کھلی نشانی لائیں جیسی کھلی نشانیاں لے کر اگلے پیغمبر بھیجے گئے تھے۔ ان سے پہلے ہم نے جن بستیوں کو ہلاک کیا ان میں سے کوئی بھی (نشانیاں دیکھ کے) ایمان نہیں لایا تو کیا یہ لوگ ایمان لے آئیں گے؟

اور اے پیغمبر ہم نے تم سے پہلے جو رسول بھیجے وہ سب آدمی ہی تھے، جن پر ہماری وحی اترتی تھی، تو (اے منکرو!) اگر تم کو اس کا علم نہیں ہے تو اہل کتاب سے دریافت کرلو۔ اور ہم نے ان پیغمبروں کو ایسا جسم نہیں بنایا تھا کہ کھانا نہ کھاتے ہوں (کھانے پینے سے بے نیاز ہوں) اور وہ ہمیشہ زندہ رہنے والے (غیر فانی) نہیں تھے، پھر ہم نے ان سے کیا ہوا وعدہ سچ کر دکھایا، اور (اس کا ظہور اس طرح ہوا کہ) ہم نے ان پیغمبروں کو اور (ان کے ساتھ)

جن کو ہم نے چاہا نجات دے دی، اور حد سے گذرنے والوں کو ہلاک کر ڈالا۔ ہم نے تمہاری طرف ایک کتاب نازل کردی ہے، اس میں تمہارے لئے ذکر، نصیحت اور موعظت ہے، تو کیا تم سمجھتے (اور مانتے) نہیں؟

# تفسیر و تشریح

## ان آیتوں کے نزول کا ماحول

یہ سورۂ انبیاء شروع ہوئی ہے، یہ بھی مکی سورتوں میں سے ہے، میں نے پہلے بھی بار بار کہا ہے کہ قرآن کریم کو صحیح طور سے سمجھنے میں بڑی مدد اس سے ملتی ہے کہ حالات کا وہ نقشہ اور وہ فضا سامنے ہو جس میں قرآن پاک نازل ہو رہا تھا۔ میرا خیال ہے کہ صحابۂ کرام نے قرآن مجید کو جو سب سے بہتر سمجھا اور سب سے زیادہ اثر لیا تو اس کی خاص وجہ یہ تھی کہ جس ماحول میں اور جس فضا میں وہ نازل ہو رہا تھا وہ ان کی نگاہوں کے سامنے تھا۔ اب سورہ انبیاء کی یہی ابتدائی آیتیں جن کی میں نے اس وقت تلاوت کی ہے ان کا ترجمہ اور نفس مطلب تو کسی درجہ میں ہر عربی داں سمجھ لے گا، لیکن ان کا وزن اور ان کی تاثیر کو تب ہی محسوس کیا جا سکے گا جب اس فضا اور اس ماحول کو جس میں یہ آیتیں نازل ہوئیں تھیں، سامنے رکھ لیا جائے۔ ذرا اس صورت حال کا تصور کیجئے کہ مکہ کی عام آبادی خدا کو بالکل بھلائے ہوئے ہے، خدا کے بجائے کچھ فرضی معبودوں سے اس نے رشتہ جوڑ لیا ہے، وہ اس سے بھی بالکل بے فکر ہے کہ مرنے کے بعد کیا ہوگا اور کیا پیش آئے گا، بلکہ اس کے سامنے مرنے کے بعد کا سوال ہی نہیں ہے۔ پھر اس شرک اور خدا فراموشی اور آخرت کی طرف سے بے فکری کی وجہ سے اس کی زندگی بڑی گمراہانہ اور غلیظ اور گندی ہے۔ ایسی فضا میں رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم مبعوث ہوتے ہیں، آپؐ ان کو خدا کی طرف متوجہ کرنے کی کوشش کرتے ہیں، شرک چھوڑ کر صرف ایک خدا کی عبادت کی دعوت دیتے ہیں، آخرت میں خدا کے سامنے پیشی اور اعمال کے محاسبہ کی، پھر جنت اور دوزخ کے عذاب و ثواب کی بات ان کو بتلاتے ہیں، اور انتہائی دردمندی اور دلسوزی سے خدا کا فرمان ان کو سناتے ہیں، لیکن وہ ان باتوں کو توجہ سے سنتے بھی نہیں، بس تفریح اور لہو لعب میں مست ہیں

اور کھل کر آپ کی دعوت کی مخالفت کرتے ہیں اور جو نیک دل انسان اس سے متاثر ہوتے ہیں ان کو بہکانے کی اور ستانے کی بھی طرح طرح سے کوششیں کرتے ہیں، حضورؐ کے بارے میں بالکل بے بنیاد خرافاتی باتیں مشہور کرتے ہیں اور پروپیگنڈے کی پوری طاقت سے ان کو پھیلاتے ہیں۔ اس فضا میں اور حالات کے اس نقشہ میں یہ آیات نازل ہوتی ہیں۔ ارشاد ہے:

"اِقْتَرَبَ لِلنَّاسِ حِسَابُهُمْ ......... لَاهِيَةً قُلُوْبُهُمْ ج" یعنی ان لوگوں کے حساب کتاب کا وقت قریب آ گیا ہے اور یہ غفلت کے نشہ میں مدہوش ہیں اور بجائے فکر اور توجہ کرنے کے بالکل رخ پھیرے ہوئے اور منہ موڑے ہوئے ہیں، ان کے خدا کی طرف سے جو تازہ بہ تازہ نصیحت پیغمبر کے ذریعہ ان کے پاس آتی ہے، جو ان کے لئے پیغام حیات ہے، یہ اس کو توجہ سے سننے کے قابل نہیں سمجھتے بلکہ اس طرح اور اس حال میں سنتے ہیں کہ لہولعب میں ڈوبے ہوئے ہوتے ہیں۔ "اِلَّا اسْتَمَعُوْهُ وَهُمْ يَلْعَبُوْنَ"...... آگے فرمایا "لاهية قلوبهم" یعنی ان کے دل اور ان کی روحیں بالکل غافل ہوتی ہیں۔

## حساب سے کیا مراد ہے؟

یہاں حساب سے مراد بظاہر آخرت ہی کا حساب کتاب ہے، اس کو قریب اس لئے فرمایا گیا کہ جو واقعہ یقیناً ہونے والا اور پیش آنے والا ہے اس کو قریب ہی سمجھنا چاہئے، اور جو گزر گیا، اگرچہ کل ہی گزرا ہو وہ بہت دور ہو گیا کیونکہ وہ اب آنے والا اور ملنے والا نہیں ہے۔ یہ مطلب بھی ہو سکتا ہے کہ ان لوگوں کا مرنے کا اور اس دنیا سے آخرت کی طرف سفر کرنے کا وقت قریب ہی ہے، آدمی مر کر آخرت کی پہلی منزل میں پہونچ جاتا ہے اور جو کچھ آخرت میں پیش آنے والا ہے اس کا سلسلہ یہیں سے شروع ہو جاتا ہے، تو "اِقْتَرَبَ لِلنَّاسِ حِسَابُهُمْ" کا مطلب یہ بھی ہو سکتا ہے کہ ان منکروں کی موت کا وقت قریب ہی آ گیا ہے، اور یہ اس کی طرف سے بالکل غافل اور بدمست ہیں۔ ایک مشہور حدیث ہے کہ حضورؐ نے ارشاد فرمایا:۔ "من مات فقد قامت قيامته" یعنی جو شخص مرا اور اس دنیا سے جس نے سفر کیا تو ایک طرح سے اس کے لئے قیامت آ گئی، بہرحال حساب کے قریب ہونے سے موت کا قریب ہونا بھی مراد ہو سکتا ہے۔

# منکرانہ خرافات

آگے فرمایا گیا ہے: "وَاَسَرُّوا النَّجْوَى ق الَّذِیْنَ ظَلَمُوا......وَاَنْتُمْ تُبْصِرُوْنَ" یعنی ان ظالم اور مجرم منکروں نے آپس آپس میں چپکے چپکے سرگوشی کے طور پر کہا کہ یہ محمد (صلی اللہ علیہ وسلم) جو خدا کے رسول اور پیغمبر ہونے کا دعویٰ کرتے ہیں۔ اور خدا کا فرمان بتا کر ایک کلام سناتے ہیں، یہ تم جیسے ایک آدمی کے سوا کچھ بھی تو نہیں ہیں، ہاں شاید ان کے پاس اور ان کے کلام میں جادو ہے، جس کی وجہ سے لوگ پھنستے ہیں، تو کیا تم لوگ یہ جان بوجھ کر اور دیکھتے بھالتے ان کے پاس جاؤ گے اور ان کے جادو میں پھنسو گے۔ (اَفَتَاْتُوْنَ السِّحْرَ وَاَنْتُمْ تُبْصِرُوْنَ)

آگے ارشاد فرمایا: "قٰلَ رَبِّیْ یَعْلَمُ الْقَوْلَ فِی السَّمَاءِ وَالْاَرْضِ٥ وَهُوَ السَّمِیْعُ الْعَلِیْمُ"، یعنی معصوم پیغمبر نے کہا کہ آسمان میں یا زمین میں جو بات بھی کوئی کرے میرا پروردگار اس کو جانتا ہے۔ وہ سب کچھ سننے والا اور جاننے والا ہے۔ مطلب یہ ہے کہ تم لوگ میرے بارے میں اور خدا کے کلام کے بارے میں جو کچھ کہتے ہو وہ سب خدا کے علم میں ہے، جو سمیع و علیم ہے اور مجرموں کو پکڑنے والا اور سزا دینے والا ہے، تمہیں اس کی پکڑ سے ڈرنا چاہئے، اور میں اس کو سمیع و علیم جانتے ہوئے اور اس کی قدرت اور اس کے قہر و جلال پر یقین رکھتے ہوئے پیغمبری کا جھوٹا دعویٰ کیسے کر سکتا ہوں، ایسی مجرمانہ جسارت وہی کر سکتا ہے جو خدا کو جانتا نہ ہو، اور اس کی صفات پر ایمان نہ رکھتا ہو۔

آگے ارشاد ہے: بَلْ قَالُوْٓا اَضْغَاثُ اَحْلَامٍ...... كَمَآ اُرْسِلَ الْاَوَّلُوْنَ۔
مطلب یہ ہے کہ مکہ کے منکروں اور مشرکوں نے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کے بارے میں اور آپ کے لائے ہوئے کلام الٰہی کے بارے میں ایک خیال تو یہ ظاہر کیا کہ یہ جادو کا دھندا ہے۔ لیکن پھر خود ہی انہیں خیال آیا ہوگا کہ یہ بات چلنے والی نہیں ہے کیونکہ جو شخص بھی حضورؐ کو کچھ جانتا ہے وہ اس کے ماننے کے لئے تیار نہیں ہو سکتا تو انہوں نے بات بدل کر کہا کہ جو کلام یہ سناتے ہیں وہ خدا کی وحی نہیں بلکہ "اضغاث احلام"، یعنی خواب و خیال کی باتیں ہیں (جیسے مراقی لوگ آسمان زمین کی باتیں کیا کرتے ہیں) پھر کہا کہ نہیں بلکہ انہوں نے یہ کلام خود

بنایا اور گڑھا ہے، پھر کہا کہ نہیں بلکہ اصل بات یہ ہے کہ یہ شاعر ہیں اور جو کلام یہ سناتے ہیں وہ ان کے شاعرانہ تخیل کی بلند پروازی ہے۔

اس آیت سے ان منکروں کی ذہنیت کا حال معلوم ہو جاتا ہے اور یہ بات بھی کھل جاتی ہے کہ وہ جو کچھ بھی حضورؐ کے خلاف کہتے تھے وہ خود اس کو صحیح اور واقعہ نہیں سمجھتے تھے بلکہ قوم کے سیدھے سادھے عوام کو فریب دینے کے لئے مختلف طرح کی باتیں بناتے تھے۔ کبھی کہتے تھے کہ جادوگر ہے کبھی کہتے تھے کہ جو باتیں یہ کرتے ہیں وہ "اضغاث احلام" ہیں یعنی مراقیوں کے سے خواب پریشان۔ کبھی کہتے تھے کہ مفتری ہیں دانستہ خدا پر افترا کرتے ہیں اور یہ کلام جس کو یہ کلام اللہ کہتے ہیں خود ان کا طبع زاد اور گڑھا ہوا ہے کبھی کہتے تھے کہ یہ شاعر ہیں۔ بعض مفسرین نے یہ مطلب لیا ہے کہ یہ مختلف خیالات ظاہر کرنے والے مختلف لوگ تھے۔

قرآن پاک میں مکہ کے منکروں کی ان سب باتوں کو جا بجا نقل کیا گیا ہے اور رد فرمایا گیا ہے یہاں صرف نقل کر دیا گیا ہے۔ لیکن اس طرح نقل کیا گیا ہے، جس سے یہ بات خود ہی ظاہر ہو جاتی ہے کہ جو لوگ یہ باتیں کرتے تھے وہ خود بھی ان کو صحیح نہیں سمجھتے تھے، ایک بات کہتے تھے اور پھر بدل کر دوسری بات کہہ دیتے تھے۔

آگے انہیں کی یہ بات نقل کی گئی ہے "فَلْيَاتِنَا بِآيَةٍ كَمَا أُرْسِلَ الْأَوَّلُوْنَ." یعنی مکہ کے منکروں نے حضورؐ کے متعلق مختلف قسم کی اور بھانت بھانت کی یہ باتیں کیں اور اس کے بعد یہ بھی کہا کہ اگر یہ خدا کے رسولؐ ہیں تو ایسی نشانیاں اور ایسے کھلے معجزے ہمیں دکھائیں جیسے معجزے اگلے پیغمبر لائے تھے، غالباً اس سے ان کی مراد حضرت موسیٰ حضرت عیسیٰ علیہما السلام وغیرہ اگلے نبیوں کے مشہور معجزے ہوں گے جیسا کہ حضرت موسیٰ علیہ السلام کے عصا کا سانپ بن جانا، اور حضرت عیسیٰ علیہ السلام کے ہاتھ سے مٹی سے بنائے ہوئے پرندے کا زندہ پرندے کی طرح اُڑ جانا، اور کوڑھیوں اور مادر زاد اندھوں کا اچھا ہو جانا وغیرہ وغیرہ --- ان مکہ والوں کو اگلے انبیاء علیہم السلام کے ان معجزوں کا علم غالباً ان روایات سے ہوا ہوگا جو عام طور سے کہانیوں کی طرح مشہور تھیں، اور خود قرآن مجید میں بھی جا بجا ان کا بیان کیا گیا ہے۔ تو یہ بھی ممکن ہے کہ مکہ کے ان کافروں نے قرآن ہی کے بیان کی بنیاد پر یہ بات کہی ہو کہ اگر تم سچے پیغمبر ہو تو ایسے ہی کھلے معجزے تم بھی دکھاؤ جیسے معجزے اگلے پیغمبروں کے تم خود پڑھ پڑھ کر

سناتے ہو۔

یہ مضمون بھی قرآن مجید میں بہت سے مقامات پر بیان کیا گیا ہے کہ مکہ کے کفار ومشرکین آپؐ سے ایسی نشانیاں اور ایسے معجزے دکھانے کا مطالبہ کرتے تھے، اور اس کے جواب میں فرمایا گیا ہے کہ معجزے اور نشانیاں ظاہر کرنا پیغمبر کے اختیار میں نہیں ہوتا بلکہ اللہ کے اختیار میں ہے۔(اِنَّمَا الآیَاتُ عِندَاللّٰہِ) وہ جب کسی پیغمبر کے ہاتھ پر کسی معجزہ کا ظہور مناسب سمجھتا ہے تو اس کے ہاتھ پر ظاہر کردیتا ہے۔ اس لئے پیغمبر سے معجزہ کا مطالبہ کرنا جہالت کی بات ہے، اور اسی کے ساتھ قرآن میں جا بجا فرمایا گیا ہے کہ پہلے جن لوگوں کے مطالبہ پر معجزے دکھائے گئے تھے، وہ ان کے دیکھنے کے بعد بھی ایمان نہیں لائے اور پھر وہ ہلاک کردیئے گئے۔ کیونکہ اللہ تعالیٰ کا یہ قانون ہے کہ جب کسی پیغمبر کے ہاتھ پر ایسے کھلے معجزے ظاہر کردیئے جائیں جن کا مطالبہ خود قوم نے کیا ہو اور اس طرح اللہ کی حجت تمام ہوجائے اور پھر بھی وہ ایمان نہ لائیں تو وہ قوم ہلاک کردی جاتی ہے۔ چنانچہ کفار مکہ کے اس مطالبے کے جواب میں کہ یہ پیغمبر (محمد صلی اللہ علیہ وسلم) ایسے معجزے دکھائیں جیسے اگلے پیغمبروں نے دکھائے تھے (فَلْیَاتِنَا کَمَا اُرْسِلَ الْاَوَّلُوْنَ.) یہاں فرمایا گیا ہے۔ "مَاآمَنَتْ مِنْ قَرْیَۃٍ اَھْلَکْنَاھَا اَفَھُمْ یُؤمِنُوْنَ" مطلب یہ ہے کہ پہلے زمانوں میں جن لوگوں نے پیغمبروں سے ایسے معجزے طلب کئے تھے وہ ان معجزوں کے ظہور کے بعد بھی ایمان نہیں لائے پھر وہ خداوندی قانون کے مطابق آسمانی عذاب سے ہلاک کردیئے گئے۔ اسی طرح یہ مکہ کے منکرین بھی ایمان نہیں لائیں گے۔ پھر یہ بھی ہلاکت اور عذاب کے مستحق ہوجائیں گے۔

واقعہ یہی ہے کہ حضورؐ کے زمانے کے یہ کفار ومشرکین جو خاص خاص معجزوں کا مطالبہ کرتے تھے ان کی نیت یہ ہرگز نہیں ہوتی تھی کہ اگر یہ معجزات ظاہر ہوجائیں تو ہم ایمان لے آئیں گے وہ بدبخت تو صرف شرارت سے یہ باتیں کرتے تھے، اگر وہ معجزے ان کو دکھا دیئے جاتے تو وہ یہی کہتے کہ ہم تو پہلے ہی کہتے تھے کہ تم جادوگر ہو۔ یہ معجزے تم نے جادو کے زور سے دکھائے ہیں۔ اسی لئے ارشاد فرمایا گیا "اَفَھُمْ یُؤْمِنُوْن" یعنی کیا یہ بدبخت اور شریرالنفس، معجزے دیکھ کر ایمان لے آئیں گے، ہرگز نہیں، یہ تو نہ ماننے کا فیصلہ کئے ہوئے ہیں۔

اوپر کی آیتوں میں ان منکرین کی ایک بات یہ بھی نقل کی گئی تھی کہ انہوں نے حضورؐ کے بارے میں کہا کہ یہ کیسے رسولؐ ہو سکتے ہیں یہ تو ہماری ہی طرح کے ایک بشر ہیں (هَلْ هٰذَا إِلَّا بَشَرٌ مِّثْلُكُمْ) ان کی یہ بات قرآن مجید میں بہت سے مقامات پر نقل کی گئی ہے اور اس کا یہ جواب دیا گیا ہے کہ حکمت کا تقاضا یہ ہے کہ انسانوں کی ہدایت اور اصلاح کے لئے انسان ہی کو پیغمبر بنا کر بھیجا جائے۔ انسان ہی انسان کی بیماریوں کو اس کے مزاج اور جذبات اور رجحانات کو سمجھ سکتا ہے۔ اسی واسطے انسانوں کی اس دنیا میں ہمیشہ انسان ہی پیغمبر بنا کر بھیجے گئے۔ حضرت نوح علیہ السلام، حضرت ہود علیہ السلام، حضرت ابراہیم علیہ السلام، اور حضرت موسیٰ و عیسیٰ یہ سب پیغمبر انسان تھے۔ اسی سلسلے میں ایک جگہ یہ بھی فرمایا گیا ہے: "لَوْ كَانَ فِي الْأَرْضِ مَلَائِكَةٌ يَمْشُونَ مُطْمَئِنِّينَ لَنَزَّلْنَا عَلَيْهِم مِّنَ السَّمَاءِ مَلَكًا رَّسُولًا۔" یعنی اگر اس دنیا میں انسانوں کے بجائے فرشتے آباد ہوتے اور ان میں کوئی رسول بھیجا جاتا تو فرشتہ ہی کو رسول بنا کر بھیجا جاتا۔ ان لوگوں کی بنیادی غلطی یہ تھی کہ وہ انسان کو گھٹیا درجہ کی مخلوق سمجھتے تھے۔ حالانکہ انسان اشرف المخلوقات ہے۔ مخلوقات میں صرف وہی اللہ تعالیٰ کی صفات کا ایک درجہ میں کامل نمونہ ہے، جیسا کہ میں پہلے بھی ذکر کر چکا ہوں، آدم علیہ السلام کی تخلیق کے وقت فرشتوں کے لئے سجدے کا جو حکم ہوا تھا وہ دراصل اسی حقیقت کا اظہار تھا۔ بہر حال انسان اگر انسان ہی ہو اور نفس کی شرارت سے شیطان یا حیوان نہ بن جائے تو وہی اللہ تعالیٰ کی سب سے افضل و اشرف مخلوق ہے لیکن جاہلوں نے اس حقیقت کو کبھی نہیں سمجھا۔

یہ مکہ والے اسی سلسلے میں ایک بات یہ بھی کہتے تھے "مَا لِهٰذَا الرَّسُولِ يَأْكُلُ الطَّعَامَ وَيَمْشِي فِي الْأَسْوَاقِ" یعنی یہ کیسے رسول ہیں جو ہماری طرح کھاتے پیتے ہیں اور اپنی ضروریات کے لئے اور خرید و فروخت کے لئے بازار بھی جاتے ہیں۔ ان جاہلوں کا خیال تھا کہ پیغمبر ایسی مخلوق ہونا چاہئے جسے کھانے پینے کی اور اپنی ضروریات کے لئے بازار اور کسی دوکان پر جانے کی ضرورت نہ ہو۔ یہاں سورہ انبیاء میں اللہ تعالیٰ نے اس کے جواب میں فرمایا "وَمَا أَرْسَلْنَا قَبْلَكَ إِلَّا رِجَالًا نُّوحِي إِلَيْهِمْ فَاسْأَلُوا أَهْلَ الذِّكْرِ إِن كُنتُمْ لَا تَعْلَمُونَ۔" یعنی اے ہمارے پیغمبر ہم نے تم سے پہلے جو رسول اور نبی قوموں کی ہدایت کے لئے بھیجے وہ سب آدمی ہی تھے، ان کو ہم وحی کے ذریعہ ہدایت سے متعلق باتیں بتاتے تھے۔

آگے فرمایا، اے مکہ والو! اگر تم اس حقیقت سے واقف نہیں ہو تو "اهل الذکر" یعنی اہلِ کتاب سے معلوم کرلو وہ تم کو بتادیں گے کہ پہلے آنے والے اللہ کے سارے پیغمبر آدمی ہی تھے۔ آگے فرمایا "وَمَا جَعَلْنَا هُمْ جَسَداً لَا يَأْكُلُوْنَ الطَّعَامَ وَمَا كَانُوْا خَالِدِيْنَ." یعنی پہلے بھیجے جانے والے پیغمبر کوئی ایسی مخلوق نہیں تھے جو کھاتے پیتے نہ ہوں اور ایسے بھی نہ تھے جن کو کبھی موت نہ آئے اور وہ ہمیشہ دنیا میں زندہ رہیں۔

آگے ارشاد فرمایا: "ثُمَّ صَدَقْنَا هُمُ الْوَعْدَ فَاَنْجَيْنَاهُمْ وَمَنْ نَشَاءُ وَاَهْلَكْنَا الْمُسْرِفِيْنَ." یعنی اگلے پیغمبروں کے ساتھ ہمارا معاملہ یہ رہا ہے کہ ان کی نصرت اور ان کے مخالفین کی ہلاکت یا مغلوبیت کا جو وعدہ ان سے کیا تھا وہ ہم نے سچ کر دکھایا اور ان کے منکرین جو شرارت اور گستاخی میں حد سے بڑھے ہوئے تھے ان کو ہم نے ہلاک کر ڈالا، اور ان پیغمبروں کو اور ان پر ایمان لانے والوں کو ہم نے نجات دی۔ یہ مکہ کے منکروں کو بہت ہی واضح آگاہی دی گئی کہ اگر تم اپنی مجرمانہ حرکتوں اور شرارتوں سے باز نہ آئے تو پھر یہی ہوگا کہ ہم اپنے پیغمبر اور ان کے ساتھیوں کی اپنے غیبی لشکروں سے مدد فرمائیں گے اور تم اگلے مجرمین کی طرح ہلاک و برباد کردیئے جاؤگے۔ اور یہی ہوا کہ ان میں سے جو لوگ کفر اور شرارت سے باز نہ آئے وہ ختم کردیئے گئے جیسے ابوجہل اور ابولہب وغیرہ اور جو بچے وہ سب اسلام کے حلقہ بگوش ہوگئے، یہاں تک کہ ابوسفیانؓ اور عکرمہؓ بن ابی جہل بھی ایمان لے آئے اور پھر دین کے مخلص خادموں میں ہوگئے۔

اس سب کے بعد آخر میں مکہ کے انہیں منکروں کو مخاطب کر کے ارشاد فرمایا گیا ہے "لَقَدْ اَنْزَلْنَا اِلَيْكُمْ كِتَابًا فِيْهِ ذِكْرُكُمْ اَفَلَا تَعْقِلُوْنَ." یعنی ہم نے تمہارے لئے ایک کتاب نازل کردی ہے جس میں تمہارے لئے پوری نصیحت اور ہدایت کا پورا سامان ہے، تو کیا تم سمجھنے کی کوشش نہیں کرتے اور ہماری دی ہوئی عقل وفہم سے کام نہیں لیتے، (اَفَلَا تَعْقِلُوْنَ) ظاہر ہے کہ یہ استفہام اور استفسار نہیں ہے بلکہ استفہام کی شکل میں تنبیہ ہے جس طرح ہم کسی ایسے آدمی سے جو توجہ سے بات نہیں سنتا اور نصیحت پر عمل نہیں کرتا کبھی کہتے ہیں کہ "کیا تم سنتے نہیں، کیا تم سمجھتے نہیں۔" ___ بعض مفسرین نے فیہ ذکرکم کا یہ مطلب بھی لیا ہے کہ ہم نے تمہاری طرف اور تمہارے لئے کتاب نازل کی ہے یعنی قرآن مجید نازل کیا ہے جس میں

تمہارا ذکر ہے اور اس کے ذریعہ تمہاری قوم کی یاد زندہ رہے گی --- تمہیں اس نعمت کی قدر کرنی چاہئے۔ اور سمجھنا چاہئے کہ تمہاری قوم پر یہ اللہ تعالیٰ کا کتنا بڑا انعام ہے --- واقعہ یہ ہے کہ اگر رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم مبعوث نہ ہوتے اور قرآن مجید عربوں میں نازل نہ ہوتا تو ہرگز دنیا میں اور تاریخ میں عربوں کو وہ مقام نہ ملتا جو حضورؐ کے اور قرآن کے طفیل میں ان کو ملا۔



(درس ۲۴)

# امت مسلمہ کا مقام ومنصب اور لائحہ عمل

## عبادت، نیکوکاری اور راہِ حق میں جانبازی

## اللہ تعالیٰ کی طرف سے پشت پناہی اور مددگاری کا وعدہ

خطبۂ مسنونہ کے بعد

أعوذ باللہ من الشیطٰن الرّجیم۔ بسم اللہ الرّحمٰن الرّحیم ط

یَا اَیُّہَا الَّذِیْنَ آمَنُوْا ارْکَعُوْا وَاسْجُدُوْا وَاعْبُدُوْا رَبَّکُمْ وَافْعَلُوْا الْخَیْرَ لَعَلَّکُمْ تُفْلِحُوْنَ ہ وَجَاہِدُوْا فِی اللّٰہِ حَقَّ جِہَادِہٖ ہُوَ اجْتَبَاکُمْ وَمَا جَعَلَ عَلَیْکُمْ فِی الدِّیْنِ مِنْ حَرَجٍ ط مِلَّۃَ اَبِیْکُمْ اِبْرَاہِیْمَ ط ہُوَ سَمّٰکُمُ الْمُسْلِمِیْنَ مِنْ قَبْلُ وَفِیْ ہٰذَا لِیَکُوْنَ الرَّسُوْلُ شَہِیْدًا عَلَیْکُمْ وَتَکُوْنُوْا شُہَدَآءَ عَلَی النَّاسِ فَاَقِیْمُوا الصَّلٰوۃَ وَاٰتُوا الزَّکٰوۃَ وَاعْتَصِمُوْا بِاللّٰہِ ط ہُوَ مَوْلٰکُمْ فَنِعْمَ الْمَوْلٰی وَنِعْمَ النَّصِیْرُ ہ (سورۃ الحج۔ آیت ۷۷ تا ۷۸)

(ترجمہ) اے ایمان والو! تم رکوع و سجود کیا کرو اور اپنے پروردگار کی عبادت میں سرگرم رہو، اور نیکی اور بھلائی کے سب کام کیا کرو، تا کہ تم فلاح یاب اور بامراد ہو جاؤ۔ اور اللہ کی راہ میں جدوجہد کرو اور جان لڑا دو، جیسی جدوجہد اور جانبازی اس کا حق ہے، اس نے (بڑی سعادت اور اپنے دین حق کی امانت وخدمت کے لئے انسانی گروہوں میں سے) تم کو چن لیا ہے۔ اس نے تمہارے لئے دین میں کوئی مشکل اور تنگی نہیں رکھی (بلکہ وسعت اور آسانی رکھی ہے) راہِ عمل تمہارے پدرِ بزرگوار ابراہیم کی، اس نے تمہارا نام "مسلمین" رکھا ہے پہلے سے اور اس (آخری کتاب قرآن) میں بھی، تا کہ ایسا ہو کہ رسول تم کو بتانے والا ہو اور تم دوسرے سب لوگوں کو بتانے والے ہو جاؤ۔ پس پورا اہتمام کرو تم نماز کا اور ادا کیا کرو زکوٰۃ اور مضبوطی سے تھام لو اللہ کو (اور اس کے دین کو) وہ تمہارا کارساز ہے سو بہت ہی اچھا کارساز ہے اور بڑا اچھا حامی و مددگار۔

# تفسیر و تشریح

یہ سورۂ حج کی بالکل آخری دو آیتیں ہیں، انہی پر سورت ختم ہوگئی ہے۔ میں نے اس سے پہلے بھی بار بار بتلایا ہے کہ اکثر ایسا ہے کہ قرآن پاک کی بڑی سورتوں کے آخری حصہ اور خاتمہ میں سورت کا خاص پیغام ہوتا ہے۔ ان دو آیتوں کی نوعیت بھی یہی ہے۔ یہ بہت تھوڑے سے الفاظ میں امت مسلمہ کا جامع منشور ہے، اس میں امت کا نصب العین اور لائحہ عمل متعین کیا گیا ہے اور اس کی پیروی کی شرط پر دنیا و آخرت میں فلاح و کامیابی اور خداوندی حمایت و نصرت کا وعدہ فرمایا گیا ہے۔

سورت کے شروع میں خطاب منکرین اور مشرکین سے تھا، پہلے رکوع میں جو "یَا اَیُّھَا النَّاسُ اتَّقُوْا رَبَّکُمْ اِنَّ زَلْزَلَۃَ السَّاعَۃِ شَیْءٌ عَظِیْمٌ" سے شروع ہوا تھا، قیامت کی ہولناکی کا بیان کیا گیا تھا اور ایک حد تک الفاظ میں اس کی تصویر کھینچ دی گئی تھی، اور اسی کے ساتھ قیامت کے منکروں اور اس کے بارہ میں شک شبہ کرنے والوں پر عقلی حجت بھی قائم کی گئی تھی (یَا اَیُّھَا النَّاسُ اِنْ کُنْتُمْ فِیْ رَیْبٍ مِّنَ الْبَعْثِ فَاِنَّا خَلَقْنٰکُمْ مِّنْ تُرَابٍ... الخ) --- پھر دوسرے رکوع میں شرک کی برائی بیان کی گئی تھی اور دلائل سے سمجھایا گیا تھا کہ شرک سب سے گندی معصیت ہے اور عقل و فطرت کے بھی خلاف ہے اور اس کا آخری انجام دوزخ کا بے پناہ عذاب ہے۔

اس کے بعد مشرکین مکہ کے اس ظالمانہ رویّہ کا بیان ہوا تھا کہ وہ ایمان والوں اور خدائے واحد کے پرستاروں کو خانۂ کعبہ میں اور مسجد حرام میں عبادت کرنے سے روکتے ہیں۔ حالانکہ کعبہ کے معمار اوّل حضرت ابراہیم علیہ السلام نے اس کو خدائے واحد کی عبادت ہی کے لئے بنایا تھا اور توحید کا مرکز قرار دیا تھا۔ اس کے بعد ضمناً حج کے اُن ارکان و مناسک کا کچھ بیان فرمایا گیا تھا جن کی بنیاد بحکم خداوندی حضرت ابراہیم علیہ السلام نے ڈالی تھی اور توحید اور خدائے واحد کا ذکر ہی ان سب ارکان و مناسک کی روح تھی اور ہے --- اس کے آگے اُن ظالم مشرکین مکہ کے خلاف جو خانۂ کعبہ پر قابض تھے اور جنہوں نے اہلِ ایمان کو اپنے ظلم و ستم کا تختۂ مشق بنا رکھا تھا اور اللہ کے خاص شہر مکہ میں اُن کو امن سے رہنے بھی نہیں دیتے تھے، اُن کے خلاف جہاد کا اعلان کیا گیا تھا، اور مظلوم مسلمانوں کو طاقت استعمال کرنے کی اجازت دی گئی تھی۔ یہ مضمون اس آیت سے شروع ہوا تھا۔ "اُذِنَ لِلَّذِیْنَ یُقٰتَلُوْنَ بِاَنَّھُمْ ظُلِمُوْا وَاِنَّ اللّٰہَ عَلٰی نَصْرِھِمْ لَقَدِیْرٌ۔" اس سلسلہ مضمون میں یہ بشارت بھی دے دی گئی تھی کہ اللہ تعالیٰ

اپنے پیغمبروں اور اُن پر ایمان لانے والوں کی اس دُنیا میں بھی مدد کرتے ہیں (جس کے نتیجہ میں اُن کی دعوتِ حق دیر سویر کامیاب ہوتی ہے) اور آخرت میں بھی اُن کو رحمت اور جنت سے نوازتے ہیں جو حقیقی کامیابی ہے۔ اور اس کے برعکس کفر وشرک جیسے جرائم کے مجرمین کے ساتھ آخرت میں ہمارا معاملہ یہ ہوگا کہ اُن کا کوئی عذر کوئی حیلہ بہانہ نہ سنا جائے گا اور ان کے لئے لعنت کا (یعنی رحمت سے قطعی محرومی کا) اور دوزخ کے بدترین عذاب کا فیصلہ ہوگا۔ (ولهم اللعنة ولهم سوء الدار)

اس آیت میں رسول اللہ ﷺ کو اور ایمان لا کر آپ کا ساتھ دینے والوں کو تسلی دی گئی ہے کہ اللہ پر بھروسہ رکھتے ہوئے انتظار کرو، وہ اس دنیا میں بھی تمھاری مدد فرمائے گا اور آخرت میں بھی تم پر اُس کی خاص رحمت وعنایت ہوگی، اور جو کفار ومشرکین آپ کو اور صحابہ کرام کو ستاتے تھے ان کو آگاہی دی گئی ہے کہ بالآخر وہ اس دنیا میں بھی مغلوب ومقہور ہوں گے اور آخرت میں وہ خدا کی رحمت سے قطعی محروم رہیں گے اور دوزخ کے بدترین عذاب میں جھونکے جائیں گے۔

## پیغمبروں اور اہل ایمان کی مدد کا مطلب

اس آیت کے مضمون سے متعلق ایک عامیانہ شبہ تو یہ ہوسکتا ہے کہ اس آیت میں بڑی تاکید اور قطعیت کے ساتھ فرمایا گیا ہے کہ "ہم اپنے پیغمبروں کی اور اُن پر ایمان لانے والوں کی اس دنیا میں بھی مدد کرتے ہیں اور کریں گے"۔ حالانکہ ہم خود دیکھ رہے ہیں اور تاریخ میں بھی اسکی بے شمار مثالیں ہیں کہ مسلمانوں نے اپنے کافر دشمنوں کے مقابلہ میں شکستیں کھائیں اور ان کے مغلوب ہوکر رہے، خود ہمارا حال اور ہماری تاریخ بھی کچھ ایسی ہی ہے۔ اس کا جواب یہ ہے اور میں بار بار اس کا ذکر کر چکا ہوں کہ قرآن پاک میں کہیں بھی "مسلمان قوم" یا مسلمان کہلانے والوں کی مدد کا وعدہ نہیں فرمایا گیا ہے جہاں بھی اس طرح کا وعدہ کیا گیا ہے "مومنین" یا "الذین آمنوا" جیسے الفاظ استعمال کئے گئے ہیں۔ اور ان سب آیتوں کا مطلب یہ ہے کہ اللہ تعالیٰ اُس امت کی مدد فرمائے گا جو حاملِ ایمان ہوں گی اور جس کی زندگی ایمان والی زندگی ہوگی، جس کا صحیح نمونہ صحابہ کرام تھے۔

اور آج کی مسلمان قوم کا حال یہ ہے کہ بحیثیت مجموعی اس کی زندگی میں ایمانی صفات اور ایمان والے اعمال وافعال کے مقابلے میں کفار ومنافقین اور فاسقوں تاجروں کی صفات اور اُن کے اعمال وافعال زیادہ ہیں، اُن کا حال قرآن پاک کے الفاظ میں اس وقت یہ ہے کہ "هُمْ لِلْكُفْرِ يَوْمَئِذٍ أَقْرَبُ مِنْهُمْ لِلْإِيمَانِ" الغرض ایسی کسی قوم کے لئے ہرگز اللہ کی طرف سے مدد کا وعدہ نہیں ہے، بلکہ ایسی قوم اور ایسے لوگوں کے لئے تو خدا کی مدد سے محرومی اور دنیا و آخرت میں ذلت ورسوائی کے عذاب کی آگاہی دی گئی ہے۔ آج مسلمانوں کی اکثریت کا حال تھوڑے فرق کے ساتھ وہی ہے جو بگڑے ہوئے بنی اسرائیل کا تھا جن کو قرآن پاک میں جا بجا خدا کی لعنت اور اس کے غضب کا مستحق قرار دیا گیا ہے۔

ایک دوسرا شبہ اس آیت کے مضمون پر یہ کیا جاسکتا ہے کہ اس میں اللہ تعالیٰ کی طرف سے اپنے پیغمبروں کی مدد فرمانے کا وعدہ فرمایا گیا ہے (اِنَّا لَنَنْصُرُ رُسُلَنَا) اور قرآن پاک ہی سے معلوم ہوتا ہے کہ اللہ کے بعض پیغمبر شہید بھی کئے گئے اور بعض کو جلاوطن ہونا پڑا۔ جس سے معلوم ہوا کہ اللہ کی طرف سے ان کی مدد نہیں ہوئی، اگر اللہ کی مدد ہوئی ہوتی تو ایسا نہ ہوتا۔ اصل بات یہ ہے کہ اللہ تعالیٰ کی مدد کی مختلف صورتیں ہیں۔ ایک صورت یہ ہے کہ زندگی ہی میں ان کا مشن کامیاب ہوجائے، اُن کا لایا ہوا دین قبول کرلیا جائے اور ان کے دشمن مغلوب ومقہور ہوجائیں۔ ایسی مدد اللہ تعالیٰ کی طرف سے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کو حاصل ہوئی۔ اور اسی طرح کی مدد ایک درجہ میں حضرت موسیٰ وہارونؑ کو بھی حاصل ہوئی تھی۔

ایک دوسری صورت مدد کی یہ ہے کہ پیغمبر کو اور ان کے متبعین کو اللہ تعالیٰ اپنی حفاظت میں لے لے اور دشمن قوم آسمانی عذاب سے نیست ونابود کردی جائے۔ حضرت نوح، حضرت ہود، حضرت صالح، حضرت لوط، حضرت شعیبؑ کی مدد اسی صورت میں ہوئی۔

ایک تیسری صورت یہ ہے کہ پیغمبر کی دینی دعوت اگرچہ اُن کی زندگی میں دنیا میں نہ پھیلے لیکن اس کی نسل کے لئے نصرت وبرکت اور دینی امامت مقدر فرمادی جائے اور دنیا ہمیشہ عزت واحترام سے اس کا نام لے، حضرت ابراہیمؑ کو اسی طرح کی مدد اللہ تعالیٰ کی طرف سے نصیب ہوئی۔ آج ابراہیمؑ کا نام پوری دنیا میں جیسے احترام سے لیا جاتا ہے غالباً دنیا کی کسی ہستی کا بھی نہیں لیا جاتا، مسلمانوں کی طرح یہود ونصاریٰ بھی اُن کو "امام" مانتے ہیں، تو یہ بھی

اللہ تعالیٰ کی خاص مدد ہی کا ظہور ہے۔ ایک صورت مدد کی یہ بھی ہے کہ دشمن کسی پیغمبر کو شہید کرنا چاہتے ہوں اور عالم اسباب میں اس کا پورا انتظام کر چکے ہوں لیکن اللہ تعالیٰ معجزانہ طور پر اُن کو بچا لے اور بعد میں اُن کے ماننے والوں کو دشمنوں پر غالب کردے۔ حضرت عیسیٰؑ کے ساتھ یہی کیا گیا۔ اور ایک صورت یہ بھی ہے کہ پیغمبر دشمنوں کے ہاتھ سے شہید ہو جائیں۔ پھر اس کی سزا میں قوم پر عذاب آئے اور یہ بات سب کے سامنے آ جائے کہ یہ اللہ کے صادق پیغمبر تھے، پھر بہت سوں کو ایمان نصیب ہو جائے اور ایمان والے بندے ہمیشہ اُن پر سلام بھیجیں اور ان کے ساتھ اپنی عقیدت کا اظہار کرتے رہیں۔

یہ بھی اللہ تعالیٰ کی مدد ہی کی صورت ہے۔ الغرض اللہ تعالیٰ کی طرف سے آنے والے ہر رسول کو اس کی مدد حاصل رہی ہے۔

بہر حال اللہ تعالیٰ کا یہ ارشاد بلا شک وشبہ برحق ہے کہ "اِنَّا لَنَنْصُرُ رُسُلَنَا وَالَّذِيْنَ اٰمَنُوْا فِي الْحَيٰوةِ الدُّنْيَا وَيَوْمَ يَقُوْمُ الْاَشْهَادُ. يَوْمَ لَا يَنْفَعُ الظّٰلِمِيْنَ مَعْذِرَتُهُمْ وَلَهُمُ اللَّعْنَةُ وَلَهُمْ سُوْٓءُ الدَّارِ"

# اصل سلسلہ کلام کی طرف واپسی

یہ چند آیتیں درمیان میں ایک ضمنی مضمون کے طور پر آگئیں، ورنہ آپ کو یاد ہوگا کہ اوپر حضرت موسیٰؑ کا واقعہ بیان ہو رہا تھا، پھر اسی سلسلہ میں فرعون کے گھرانے کے ایک مرد مومن کی تقریر ذکر کی گئی تھی جو بڑی موثر تقریر تھی۔ پھر بیان فرمایا گیا تھا کہ فرعون اور اُس کے لوگوں نے اُس مرد مومن کے خلاف کوئی خطرناک منصوبہ بنایا تھا، اس کو اللہ تعالیٰ نے ناکام کر دیا، اس مرد مومن کی حفاظت فرمائی، اور فرعون مع اپنے لاؤ لشکر کے غرقاب ہو کر جہنم رسید ہو گیا، اور قیامت سے پہلے عالم برزخ میں وہ برابر مبتلائے عذاب رہیں گے اور قیامت آ جانے پر جہنم کے بدترین عذاب میں جھونک دیے جائیں گے۔

اس سب کے بعد فرمایا گیا تھا کہ موسیٰؑ اور اُن کی دعوت کو قبول کر کے اُن کے ساتھ ہو جانے والے مرد مومن کے ساتھ اللہ کی مدد کا جو معاملہ ہوا یہ کوئی استثنائی معاملہ نہیں تھا بلکہ اپنے رسولوں اور اُن پر ایمان لانے والوں کے ساتھ یہ معاملہ کرنا ہمارا دستور و معمول ہے۔ اس

ضمنی اور درمیانی مضمون کے بعد پھر موسیٰؑ کا اور اُن پر اللہ تعالیٰ کے خاص فضل وانعام کا ذکر فرمایا گیا ہے۔ ارشاد ہے:

”وَلَقَدْ اٰتَیْنَا مُوْسَی الْهُدٰی وَاَوْرَثْنَا بَنِیْۤ اِسْرَآءِیْلَ الْكِتٰبَ۝ هُدًی وَّذِكْرٰی لِاُولِی الْاَلْبَابِ۝ فَاصْبِرْ اِنَّ وَعْدَ اللّٰهِ حَقٌّ وَّاسْتَغْفِرْ لِذَنْۢبِكَ وَسَبِّحْ بِحَمْدِ رَبِّكَ بِالْعَشِیِّ وَالْاِبْكَارِ۝ “

مطلب یہ ہے کہ ہم نے اپنے پیغمبر موسیٰ کو اور اُن پر ایمان لانے والوں کو فرعون کے ظلم وستم سے نجات دینے کے بعد اور فرعون اور اس کے سارے لاؤ لشکر کو غرقاب کر کے نیست ونابود کر دینے کے بعد موسیٰؑ کو کتاب ہدایت تورات عطا فرمائی اور اُن کے بعد ان کی قوم بنی اسرائیل کو اس کتاب کا وارث وامین بنایا، تا کہ اہل عقل ودانش اُس سے رہنمائی اور نصیحت حاصل کرتے رہیں۔

اس میں رسول اللہ ﷺ اور آپ کے صحابہ کو اشارہ ہے کہ آپ کے ساتھ بھی اللہ تعالیٰ کا معاملہ یہی ہوگا، دشمنوں کے ظلم وستم سے اللہ تعالیٰ آپ کو نجات عطا فرمائے گا، آپ کے دشمن (ابوجہل وغیرہ جو گویا آپ کے زمانہ کے فرعون وہامان تھے) اگر باز نہ آئے تو نیست ونابود کیے جائیں گے یا مغلوب ومقہور ہوں گے۔ آپ کو اللہ تعالیٰ غلبہ عطا فرمائے گا، اور کتاب ہدایت بھی عطا فرمائے گا اور آپ کے بعد آپ کے وفادار اور پیروکار امتی اس کے وارث وامین ہوں گے۔ اور دنیا بھر کے اصحاب عقل وخرد اس سے ہدایت ونصیحت حاصل کرسکیں گے ...... اس کے آگے اللہ تعالیٰ نے رسول اللہ ﷺ کو مخاطب فرما کے آپ کو اور بالواسطہ آپ کے امتیوں کو ہدایت فرمائی ہے کہ ”فَاصْبِرْ اِنَّ وَعْدَ اللّٰهِ حَقٌّ وَّاسْتَغْفِرْ لِذَنْۢبِكَ وَسَبِّحْ بِحَمْدِ رَبِّكَ بِالْعَشِیِّ وَالْاِبْكَارِ“۔

مطلب یہ ہے کہ آپ صبر واستقامت کے ساتھ دین حق کی دعوت کا کام کرتے رہیں اور یقین رکھیں کہ اللہ کا وعدہ (جس کا اوپر ذکر آچکا ہے) برحق ہے پورا ہو کر رہے گا۔ اور اپنی تقصیرات اور غلطیوں کی اللہ تعالیٰ سے معافی مانگتے رہیں اور خاص کر صبح وشام کے اوقات میں اس استغفار اور اللہ کی حمد وتسبیح میں مشغول رہا کریں۔

جیسا کہ میں نے عرض کیا اس آخری آیت کے مخاطب بظاہر اور براہ راست تو رسول اللہ ﷺ ہیں لیکن بالواسطہ آپ پر سارے ایمان لانے والے اور ہم آپ بھی مخاطب ہیں۔ یہ آیت ایک طرح سے اللہ تعالیٰ کا خاص منشور ہے، اس کا پیغام یہ ہے کہ مضبوطی سے دین پر جمے رہو اور صبر و ثابت قدمی کے ساتھ اس کی دعوت دیتے رہو اور اپنے قصوروں گناہوں کی اللہ تعالیٰ سے معافی و مغفرت مانگتے رہو۔ اور خاص کر صبح و شام (جو دن رات کی ابتدا اور انتہا کے اوقات ہیں) اُن میں توبہ واستغفار کے ساتھ اللہ تعالیٰ کی حمد و تسبیح کو اپنا معمول و وظیفہ بنالو۔ اگر ایسا کرو گے تو ''اِنَّ وَعْدَ اللّٰہِ حَقٌّ'' کا یقیناً ظہور ہوگا۔ رسول اللہ ﷺ کے عہد مبارک میں اور اس کے بعد صحابہ کرام کے دور میں جو کچھ ہوا وہ دراصل اس آیت کی اور اس مضمون کی دوسری آیتوں کی عملی تفسیر تھی۔ اللہ تعالیٰ ہمیں آپ کو یقین اور اس کے مطابق عمل نصیب فرمائے۔ رسول اللہ ﷺ نے حمد و تسبیح اور استغفار کا بڑا ہی جامع کلمہ تعلیم فرمایا ہے اور خود آپ کی زبان مبارک پر اکثر یہ کلمہ رہتا تھا۔ ''سُبْحَانَکَ اَللّٰھُمَّ وَبِحَمْدِکَ أَسْتَغْفِرُکَ وَأَتُوْبُ اِلَیْکَ''(۱)



(۱) مشکوٰۃ میں نسائی کی روایت سے اس کلمہ میں وَبِحَمْدِکَ کے بعد لا الہ الا انت کے الفاظ بھی ملتے ہیں۔ دیکھئے مشکوٰۃ باب الاستعاذہ۔ (مرتب)

(درس-۳۴)

# قرآن کے منکرین ومخالفین کا اصل مرض

# کبر اور بڑائی کا گھمنڈ

## جزا وسزا کے لئے عالم آخرت کا برپا ہونا عقل وفطرت کا تقاضا ہے

## اپنی حاجتیں اللہ ہی سے مانگو، دعا عین عبادت ہے اور اللہ ہی کا حق ہے

خطبہ مسنونہ کے بعد

أعوذ باللہ من الشیطٰن الرجیم- بسم اللہ الرحمٰن الرحیمط

إِنَّ الَّذِينَ يُجَادِلُونَ فِي آيَاتِ اللَّهِ بِغَيْرِ سُلْطَانٍ أَتَاهُمْ إِن فِي صُدُورِهِمْ إِلَّا كِبْرٌ مَّا هُم بِبَالِغِيهِ ج فَاسْتَعِذْ بِاللَّهِ ط إِنَّهُ هُوَ السَّمِيعُ الْبَصِيرُ ٥ لَخَلْقُ السَّمَاوَاتِ وَالْأَرْضِ أَكْبَرُ مِنْ خَلْقِ النَّاسِ وَلَٰكِنَّ أَكْثَرَ النَّاسِ لَا يَعْلَمُونَ ٥ وَمَا يَسْتَوِي الْأَعْمَىٰ وَالْبَصِيرُ لا وَالَّذِينَ آمَنُوا وَعَمِلُوا الصَّالِحَاتِ وَلَا الْمُسِيءُ ط قَلِيلًا مَّا تَتَذَكَّرُونَ ٥ إِنَّ السَّاعَةَ لَآتِيَةٌ لَّا رَيْبَ فِيهَا وَلَٰكِنَّ أَكْثَرَ النَّاسِ لَا يُؤْمِنُونَ ٥ وَقَالَ رَبُّكُمُ ادْعُونِي أَسْتَجِبْ لَكُمْ ط إِنَّ الَّذِينَ يَسْتَكْبِرُونَ عَنْ عِبَادَتِي سَيَدْخُلُونَ جَهَنَّمَ دَاخِرِينَ ٥ (سورۂ مومن آیات ۵۶ تا ۶۰)

(ترجمہ) جو لوگ کٹ حجتی کرتے ہیں اللہ کی آیت میں بغیر کسی دلیل اور سند کے جو (خدا کی طرف سے) اُن کے پاس آئی ہو، اُن کے دلوں میں بس کبر ہے (بالاتری کا وہ احساس اور غرور

ہے) جس کو وہ کبھی نہیں پہنچ سکتے، بس تم اللہ کی پناہ مانگو وہی سب کچھ سننے والا دیکھنے والا ہے۔

بلاشبہ آسمانوں اور زمین کی تخلیق انسانوں کو پیدا کرنے سے بڑی (اور بہت مشکل) بات ہے لیکن اکثر لوگ نہیں جانتے۔ اور اندھے اور سہانکے برابر نہیں، اور (اسی طرح) ایمان اور نیک اعمال والے، اور بدکردار لوگ (یکساں نہیں ہوسکتے) تم لوگ بہت کم سبق حاصل کرتے ہو۔ بالیقین قیامت آنے والی ہے، اس میں شک وشبہ نہیں، مگر بہت سے لوگ یقین نہیں لا رہے ہیں --- نہیں مان رہے ہیں۔

اور تمہارے رب کا فرمان ہے کہ مجھے پکارو مجھ سے دعا کرو میں تمہاری استدعا قبول کروں گا، جو لوگ میری بندگی سے سرتابی کررہے ہیں وہ سخت ذلت وخواری کے ساتھ جہنم میں داخل ہوں گے۔

# تفسیر وتشریح

یہ سورۂ مومن کا سلسلہ چل رہا ہے۔ میں نے ذکر کیا تھا کہ قرآن پاک میں سات سورتیں ہیں جو "حٰمٓ" کے لفظ سے شروع ہوتی ہیں یہ سب مسلسل ہیں، ان میں پہلی یہ سورۂ "مومن" ہے، یہ سب مکی سورتیں ہیں اوران کے مضامین سے اندازہ ہوتا ہے کہ یہ اُس دور کی ہیں جب مکہ کے کفار ومشرکین کی طرف سے رسول اللہ ﷺ کی دعوتِ ایمان اور دعوتِ توحید کی سخت مخالفت اور مزاحمت ہورہی تھی، ان سب سورتوں کا بنیادی مضمون اکثر مکی سورتوں کی طرح توحید اور عقیدۂ آخرت پر ایمان لانے کی دعوت ہے۔ قرآن مجید کے خاص انداز واسلوب میں ان دونوں بنیادی عقیدوں کے دلائل بھی ان سورتوں میں پیش کیے گئے ہیں اور ان کو قبول کرنے اور ان کا انکار کرنے کے نتائج بھی بیان فرمائے گئے ہیں --- اس کے علاوہ اُس وقت کے اہل کفر وشرک کے متکبرانہ اور ظالمانہ رویہ سے اہل ایمان کے دلوں پر جو اثرات پڑتے تھے یا پڑ سکتے تھے اور جو مایوسی پیدا ہوسکتی تھی اُس کے بارہ میں بھی ہدایات دی گئی ہیں۔ جو آیتیں اس وقت تلاوت کی گئی ہیں ان سے پہلی آیت جس پر گزشتہ ہفتے درس ختم ہوا تھا یہ تھی۔ فَاصْبِرْ اِنَّ وَعْدَ اللّٰهِ حَقٌّ وَّاسْتَغْفِرْ لِذَنْۢبِكَ وَسَبِّحْ بِحَمْدِ رَبِّكَ بِالْعَشِيِّ وَالْاِبْكَارِ"۔

اس آیت میں رسول اللہ ﷺ کو مخاطب کرکے براہ راست آپ کو اور بالواسطہ آپ پر ایمان لانے والے آپ کے اصحاب ورفقاء کو ہدایت فرمائی گئی تھی کہ دعوت کی راہ میں آپ کو جن

مشکلات کا سامنا کرنا پڑ رہا ہے، آپ اُن کا مقابلہ اللہ کے وعدہ نصرت پر یقین کرتے ہوئے صبر و ثابت قدمی سے کریں، اللہ کا جو وعدہ ہے (کہ دین حق غالب ہو کے رہے گا) وہ یقیناً پورا ہوگا۔ آپ کا معمول اور دستور العمل یہ رہنا چاہئے کہ برابر، بالخصوص صبح وشام کے اوقات میں اپنے قصوروں اور گناہوں کی اللہ سے معافی اور مغفرت مانگتے رہیں اور اس کی تسبیح وحمد میں مشغول رہیں۔

## انبیاءؑ کی معصومیت اور گناہ

میں یہ بات اس درس کے سلسلے میں بار بار بیان کر چکا ہوں کہ حضورؐ اور تمام انبیاء علیہم السلام معصوم ہیں، ان سے ایسا کوئی عمل صادر نہیں ہوتا جو "گناہ" کے خانہ میں آتا ہو لیکن کبھی کبھی اُن سے کوئی ایسی لغزش ہو جاتی ہے جو اُن کے بلند مقام کے مناسب نہیں ہوتی وہ اُسی کو اپنا قصور وگناہ سمجھتے ہیں اور اُس سے وہ اتنا رنجیدہ ہوتے ہیں جتنے ہم گناہگار اپنے گناہوں سے بھی رنجیدہ اور متاثر نہیں ہوتے۔ اور اس پر وہ اللہ کے حضور میں ایسا روتے ہیں اور اس سے اس طرح معافی اور مغفرت کے طالب ہوتے ہیں کہ ہم اپنے بدترین گناہوں پر بھی ایسا استغفار نہیں کرتے، یہی ان کی عظمت اور بڑائی ہے "قربیاں رابیش بود حیرانی"۔

جن کے رتبے ہیں سوا اُن کو سوا مشکل ہے

## کفار کی کٹ حجتی اور اس کا سبب

آج جو آیتیں تلاوت کی گئی ہیں اُن کا مطلب اور پیغام سمجھنے کے لئے اُس صورت حال کو پیش نظر رکھ لینا چاہئے جس سے ان آیتوں کا خاص تعلق ہے۔ وہ صورت حال یہ ہے۔

قرآن پاک میں توحید اور عقیدہ آخرت کا جس طرح بیان ہوتا تھا اور اس سلسلہ میں جو دلائل پیش کئے جاتے تھے اُن سے بہت سے سادہ دل عوام متاثر ہوتے تھے، ان کے اس تأثر کو مٹانے کے لئے اور راہ ہدایت سے اُن کو روکنے کے لئے اُن کے لیڈر طرح طرح کے اعتراضات اور سوالات اُٹھاتے تھے اور کٹ حجتی کرتے تھے، کبھی کہتے تھے کہ اگر یہ عقیدے ٹھیک ہوتے تو ہمارے باپ دادے انہی عقیدوں پر ہوتے، کبھی کہتے تھے کہ سارے معبودوں کو ختم کر کے بس ایک خدا کو ماننا عجیب اور ناقابل فہم ہے (اَجَعَلَ الْاٰلِهَةَ اِلٰهًا وَّاحِدًا، اِنَّ هٰذَا لَشَيْءٌ عُجَابٌ)، کبھی کہتے کہ ہم نے آج تک نہیں دیکھا کہ کوئی مردہ زندہ ہوا ہو، اس

لئے مرنے کے بعد پھر زندہ کئے جانے کی بات ماننے کے لائق نہیں ہے۔ کبھی کہتے کہ ہمارے باپ دادوں کو زندہ کر کے دکھا دیا جائے۔ ظاہر ہے کہ اُن میں سے کسی بات میں بھی کوئی معقولیت نہیں، یہ اُن کی صرف کٹ حجتی تھی۔

اللہ تعالیٰ ارشاد فرماتا ہے۔ "اِنَّ الَّذِيْنَ يُجَادِلُوْنَ......اِنَّهٗ هُوَ السَّمِيْعُ الْبَصِيْرُ"۔ مطلب یہ ہے کہ جو منکرین اللہ کی آیات، اس کے ارشادات، اور اس کے بیان فرمائے ہوئے دلائل و براہین کے بارہ میں کٹ حجتی کرتے ہیں اُن کے انکار و اختلاف کی وجہ یہ نہیں ہے کہ اِس انکار و اختلاف کے لئے اُن کے پاس کوئی دلیل یا اللہ کی نازل فرمائی ہوئی کوئی سند ہے، بلکہ اُن کی بیماری یہ ہے کہ ان کے دلوں میں کبر ہے یعنی اپنی سرداری و بالاتری کا گھمنڈ اور اپنا جھنڈا اونچا رکھنے کا شوق و جذبہ ہے، حالانکہ اللہ کا فیصلہ یہ ہے کہ یہ بات اُن کو نصیب نہیں ہوگی (ما هم ببالغيه). آگے حضور ﷺ کو حکم دیا گیا ہے "فَاسْتَعِذْ بِاللّٰهِ اِنَّهٗ هُوَ السَّمِيْعُ الْبَصِيْرُ" یعنی آپ اِن متکبرین شیاطین کی شرارتوں سے محفوظ رہنے کے لئے اللہ سے حفاظت اور پناہ کی استدعا کرتے رہیں، وہ سمیع و بصیر ہے، سب کچھ دیکھ رہا ہے سن رہا ہے۔

اس آیت سے ایک بات تو یہ معلوم ہوئی کہ رسول اللہ ﷺ اور آپ کی دعوتِ حق کے اولین مخالفین مکہ کے کفار و مشرکین کے کفر و انکار اور مخالفت کا اصل سبب ان کے دلوں کا کبر یعنی اپنی بالاتری کا احساس اور گھمنڈ تھا۔ دوسری بات یہ معلوم ہوئی کہ ایسے حالات میں حق کے داعیوں کو چاہئے کہ وہ اپنے اندر اس یقین کو تازہ کرتے رہیں کہ اللہ سمیع و بصیر ہے وہ سب کچھ دیکھ رہا اور سن رہا ہے اور متکبر مخالفین کے شر سے حفاظت و پناہ کی اُس سے استدعا کرتے رہیں۔

## قیامت اور آخرت تقاضائے فطرت ہے

اس کے آگے پھر قیامت اور آخرت کے مسئلہ کو سمجھایا گیا ہے۔ ارشاد فرمایا گیا ہے "لَخَلْقُ السَّمٰوٰتِ وَالْاَرْضِ اَكْبَرُ مِنْ خَلْقِ النَّاسِ وَلٰكِنَّ اَكْثَرَ النَّاسِ لَا يَعْلَمُوْنَ ۝" مطلب یہ ہے کہ تم خود اُس بات کو مانتے ہو کہ آسمان و زمین یعنی سارا عالم علوی و سفلی اللہ نے پیدا کیا ہے، ظاہر ہے کہ اس سب کا پیدا کرنا انسان کے پیدا کرنے کے مقابلہ میں زیادہ مشکل کام ہے اور انسان کا پیدا کرنا اس کے مقابلہ میں آسان ہے، تو جس اللہ نے یہ سارا عالم علوی و سفلی بنایا اس کے لئے انسانوں کو دوبارہ پیدا کرنا کیا مشکل ہے، اتنی موٹی بات تمہاری سمجھ میں

نہیں آتی۔ آگے فرمایا گیا ہے۔ "وَمَا يَسْتَوِي الْأَعْمٰى وَالْبَصِيْرُ ۙ وَالَّذِيْنَ اٰمَنُوْا وَعَمِلُوا الصّٰلِحٰتِ وَلَا الْمُسِيْٓءُ ۭ قَلِيْلًا مَّا تَتَذَكَّرُوْنَ ؀". پہلی آیت سے قیامت اور بعث بعد الموت کا امکان ثابت کیا گیا تھا، اس آیت میں بتلایا گیا ہے کہ جزا سزا کے لئے انسانوں کا دوبارہ زندہ کیا جانا اور عالم آخرت کا برپا ہونا انسان کی عقل وفطرت کا تقاضا ہے۔ آیت کا مطلب یہ ہے کہ یہ ایک بدیہی بات ہے جس کا کوئی انکار نہیں کر سکتا کہ ایک اندھا جس کی آنکھ میں روشنی اور بینائی بالکل نہ ہو اور وہ کچھ نہ دیکھ سکتا ہو اور ایک سہانکا جس کی آنکھ بالکل صحیح سالم اور بینا ہو اور اس کو سب کچھ نظر آتا ہو۔ ان دونوں کا حال اور مآل ایک نہیں ہو سکتا۔ اسی طرح ایک ایسا آدمی جس کو ایمان ویقین کا نور اور حسنِ عمل نصیب ہے۔ اور ایک بدکردار بدفعل آدمی ان دونوں کا حال وانجام بھی ایک نہیں ہونا چاہئے، پہلے آدمی کو ایمان اور عمل صالح کا صلہ اور پھل ملنا چاہئے اور دوسرے کو اس کی بدکرداری اور بدافعالی کی سزا ملنی چاہئے، اور اس دنیوی زندگی میں ایسا نہیں ہو رہا تو ہماری عقل کہتی ہے کہ پھر کسی دوسرے عالم اور کسی دوسری زندگی میں یہ جزا و سزا ملنی چاہئے۔ اور وہ وہی عالمِ آخرت ہے جس کی خبر اللہ تعالیٰ کی طرف سے اُس کے سب پیغمبروں نے دی ہے، اس لئے عالمِ آخرت ہماری عقل وفطرت کا بھی تقاضا ہے۔ لیکن تم لوگ سمجھنے کی کوشش نہیں کرتے اور سمجھنا نہیں چاہتے۔ (قَلِيْلًا مَّا تَتَذَكَّرُوْنَ)

آگے فرمایا گیا ہے "اِنَّ السَّاعَةَ لَاٰتِيَةٌ لَّا رَيْبَ فِيْهَا ۡ وَلٰكِنَّ اَكْثَرَ النَّاسِ لَا يُؤْمِنُوْنَ ؀".

مطلب یہ ہے کہ قیامت جس کی خبر دی جا رہی ہے اُس میں شک وشبہ کی گنجائش نہیں ہے وہ یقیناً اور قطعاً آنے والی ہے، اور عقل وفطرت کا تقاضا اور تمام انبیاء علیہم السلام کی اطلاع بھی یہی ہے کہ وہ وقت پر برپا ہوگی اور کسی صحیح العقل اور سلیم الفطرت انسان کے لئے اس کے نہ ماننے کی کوئی گنجائش نہیں ہے لیکن بہت سے آدمی ہیں جو اس کو نہیں مان رہے ہیں۔ ظاہر ہے کہ اُن کا نہ ماننا قیامت کو آنے سے تو روک نہیں سکتا البتہ وہ اس نہ ماننے کا انجام دیکھ لیں گے۔

## راہِ نجات

آگے ارشاد ہوا ہے " وَقَالَ رَبُّكُمُ ادْعُوْنِيْٓ اَسْتَجِبْ لَكُمْ ۭ اِنَّ الَّذِيْنَ يَسْتَكْبِرُوْنَ عَنْ عِبَادَتِيْ سَيَدْخُلُوْنَ جَهَنَّمَ دٰخِرِيْنَ ؀"

قیامت اور آخرت کے ذکر کے بعد یہ اُس توحید کی دعوت دی گئی ہے جو انبیاء علیہم السلام کی تعلیم کا اولین اور سب سے اہم سبق ہے، بلکہ اُسی کے لئے اس عالم کی تخلیق کی گئی ہے (وَمَاخَلَقْتُ الْجِنَّ وَالْاِنْسَ اِلَّا لِیَعْبُدُوْنَ) مطلب یہ ہے کہ جب یہ بات ثابت ہوگئی کہ قیامت کا آنا اور آخرت میں جزا وسزا کا ہونا برحق ہے۔ تو تمہیں یہ معلوم کرنا چاہئے کہ پھر نجات کا راستہ کیا ہے؟ سنو! نجات کا راستہ یہ ہے کہ اللہ ہی کو وحدہ لاشریک اور پروردگار و کارساز یقین کرتے ہوئے، اُسی سے اپنی حاجتیں مانگی جائیں اُسی سے دعائیں کی جائیں، وہی دعا سننے والا اور قبول کرنے والا ہے، اُس سے اپنی حاجتیں مانگنا اور دعا کرنا عین عبادت ہے۔ حدیث شریف میں ہے " الدعاء هو العبادة" یعنی دعا ہی اصل عبادت ہے۔ (۱)

ایک دوسری حدیث کے الفاظ ہیں "الدعاء مخ العبادة" یعنی دعا عبادت کا جوہر اور اس کی روح ہے۔ (۲)

بہر حال قیامت اور آخرت کے ذکر کے بعد ارشاد فرمایا گیا ہے۔ ''وَقَالَ رَبُّکُمُ ادْعُوْنِیْ اَسْتَجِبْ لَکُمْ'' سنو! تمہارے رب کا فرمان ہے کہ اپنی حاجتوں کے لئے مجھ سے دعا کرو، مجھ سے مانگو میں سنوں گا اور تمہاری دعا قبول کروں گا۔

دنیا کی اکثر قوموں کا شرک یہی رہا ہے کہ وہ اپنے دیوتاؤں یا بزرگوں کی روحوں کو کارساز اور حاجت روا سمجھ کر اپنی حاجتیں اُن سے طلب کرتے تھے اور انہیں راضی کرنے کے لئے چڑھاوے چڑھاتے اور اپنے طریقوں سے ان کی پوجا پاٹ کرتے تھے۔ اور جیسا کہ حدیث شریف میں فرمایا گیا یہ دعا اور حاجت طلبی عین عبادت ہے۔

اس آیت میں اللہ تعالیٰ نے بندوں کو مخاطب کر کے فرمایا ہے کہ اپنی حاجتوں کے لئے مجھ سے ہی دعا کرو مجھ سے ہی مانگو، میں ہی تمہاری دعا قبول کرسکتا ہوں اور تمہاری مراد پوری کرسکتا ہوں۔ قرآن مجید میں دوسرے مقامات پر جابجا فرمایا گیا ہے کہ میرے سوا جن سے تم مانگتے ہو ان کے اختیار میں کچھ بھی نہیں ہے (مَا یَمْلِکُوْنَ مِنْ قِطْمِیْرٍ)

آگے ارشاد فرمایا گیا ہے "اِنَّ الَّذِیْنَ یَسْتَکْبِرُوْنَ عَنْ عِبَادَتِیْ سَیَدْخُلُوْنَ جَهَنَّمَ دَاخِرِیْنَ٥"۔

---

(۱) ابوداؤد، ترمذی، نسائی، ابن ماجہ، مشکوٰۃ کتاب الدعوات۔ (۲) ترمذی، مشکوٰۃ کتاب الدعوات۔

مطلب یہ ہے کہ اللہ کے اس فرمان کے بعد اور توحید کی دعوت پہنچ جانے کے بعد جو سر پھرے اُس کی بندگی سے سرتابی کریں گے اور شرک سے توبہ کر کے خداوند وحدہ لاشریک لہ کے حضور میں نہیں جھکیں گے اُن کے لئے قطعی فیصلہ ہے کہ وہ نہایت ذلیل و خوار ہو کر جہنم میں پڑیں گے (سَیَدْخُلُوْنَ جَهَنَّمَ دَاخِرِیْنَ)

## دُعاؤں کی قبولیت

اس آیت میں اللہ تعالیٰ نے بندوں کو براہ راست مخاطب کر کے فرمایا ہے "اُدْعُوْنِیْ اَسْتَجِبْ لَکُمْ" (مجھ سے دعا کرو میں قبول کروں گا) اس پر شبہ ہو سکتا ہے کہ ہم تو دیکھتے ہیں کہ بندوں کی بہت سے دعائیں قبول نہیں ہوتیں حتیٰ کہ جن کو اولیاء اللہ سمجھا جاتا ہے ان کی بھی سب دعائیں قبول نہیں ہوتیں، اور قرآن شریف ہی سے معلوم ہوتا ہے کہ بعضے انبیاء علیہم السلام کی بھی بعض دعائیں قبول نہیں ہوئیں، جیسے حضرت نوح علیہ السلام کی دعا اُن کے بیٹے کے بارہ میں قبول نہیں ہوئی۔ اس کا جواب یہ ہے کہ حدیثوں سے معلوم ہوتا ہے کہ دعا کی قبولیت کا وعدہ دو باتوں سے مشروط ہے ایک یہ کہ دعا کسی ناجائز بات کے لئے نہ ہو اور اللہ تعالیٰ کی حکمت کے خلاف نہ ہو، اور دوسری یہ کہ دعا کرنے والا کسی ایسے گناہ میں مبتلا نہ ہو جس کی وجہ سے بندہ خدا کی رحمت اور نظر عنایت کے قابل نہیں رہتا۔ واقعہ یہ ہے کہ جہاں دعا قبول نہیں ہوتی وہاں انہیں میں سے کوئی بات رکاوٹ بن جاتی ہے۔

اس کے علاوہ حدیث شریف میں دعا کی قبولیت کے بارہ میں یہ وضاحت کی گئی ہے کہ دعا کے قبول ہونے کی مختلف صورتیں ہیں، ایک صورت تو یہ ہے کہ بندہ جس چیز کے لئے دعا کرے وہ اُس کو عطا فرما دی جائے" ہم لوگ اپنی کم نظری سے صرف اسی کو دعا کی قبولیت سمجھتے ہیں" حالانکہ یہ بات اللہ تعالیٰ کی حکمت، اُس کی صفتِ رحمت کے بھی خلاف ہے کہ بندہ جو مانگے وہ اُس کو بہر حال دے دیا جائے، بندہ تو نادان اور ظلوم وجہول ہے وہ بسا اوقات ایسی چیز مانگتا ہے جو انجام کے لحاظ سے اس کے لئے مضر بلکہ مہلک اور تباہ کن ہو سکتی ہے، ایسی صورت میں اللہ کی حکمت اور رحمت کا تقاضا ہے کہ وہ اُس کو نہ دی جائے۔ تو اللہ تعالیٰ جو حکیم ورحیم ہے وہ چیز اُس کو عطا نہیں فرماتا لیکن اُس کے بجائے اُس دعا ہی کے حساب میں دنیا یا آخرت کی کوئی اور نعمت اُس کے واسطے مقدر فرما دیتا ہے اور اُس بندہ کے حق میں یہی بہتر ہوتا

ہے۔ تو یہ بھی دعا کی قبولیت کی ایک صورت ہے۔ پس جب کوئی بندہ دیکھے کہ کوئی دعا جو میں نے کسی جائز مقصد کے لئے کی تھی بظاہر وہ قبول نہیں ہوئی تو اللہ تعالیٰ کی حکمت اوراس کی رحیمی کریمی پر نظر رکھتے ہوئے یقین کرے کہ میری یہ دعا رائیگاں اور لاحاصل نہیں رہے گی، جو کچھ میں نے اپنے اللہ سے مانگا تھا وہ مجھے نہیں ملا ہے تو اُس رب کریم نے اُس سے بہتر کوئی چیز ضرور میرے لئے مقدر فرمادی ہے جو مجھے اسی دنیا میں یا آخرت میں جاکر ملے گی، اوراس طرح اللہ تعالیٰ کا دعا کی قبولیت کا وعدہ "استجب لکم" پورا ہوگا۔

## انسانی اعمال میں دُعا کا مقام اور درجہ

میں نے ابھی ذکر کیا تھا کہ حدیث شریف میں ہے کہ "دعا عین عبادت ہے" اور دوسری حدیث میں ہے کہ "عبادت کا مغز جوہر اوراس کی روح ہے"۔ افسوس ہے کہ ہم لوگ دعا کی اس قدر و قیمت سے بالکل غافل ہیں۔ ایک حدیث شریف کا مضمون ہے کہ اللہ کو بندہ کا کوئی عمل اوراس کی کوئی بات دعا سے زیادہ عزیز اور پیاری نہیں "لیس شیئی اکرم علیَ اللہ من الدعاء"(۱)

ایک اور حدیث میں ہے کہ اللہ تعالیٰ اس بندہ سے ناراض ہوتا ہے جو اُس سے نہ مانگے، دعا سوال نہ کرے "من لم یسئل اللہ یغضب علیه"(۲)

ایک حدیث پاک کا مضمون ہے کہ جس بندہ کے لئے دعا کا دروازہ کھل گیا یعنی اُس کو دعا کی توفیق مل گئی اوراس کو حقیقی دعا نصیب ہوگئی تو سمجھنا چاہئے کہ اس کے واسطے خدا کی رحمت کے دروازے کھل گئے (من فتح له باب الدعاءِ فتحت له ابوابُ الرّحمة)(۳)

بلاشبہ وہ بندے بڑے مبارک ہیں جن کو دعا کا ذوق نصیب ہوجائے اور وہ اللہ کے در کے فقیر اور بھکاری بن جائیں، اللہ تعالیٰ نے یہ دولت سب سے زیادہ رسول اللہ ﷺ کو نصیب فرمائی تھی اور جس کو یہ نعمت جس درجہ میں نصیب ہوجائے وہ اتنا ہی خوش نصیب ہے۔ اللہ تعالیٰ مجھے اور آپ کو توفیق دے کہ اس کا یہ ارشاد ہے "ادعونی استجب لکم" برابر یاد رہے اور دعا کی حقیقت ہمیں نصیب ہوجائے اور ہمارا حال بن جائے۔ والحمد لِلّٰہ رب العٰلمین وسلامٌ علیَ المرسلین۔

---

(۱) ترمذی۔ مشکوٰۃ کتاب الدعوات (۲) ایضاً (۳) ایضاً.

# (درس-۳۵)

# اللہ تعالیٰ کا یہ عظیم احسان ہے کہ اس نے رات اور دن کا نظام قائم فرمایا

## اسی نے تمہارے لئے زمین وآسمان کو بنایا، اور تمہاری بہترین صورتگری کی
## اسی نے تمہیں کھانے پینے کی پاکیزہ اور نفیس چیزیں عطا فرمائیں
## وہی "الحیّ" ہے عبادت، اور دعا اور حمد صرف اسی کا حق ہے

### خطبۂ مسنونہ کے بعد

أعوذ باللّٰہ من الشّیطٰن الرجیم۔ بسم اللّٰہ الرحمٰن الرحیم ط

| |
|---|
| اَللّٰهُ الَّذِیْ جَعَلَ لَكُمُ الَّیْلَ لِتَسْكُنُوْا فِیْهِ وَالنَّهَارَ مُبْصِرًاؕ |
| اِنَّ اللّٰهَ لَذُوْ فَضْلٍ عَلَى النَّاسِ وَلٰكِنَّ اَكْثَرَ النَّاسِ |
| لَا یَشْكُرُوْنَ۝ ذٰلِكُمُ اللّٰهُ رَبُّكُمْ خَالِقُ كُلِّ شَیْءٍۘ لَاۤ اِلٰهَ اِلَّا هُوَ٘ |
| فَاَنّٰى تُؤْفَكُوْنَ۝ كَذٰلِكَ یُؤْفَكُ الَّذِیْنَ كَانُوْا بِاٰیٰتِ اللّٰهِ |
| یَجْحَدُوْنَ۝ اَللّٰهُ الَّذِیْ جَعَلَ لَكُمُ الْاَرْضَ قَرَارًا وَّالسَّمَآءَ بِنَآءً |
| وَّصَوَّرَكُمْ فَاَحْسَنَ صُوَرَكُمْ وَرَزَقَكُمْ مِّنَ الطَّیِّبٰتِؕ ذٰلِكُمُ |
| اللّٰهُ رَبُّكُمْ فَتَبٰرَكَ اللّٰهُ رَبُّ الْعٰلَمِیْنَ۝ هُوَ الْحَیُّ لَاۤ اِلٰهَ اِلَّا هُوَ |
| فَادْعُوْهُ مُخْلِصِیْنَ لَهُ الدِّیْنَ۝ اَلْحَمْدُ لِلّٰهِ رَبِّ الْعٰلَمِیْنَ۝ |
| (سورۃ المومن آیت ۶۱ تا ۶۵) |

(ترجمہ) اللہ ہی ہے جس نے بنائی تمہارے واسطے رات (اندھیری) تاکہ تم اس میں آرام کرو، اور دن کو بنایا روشن (کہ تم اس میں اپنے کام کاج کرسکو) واقعہ یہ ہے کہ اللہ لوگوں

پر بڑا فضل واحسان فرمانے والا ہے لیکن اکثر لوگ شکر گزار نہیں ہوتے۔ وہی اللہ ہے تمہارا رب ہر چیز کا خالق، اس کے سوا کوئی معبود نہیں، تو پھر تم لوگ کس طرح بہکے جاتے ہو، اسی طرح بہکتے رہے ہیں وہ لوگ جو اللہ کی آیات کا انکار کرتے رہے ہیں۔

اللہ ہی ہے جس نے تمہارے لئے زمین کو مستقر (ٹھکانا) اور آسمان کو (گنبد کی طرح کی) ایک عمارت بنایا۔ اور تمہاری صورت گری کی تو بہت ہی اچھی تمہاری صورتیں بنائیں۔ اور تم کو پاکیزہ اور لذیذ و نفیس چیزیں رزق کے طور پر عطا فرمائیں، وہی اللہ ہے تمہارا رب، پس بڑا ہی برکت والا ہے وہ اللہ رب العٰلمین، صرف وہی ہے زندہ (ازلی ابدی) اس کے سوا کوئی عبادت اور بندگی کے لائق نہیں، پس اس کو پکارو، (اُسی سے دعا والتجا کرو) صرف اسی کی بندگی کرتے ہوئے ساری حمد وستائش اللہ ہی کے لئے ہے جو رب العالمین ہے۔

# تفسیر وتشریح

یہ سورۂ مؤمن کے چھٹے رکوع کی آیتیں ہیں ان میں بندوں پر کئے جانے والے اللہ تعالیٰ کے بعض ہمہ گیر انعامات واحسانات کا ذکر فرما کے اس کی شکر گزاری کی طرف توجہ دلائی گئی ہے اور ساتھ ہی بتلایا گیا ہے کہ عبادت اور بندگی صرف اُس اللہ کا حق ہے جس کے بندوں پر یہ انعامات اور احسانات ہیں اور وہی اس کا مستحق ہے کہ بندے اپنی حاجتوں میں اس کو پکاریں اور اس سے دعا والتجا کریں۔ الغرض اِن آیتوں کا حاصل بھی توحید کی دعوت وتعلیم ہے۔

اس سلسلہ میں سب سے پہلے ارشاد فرمایا گیا ہے "اَللّٰهُ الَّذِىْ جَعَلَ لَكُمُ الَّيْلَ لِتَسْكُنُوْا فِيْهِ وَالنَّهَارَ مُبْصِرًا ؕ اِنَّ اللّٰهَ لَذُوْ فَضْلٍ عَلَى النَّاسِ وَلٰكِنَّ اَكْثَرَ النَّاسِ لَا يَشْكُرُوْنَ ○"

مطلب یہ ہے کہ بندوں پر یہ اللہ ہی کا فضل واحسان ہے کہ اس نے رات اور دن کا یہ نظام قائم کیا ہے، رات کو اس نے ایسا تاریک اور خنک بنایا جو انسانوں بلکہ دوسرے حیوانات کے آرام کے لئے بھی مناسب وموزوں ہے، اس کی خنکی اور تاریکی میں فطری طور پر ہر ایک آرام کرنا چاہتا ہے اور اس کو آرام ملتا ہے۔ اور دن کو آفتاب کے ذریعہ روشن بنایا تاکہ اس کی روشن فضا میں سب اپنی معاش وغیرہ کے کام کاج کر سکیں۔ غور کرنے کی بات ہے کہ اگر رات نہ

ہوتی، ہمیشہ دن کا اجالا رہتا تو رات میں جو آرام ہم کو اور ساری مخلوقات کو ملتا ہے وہ ہمیں حاصل نہ ہوتا، اور اس آرام چین کی نعمت سے ہم محروم رہتے، اسی طرح اگر دن کا اجالا نہ ہوتا، ہمیشہ رات کی تاریکی رہتی تو دنیا میں جو کچھ ہو رہا ہے ہرگز نہ ہوسکتا۔ الغرض رات اور دن کا یہ نظام اللہ کی بڑی نعمت اور اس کا بڑا فضل و احسان ہے، لیکن بلاشبہ انسانوں کی غالب اکثریت کا حال یہ ہے کہ وہ کبھی اس کے اس فضل و احسان کا خیال بھی نہیں کرتے، اس کا شکر ادا کرنا تو بعد کی بات ہے۔ (وَلٰكِنَّ اَكْثَرَ النَّاسِ لَا يَشْكُرُوْنَ)

## جو پروردگار ہے وہی معبود ہے

اس کے آگے ارشاد فرمایا گیا ہے کہ جس اللہ نے تم پر یہ فضل و کرم فرمایا ہے وہی تمہارا رب ہے، ہر چیز کا وہی خالق ہے وہی اور صرف وہی معبود برحق ہے، عبادت اور بندگی صرف اسی کا حق ہے ( ذٰلِكُمُ اللّٰهُ رَبُّكُمْ خَالِقُ كُلِّ شَيْءٍ لَا اِلٰهَ اِلَّا هُوَ)

آگے مشرکین کو مخاطب کر کے فرمایا گیا (فانّی تؤفکون) کہ تمہاری کیسی عقل ماری گئی ہے کہ تم اس اللہ کو چھوڑ کر (جس کے یہ انعامات و احسانات ہیں) دوسروں کے آگے اور غیروں کے آستانوں پر جھک رہے ہو۔ آگے فرمایا گیا ہے کہ جو لوگ ہماری آیتوں کے اور ہماری نازل کی ہوئی ہدایت کے منکر ہوتے ہیں وہ ان سے روشنی حاصل کرنا نہیں چاہتے، اُن کی عقلیں ایسے ہی ماری جاتی ہیں، اور وہ اسی طرح گمراہ ہوتے ہیں (كَذٰلِكَ يُؤْفَكُ الَّذِيْنَ كَانُوْا بِاٰيٰتِ اللّٰهِ يَجْحَدُوْنَ٥).

آگے ارشاد فرمایا گیا ہے:

"اَللّٰهُ الَّذِيْ جَعَلَ لَكُمُ الْاَرْضَ قَرَارًا وَّالسَّمَاءَ بِنَاءً وَّصَوَّرَكُمْ فَاَحْسَنَ صُوَرَكُمْ وَرَزَقَكُمْ مِّنَ الطَّيِّبٰتِ ذٰلِكُمُ اللّٰهُ رَبُّكُمْ فَتَبٰرَكَ اللّٰهُ رَبُّ الْعٰلَمِيْنَ٥"

اوپر اللہ تعالیٰ کے اس عظیم احسان کا ذکر فرمایا گیا تھا کہ اس نے دن رات کا نظام قائم فرمایا، رات کو ایسا بنایا کہ اس میں ہم آرام اور چین حاصل کریں اور دن کو ایسا بنایا کہ ہم اس میں اپنی معاش وغیرہ کے لئے جدوجہد کرسکیں۔

اب اس آیت میں اسی طرح کے چار اور اہم انعامات و احسانات کا ذکر فرمایا گیا ہے

جن سے بندے ہمیشہ اور ہر وقت مستفید ہوتے ہیں۔ اوّل یہ کہ زمین کو تمہارا مستقر اور مسکن بنایا (بلاشبہ یہ اللہ تعالیٰ کا بہت ہی بڑا انعام واحسان ہے یہ زمین ساری نعمتوں کے، کبھی نہ ختم ہونے والے خزانے اپنے اندر لئے ہوئے ہے) دوسرا انعام یہ فرمایا کہ آسمان کو تمہارے لئے بطور چھت عمارت بنا دیا (چونکہ آسمان ہمارے ادراک کی دسترس سے باہر ہے اس لئے اس کی پوری حقیقت ہم نہیں سمجھ سکتے۔ ہاں اتنا دیکھتے ہیں اور جانتے ہیں کہ سورج چاند ستارے جو آسمانی فضا میں ہیں اور زمینی نہیں بلکہ آسمانی چیزیں ہیں، یہ سب ہمارے لئے اللہ تعالیٰ کی عظیم نعمتیں ہیں) بہرحال آسمان بھی زمین کی طرح ہمارے لئے اللہ تعالیٰ کی بڑی نعمت ہے۔ تیسرا انعام یہ ذکر فرمایا کہ اسی اللہ نے تمہاری صورت گری کی اور بہت اچھی صورت گری کی (ظاہر ہے کہ اپنی شکل وصورت اور صلاحیتوں کے لحاظ سے انسان اللہ تعالیٰ کی ساری مخلوق میں سب سے زیادہ حسین وجمیل اور کامل وممتاز ہے)۔ اسی کو دوسری جگہ فرمایا گیا ہے " لَقَدْ خَلَقْنَا الْاِنْسَانَ فِیْٓ اَحْسَنِ تَقْوِیْمٍ " چوتھا انعام یہاں یہ ذکر فرمایا گیا ہے کہ اللہ ہی نے تم کو پاکیزہ اور لذیذ ونفیس غذائیں عطا فرمائیں۔

یہ سب انعامات واحسانات وہ ہیں جن سے ہم انسان ہر وقت اور ہر لمحہ فائدہ اٹھاتے ہیں لیکن اس کو کبھی یاد نہیں کرتے کہ یہ سب اللہ تعالیٰ کے انعامات واحسانات ہیں ظاہر ہے کہ یہ بڑی ناشکری اور ناسپاسی ہے۔ قرآن مجید کی ان آیتوں کا سبق یہ ہے کہ یہ بات ہمیشہ ہمارے ذہن میں اور ہمارے پیش نظر رہے کہ یہ سب اللہ تعالیٰ کی نعمتیں ہیں جن سے ہم مستفید ہوتے ہیں اور جب یہ بات ہوگی تو بندہ اللہ تعالیٰ ہی کو اپنا رب اور معبود سمجھے گا اور شرک کی گندگی سے محفوظ رہے گا۔ چنانچہ اللہ تعالیٰ کے ان انعامات واحسانات کا ذکر فرما کر آگے فرمایا گیا ہے "ذٰلِكُمُ اللّٰهُ رَبُّكُمْ فَتَبٰرَكَ اللّٰهُ رَبُّ الْعٰلَمِيْنَ" مطلب یہ ہے کہ ان احسانات وانعامات کا دھیان کر کے تمہیں اس نتیجہ پر پہنچ جانا چاہئے اور تمہارے دل کی یہ آواز ہونی چاہئے کہ یہی اللہ جس کے یہ انعامات واحسانات ہیں ہمارا رب ہے۔ بڑی برکتوں والا ہے وہ اللہ جو رب العٰلمین ہے۔

اللہ تعالیٰ کے ان انعامات واحسانات کا استحضار، ان کا دھیان اور ان میں غور وفکر اللہ تعالیٰ کی معرفت کا اور دل میں اس کی محبت اور عبادت کا داعیہ پیدا ہونے کا ذریعہ ہے۔ ہم

لوگوں کا حال یہ ہے کہ اللہ کے فضل سے ہمیں یہ عقیدہ تو نصیب ہے کہ دن رات کا نظام اللہ تعالیٰ ہی نے قائم فرمایا ہے اور زمین کو اسی نے ہمارا مستقر اور مسکن بنایا ہے اور آسمان بھی اسی نے ہمارے لئے بنایا ہے اور ساری مخلوق میں سب سے بہتر ہماری صورت گری اسی نے فرمائی ہے۔ اور کھانے پینے کی جو پاکیزہ اور لذیذ و نفیس چیزیں ہم کو نصیب ہیں سب اس کے کرم سے نصیب ہیں لیکن ہم کو اس کا کماحقہ استحضار اور دھیان نصیب نہیں۔ ان انعامات واحسانات کا جتنا استحضار و دھیان اور ان میں جتنا غور وفکر کیا جائے گا اتنی ہی اللہ کی معرفت نصیب ہوگی اور دل میں اس کی محبت اور اس کی عبادت کا شوق پیدا ہوگا۔ قرآن پاک میں اللہ تعالیٰ کے انعامات واحسانات کے ذکر کا خاص مقصد یہی ہے۔ آگے ارشاد فرمایا گیا ہے۔ " هُوَ الْحَيُّ لَآ إِلٰهَ إِلَّا هُوَ فَادْعُوْهُ مُخْلِصِيْنَ لَهُ الدِّيْنَ، اَلْحَمْدُ لِلّٰهِ رَبِّ الْعٰلَمِيْنَ". مطلب یہ ہے کہ اللہ کے سوا جو کچھ اور جو کوئی ہے کسی کو دوامی حیات و بقا نہیں، سب فانی ہیں۔ سب کی حیات مستعار مجازی، اور اللہ تعالیٰ کا عطیہ ہے۔ صرف اللہ تعالیٰ ہی کی ہستی ہے جس کی حیات حقیقی اور ذاتی ہے جس کو کبھی فنا نہیں۔ صرف وہی معبود برحق ہے۔ اسی کی عبادت کرو اور اپنی حاجتوں کے لئے اسی سے دعا کرو، اسی سے لو لگاؤ! آخر میں ارشاد فرمایا "الحمد لِلّٰه رب العٰلمین" ساری حمد و ستائش اللہ ہی کے لئے ہے اور اسی کا حق ہے جو رب العالمین ہے، سب کا خالق و پروردگار ہے یہ "اَلْحَمْدُ لِلّٰهِ رَبِّ الْعٰلَمِيْنَ" بڑا ہی مبارک کلمہ ہے۔ یہ حمد و شکر کا کلمہ بھی ہے اور کلمۂ توحید بھی ہے، اس کے مضمون پر یقین کے بعد شرک کی جڑ کٹ جاتی ہے۔ وآخر دعوانا ان الحمد لِلّٰه رب العٰلمین۔



(درس-۳۶)

# صلح حدیبیہ جوظاہر بیں نظر میں ذلت آمیز شکست تھی

# وہ حقیقت میں "فتح مبین تھی۔اس سے فتح مکہ کا دروازہ کھلا

# واقعہ حدیبیہ کے بعد خصوصی انعامات الٰہیہ کا اعلان

## خطبہ مسنونہ کے بعد

أَعُوْذُ بِاللّٰهِ مِنَ الشَّيْطٰنِ الرَّجِيْمِ۔ بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ ط

| |
|---|
| اِنَّا فَتَحْنَا لَكَ فَتْحًا مُّبِيْنًاo لِيَغْفِرَ لَكَ اللّٰهُ مَا تَقَدَّمَ مِنْ ذَنْبِكَ |
| وَمَا تَاَخَّرَ وَيُتِمَّ نِعْمَتَهٗ عَلَيْكَ وَيَهْدِيَكَ صِرَاطًا مُّسْتَقِيْمًاo |
| وَيَنْصُرَكَ اللّٰهُ نَصْرًا عَزِيْزًاo (سورہ فتح آیات ۱ تا ۳) |

(ترجمہ) بے شک ہم نے آپ کو ایک فتح مبین عطا فرمائی، کہ اللہ تعالیٰ آپ کی اگلی پچھلی سب تقصیرات کو بخش دے اور اپنی نعمت کا آپ پر اتمام کرے۔ اور آپ کو صراط مستقیم پر چلائے اور اپنی ناقابل شکست نصرت سے آپ کو نوازے۔

## تفسیر وتشریح

سورۂ محمد کے بعد یہ سورۂ فتح شروع ہوئی ہے، بعض پہلوؤں سے یہ قرآن مجید کی خاص اہمیت رکھنے والی سورتوں میں سے ہے، اس کے مضامین سے آپ حضرات کو بھی اس کا اندازہ ہو جائے گا۔ اس سورت کا ایک خاص پس منظر ہے جس کو کسی قدر تفصیل سے بیان کر دینا ضروری ہے۔

## سورت کا پس منظر

آپ کو معلوم ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم اللہ تعالیٰ کی طرف سے نبوت و رسالت کے

منصب پر فائز ہونے کے بعد ۱۳ سال تک مکہ معظمہ ہی میں رہے اور کفار و مشرکین کی طرف سے طرح طرح کی تکلیفیں اٹھاتے رہے اور برابر توحید کی اور دین حق کی دعوت دیتے رہے، جن لوگوں کے دلوں میں کچھ بھی نیکی اور سعادت تھی انہوں نے دیر سویر آپ کی دعوت کو قبول کرلیا اور ایمان لے آئے۔ اُس کے بعد مکہ میں وہی لوگ رہ گئے جنہوں نے اپنے دلوں کے دروازے توحید کے پیغام اور دین حق کی دعوت کے لئے بند کر لئے اور کفر و شرک ہی پر قائم رہنے کا قطعی فیصلہ کرلیا اور آپ کی دعوت توحید کے اس درجہ میں دشمن ہوگئے کہ آپ کی زندگی ہی کو ختم کردینے کی سازشیں اور منصوبے بنانے لگے۔ اس مرحلہ پر آپ کو اللہ تعالیٰ کی طرف سے مکہ معظمہ سے مدینہ منورہ کی طرف ہجرت کرنے اور اسی کو اپنی دعوت کا مرکز اور وطن بنالینے کا حکم ملا۔ چنانچہ آپ مکہ معظمہ سے ترک وطن کرکے مدینہ ہجرت فرما گئے، اور جو لوگ آپ کی دعوت قبول کر چکے تھے اور ایمان لے آئے تھے وہ سب بھی۔ سوا ان لوگوں کے جو کسی وجہ سے مجبور و معذور تھے۔ ہجرت کرکے مدینہ طیبہ پہنچ گئے۔ یہ واقعہ نبوت کے تیرہویں سال پیش آیا۔ اس ہجرت کی وجہ سے گھر بار چھوٹا، لوگوں کے کاروبار ختم ہوئے عزیز و اقارب چھوٹے اور وہ سب نقصانات اور مصائب اٹھانے پڑے جو دیس سے بے دیس اور گھر سے بے گھر ہونے کی وجہ سے پیش آتے ہیں۔ لیکن حضور ﷺ اور آپ کے خاص اصحاب کے لئے سب سے بڑا روحانی صدمہ اور گویا دل کا زخم یہ تھا کہ ''بیت اللہ'' اور ''قبلۂ ابراہیمی'' چھوٹا۔ یقیناً آپ کے قلب و روح میں اس کی شدید خواہش اور تمنا رہی ہوگی کہ اللہ وہ دن لائے کہ مکہ معظمہ جاکر حج یا عمرہ کریں، بیت اللہ کا طواف نصیب ہو۔ صورتحال یہ تھی کہ اہل مکہ اگرچہ حج یا عمرہ سے کسی دشمن کو بھی نہیں روکتے تھے لیکن رسول اللہ ﷺ سے اُن ظالموں کو ایسی دشمنی تھی کہ آپ کے لئے وہ کسی طرح اس کے روادار نہیں تھے کہ آپ حج یا عمرہ کے لئے مکہ آئیں اور بیت اللہ کا طواف کریں۔ ۵۔ ۶ سال اسی حال میں گزر گئے۔

ہجرت کے چھٹے سال آپ ﷺ نے خواب دیکھا کہ آپ اپنے اصحاب و رفقا کے ایک بڑے مجمع کے ساتھ عمرہ کے لئے مکہ معظمہ گئے ہیں اور وہاں آپ نے امن و اطمینان کی حالت میں قاعدہ کے مطابق عمرہ کیا ہے اور عمرے سے فارغ ہوکر آپ نے اور آپ کے اصحاب و رفقا نے حلق یا قصر کرایا ہے، جو عمرے کا آخری اور اختتامی عمل ہوتا ہے۔ آپ نے

صحابہ کرام کے سامنے اپنے اس خواب کا تذکرہ فرمایا۔ اس کو سن کر دلوں میں عمرے اور بیت اللہ کی زیارت وطواف کے شوق کی آگ بھڑک گئی۔ اور چونکہ خواب رسول اللہ ﷺ کا تھا جس کے "سچا خواب" ہونے میں شبہ نہیں ہوسکتا تھا۔ اس لئے صحابہ کرام نے عرض کیا کہ حضرت عمرے کا ارادہ فرمالیں اور ہم خدام بھی ساتھ ہوں گے۔ غالباً فرط شوق میں کسی کا بھی ذہن اس طرف نہیں گیا کہ خواب میں اس کا کوئی اشارہ نہیں تھا کہ یہ عمرہ ابھی اسی مہینے اور اسی سال ہوگا، بلکہ سمجھنا چاہیے کہ اللہ تعالیٰ کو یہی منظور تھا کہ اِدھر کسی کا ذہن نہ جائے اور خواب کی بنیاد پر عمرہ کے لئے ابھی سفر ہو اور وہ واقعات پیش آئیں جو پیش آئے اور بغیر عمرہ کئے بظاہر ناکام واپس آنا پڑے اور پھر یہ ظاہری ناکامی عظیم فتوحات اور برکات کا وسیلہ بنے، جیسا کہ ظہور میں آیا۔

بہر حال اس خواب نے دلوں میں عمرے کے لئے مکہ معظمہ کے سفر کا شوق اور تقاضا پیدا کردیا، یہاں تک کہ رسول اللہ ﷺ نے اس کا فیصلہ فرمالیا، اور چونکہ اس کا اندیشہ بہر حال تھا کہ مشرکین مکہ مزاحمت کریں اس لئے آپ نے مناسب سمجھا کہ جتنے زیادہ لوگ آپ کے ساتھ چل سکیں چلیں، تاکہ تعداد کی کثرت سے مشرکین مرعوب ہوجائیں، کوئی شرارت نہ کریں اور جنگ وقتال کی نوبت نہ آئے۔ چنانچہ آپ نے منادی کرادی کہ جو اہل ایمان چل سکتے ہوں عمرے کے لئے ہمارے ساتھ چلیں۔ قریباً ڈیڑھ ہزار مخلص صحابہ کی جماعت تیار ہوگئی، اور جن کے دلوں میں نفاق تھا وہ جنگ کے خطرہ سے سفر میں ساتھ نہیں ہوئے۔

مدینہ منورہ سے ۵-۶ میل کے فاصلہ پر ایک مقام "ذوالحلیفہ" ہے، جہاں سے حج یا عمرے کے واسطے جانے والوں کو احرام باندھ لینے کا حکم ہے۔ یہاں پہنچ کر رسول اللہ ﷺ اور آپ کے تمام اصحاب ورفقاء نے احرام باندھا اور مکہ معظمہ کو روانہ ہوئے، ساتھ میں قربانیوں کے اونٹ بھی تھے جن کی گردنوں میں اس وقت کے رواج کے مطابق ایسے پٹے ڈال دیے گئے تھے جو اس بات کی علامت تھے کہ یہ وہ اونٹ ہیں جو حج یا عمرہ کرنے والے بیت اللہ پر لے جاکر اللہ کے حضور میں قربان کرتے ہیں، جنگ کا سامان بھی ساتھ نہیں لیا گیا تھا تاکہ کسی کو یہ شبہ نہ ہو کہ ہم جنگ کے ارادے سے آرہے ہیں اور یہی چیز مشرکین کے لئے شرارت کا بہانہ بن جائے صرف تلواریں ساتھ تھیں جو میانوں میں بند تھیں (اور اُس زمانہ میں ہر مسافر تلوار ساتھ رکھنا ضروری سمجھتا تھا)

بہر حال یہ قافلہ عمرے کی نیت سے مکہ معظمہ کی طرف روانہ ہوا، جب مکہ والوں کو اس کی اطلاع ہوئی تو انہوں نے جمع ہو کر طے کیا کہ ہم ان کو مکہ میں داخل نہیں ہونے دیں گے اور اس کیلئے اگر جنگ کرنی پڑی تو ہم جنگ کریں گے خواہ خون کی ندیاں بہہ جائیں۔ حضور صلی اللہ علیہ وسلم کو قریش مکہ کے اس فیصلہ کی اطلاع ہوگئی، آپ نے مکہ معظمہ سے قریباً ۱۵ میل پہلے حدیبیہ کے مقام پر قیام فرمایا اور ایک آدمی یہ پیغام دے کر اہل مکہ کے پاس بھیجا کہ ہم صرف عمرہ کیلئے آئے ہیں اس کے سوا ہماری کوئی غرض نہیں ہے۔ لیکن انہوں نے قاصد کو بھی پکڑ لیا۔ جب اُس کی واپسی میں زیادہ دیر ہوئی تو آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے حضرت عثمانؓ کو اپنا خاص سفیر اور نمائندہ بنا کر بھیجا، انہوں نے بھی قریش کو اطمینان دلانے کی پوری کوشش کی، لیکن وہ اپنی ضد اور ہٹ پر قائم رہے۔ ان کا خیال تھا کہ اگر ہم نے اجازت دی اور یہ لوگ عمرہ کرنے میں کامیاب ہو گئے تو سارے ملک میں یہ سمجھا جائے گا کہ ہم اُن کا مقابلہ نہیں کر سکے اور ان سے دب گئے۔ بہر حال اس خیال سے انہوں نے حضرت عثمانؓ کی بات بھی نہیں مانی، البتہ ان کے ساتھ کوئی بدسلوکی نہیں کی بلکہ عزت واحترام کا معاملہ کیا اور یہ پیش کش کی کہ اگر آپ چاہیں تو بیت اللہ کا طواف کر سکتے ہیں، حضرت عثمانؓ نے کہا میں اس وقت تک طواف نہیں کروں گا جب تک رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم طواف نہ کریں۔

حضرت عثمانؓ نے قریش کے مختلف سرداروں سے ملاقاتیں کیں اس کے لئے ان کو مکہ میں ٹھہرنا پڑا، اِس کے علاوہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے اُن کے ذمہ یہ کام بھی کیا تھا کہ مکہ میں مجبور و معذور قسم کے جو مسلمان ہیں، ہجرت نہیں کر سکے ہیں اور مشرکین کے ہاتھوں تکلیفیں اٹھا رہے ہیں، اُن سے مل کر اُن کو تسلی دیں اور ان کو یہ پیام پہنچا دیں کہ انشاء اللہ جلدی ہی ان کی مصیبتیں ختم ہو جائیں گی وہ صبر و استقامت سے کام لیں۔ اس کام کی وجہ سے بھی حضرت عثمانؓ کو وہاں ایک دو دن ٹھہرنا پڑا۔ حضرت عثمانؓ کی واپسی میں اس دیر کی وجہ سے فکر و تشویش پیدا ہوئی۔ اسی حالت میں یہ افواہ کسی طرح پھیل گئی کہ حضرت عثمانؓ مکہ میں شہید کر دئے گئے، مسلمانوں پر اس کا جو اثر پڑنا چاہئے تھا وہ پڑا اور پوری جنگی فضا پیدا ہوگئی، اسی حالت میں رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے تمام حاضرین صحابہ سے جہاد اور اس میں ثابت قدمی کی بیعت لی۔ ہر ایک نے حضور صلی اللہ علیہ وسلم کے ہاتھ میں ہاتھ دے کر عہد کیا کہ اگر جہاد کی نوبت آئی تو زندگی کی آخری سانس تک جنگ کریں گے اور خون کا آخری قطرہ بہا دیں گے۔ (بعد میں حضرت عثمانؓ

بخیریت واپس آ گئے اور معلوم ہوا کہ ان کی شہادت کی افواہ غلط اور بے اصل تھی)۔ قریش کو جب اس صورت حال کی خبر پہنچی تو وہ مرعوب اور خوف زدہ ہو گئے اور اُن کی طرف سے صلح کی بات چلی۔ صلح کی گفتگو کے لئے اُن کے نمائندے آئے، انہوں نے ایسی شرطیں پیش کیں جو بظاہر مسلمانوں کی شکست کے مرادف تھیں۔ ان میں ایک شرط یہ تھی کہ اس وقت آپ لوگ بغیر عمرہ کئے اور بغیر مکہ میں داخل ہوئے یہیں سے واپس ہو جائیں اور اگلے سال عمرے کے لئے آئیں ہم اس وقت تین دن کے لئے شہر خالی کر دیں گے تا کہ کسی تصادم کا امکان ہی نہ رہے۔ (ظاہر ہے کہ مسلمانوں کے لئے یہ شرط سخت ناگوار تھی)

دوسری شرط یہ تھی کہ دس سال تک فریقین میں سے کوئی جنگ نہ کرے۔ اس مدت میں اگر مکہ کا کوئی شخص اسلام قبول کر کے مدینہ جائے تو مکہ والوں کے مطالبہ پر مسلمان اس کو واپس کر دیں، اور اگر مدینہ سے کوئی مسلمان مکہ آ جائے تو اہل مکہ اس کو واپس کرنے کے پابند نہیں۔

بظاہر یہ دونوں شرطیں بڑی دھاندلی کی اور مسلمانوں کے لئے سخت ذلت آمیز تھیں لیکن قریش کے نمائندے نے اِن شرطوں پر اصرار کیا۔ رسول اللہ ﷺ نے یہ سفر چونکہ عمرے کی نیت سے کیا تھا اس لئے اور اس واسطے بھی کہ جنگ ہونے کی صورت میں اللہ کے حرم کی بے حرمتی کا اندیشہ تھا، حضور ﷺ جنگ سے بچنا چاہتے تھے اور اللہ تعالیٰ کی طرف سے بھی آپ کے قلب میں یہ ڈالا گیا کہ جنگ سے بچنے کے لئے یہ شرطیں بھی قبول کر لی جائیں اور اس بارہ میں آپ کو شرح صدر ہو گیا کہ اسی میں خیر ہے تو آپ ﷺ نے یہ سب شرطیں قبول فرمالیں۔ حضرت عمرؓ اور بہت سے دوسرے صحابہؓ کو بھی یہ صلح اس وقت ہضم نہیں ہو سکی اور ان شرطوں میں مسلمانوں کے لئے خیر اور منفعت کے جو پہلو تھے جذبات کی شدت میں اُن کی طرف ان حضرات کی نظر نہیں گئی، انہوں نے حضور ﷺ سے عرض کیا کہ جب ہم حق پر ہیں تو اِن کافروں مشرکوں سے دب کر ایسی ذلت آمیز شرطوں پر کیوں صلح کریں، کیوں نہ تلوار سے فیصلہ کیا جائے۔ رسول اللہ ﷺ نے فرمایا کہ ''اللہ ورسولہٗ اعلم'' (یعنی اونچ نیچ اور اچھائی برائی کو اللہ ورسول زیادہ جانتے ہیں۔)

بہر حال انہی شرائط پر صلح ہو گئی اور آپ ﷺ نے وہیں احرام ختم کر کے مدینہ واپسی کا ارادہ فرمالیا اور صحابہؓ کو حکم دیا کہ سب لوگ حلق یا قصر کرا کے احرام ختم کر دیں اور یہیں قربانیاں کر دی جائیں، انشاء اللہ صلح نامہ کے مطابق اگلے سال آ کے عمرہ کریں گے۔ لیکن عام صحابہؓ جو

یہ محسوس کرتے تھے کہ یہ صلح دب کر ہوئی ہے اور ہم نے اِن کافروں کے مقابلہ میں ذلت قبول کی ہے حالانکہ ہم اس پوزیشن میں تھے کہ تلوار سے ان کافروں کا دماغ درست کر دیتے۔ وہ ایسے غمزدہ اور ایسے ماؤف تھے کہ اُن کی سمجھ میں کچھ نہیں آ رہا تھا۔ اُم المومنین حضرت اُم سلمہؓ جو اس سفر میں حضور ﷺ کے ساتھ تھیں انہوں نے آپ ﷺ سے کہا کہ پہلے آپ ﷺ خود حلق کرا کے احرام اتار دیں اور قربانی کر دیں، آپ کو دیکھ کر سب کرنے لگیں گے، پھر ایسا ہی ہوا حضور ﷺ کو حلق کرا کے احرام ختم کرتا دیکھ کر سب حلق یا قصر کرانے لگے، اور اس کے بعد پورا قافلہ مدینہ کے لئے روانہ ہو گیا۔ یہ ہے اس سورت کا پس منظر اور شانِ نزول۔

## بظاہر شکست میں فتح در فتح

حدیبیہ سے واپسی کے اِس سفر ہی میں یہ "سورہ فتح" نازل ہوئی جس میں رسول اللہ ﷺ اور آپ کے ان اصحاب و رفقاء کو جو اس سفر میں ہمرکاب تھے وہ عظیم بشارتیں سنائی گئی ہیں جو غالباً قرآن مجید کی کسی دوسری سورت میں نہیں سنائی گئی ہیں۔ اس کی پہلی آیت ہے "اِنَّا فَتَحْنَا لَکَ فَتْحاً مُّبِیْناً" (ہم نے آپ کو ایک فتح مبین عطا فرمائی) اس آیت میں حدیبیہ کی اس صلح کو جو بظاہر مغلوبانہ اور ذلت آمیز صلح تھی اور جس کو حضرت عمرؓ اور دوسرے بہت سے صحابہؓ ہضم نہیں کر سکے تھے "فتح مبین" قرار دیا گیا ہے۔ اور بعد کے واقعات نے ثابت کر دیا اور سب کی سمجھ میں آ گیا بلکہ سب نے گویا آنکھوں سے دیکھ لیا کہ یہ "صلح حدیبیہ" اسلام اور مسلمانوں کے حق میں فتح مبین تھی۔ اس میں مسلمانوں کے لئے فتح کا ایک پہلو تو یہ تھا کہ قریش نے جو عرب کی سب سے بڑی طاقت اور اسلام اور رسول اللہ ﷺ کے دشمن نمبر ایک تھے اور آپ ﷺ کو اور آپ ﷺ کی جماعت کو "قومی مجرم" اور گردن زدنی سمجھتے تھے انہوں نے اس صلح نامہ میں مسلمانوں کو ملک کی ایک حریف طاقت اور حکومت کی حیثیت سے تسلیم کر لیا۔ اور بیت اللہ پر بھی ان کا حق تسلیم کر لیا اور یہ تک قبول کر لیا کہ اگلے سال جب رسول اللہ ﷺ اور مسلمان عمرہ کو آئیں گے تو وہ تین دن کے لئے شہر مکہ کو خالی کر دیں گے۔ اور سب سے بڑی بات یہ کہ دس سال تک کے لئے ناجنگ معاہدہ کی شرط خود انہوں نے رکھی، جو رسول اللہ ﷺ کی عین مراد تھی، اس ناجنگ معاہدہ کے نتیجہ میں مسلمانوں کو قریش مکہ کی طرف سے اطمینان

ہو گیا اور دعوت اسلام کے راستہ کی اس وقت کی سب سے بڑی رکاوٹ ختم ہو گئی۔ معاہدہ میں یہ شرط بظاہر بڑی مغلوبانہ تھی کہ مکہ کا کوئی آدمی اگر اسلام قبول کر کے مدینہ چلا جائے گا تو قریش کے مطالبہ پر رسول اللہ ﷺ اس کو واپس کرنے کے ذمہ دار ہوں گے اور اگر مدینہ سے کوئی مسلمان مکہ چلا آئے گا تو قریش اس کی واپسی کے ذمہ دار نہ ہوں گے۔ لیکن فی الحقیقت یہ شرط بھی سراسر مسلمانوں کے حق میں تھی، مکہ کا جو شخص اسلام قبول کر کے مدینہ پہنچ جاتا تو حضور ﷺ کی صحبت، آپ کی تعلیم و تربیت اور وہاں کے ایمانی ماحول میں چند دنوں میں اس کا ایمان کامل اور اس کی زندگی اسلامی زندگی کا نمونہ بن جاتی اور دعوت کی روح اس میں سرایت کر جاتی۔ پھر جب اُس کو قریش کے مطالبہ پر مکہ واپس کیا جاتا تو وہ مکہ میں اسلام کا داعی اور اسلامی زندگی کا نمونہ ہوتا۔ اور مدینہ سے جو مسلمان مکہ جاتا اور قریش اس کو روک لیتے مدینہ واپس نہ آنے دیتے، تو وہ بھی وہاں دین حق کا داعی اور اسلام کا چلتا پھرتا پیغام ہوتا۔ اور اگر وہ منافق ہوتا تو مدینہ سے اُس کا چلا جانا ہی اچھا تھا۔ ''خس کم جہاں پاک''۔

پھر اس صلح اور ناجنگ معاہدہ کے نتیجہ میں جو امن و امان کی فضا قائم ہوئی اس کی وجہ سے اسلام کی دعوت اور اس کی قبولیت کی رفتار بہت تیز ہو گئی، اور اُن لوگوں کے لئے بھی جو قریش مکہ کے لیڈر اور رسول اللہ ﷺ اور دعوت اسلام کے سخت ترین دشمن تھے، صلح کی ٹھنڈی فضا میں ٹھنڈے دل سے معاملہ پر غور کرنے کا امکان پیدا ہو گیا، اس کا یہ نتیجہ ہوا کہ عمرو بن العاصؓ نے جو قریش کی سیاست کے درجہ اوّل کے ماہر تھے اور خالد بن الولیدؓ نے جو ایک ماہر فوجی کمانڈر تھے، اس صلح ہی کے نتیجہ میں اسلام قبول کرنے کا فیصلہ کر لیا اور خود مدینہ منورہ حاضر ہو کر ایمان لے آئے اور اپنی ساری صلاحیتیں بلکہ زندگی ہی اسلام کی خدمت کے لئے وقف کر دیں۔ یہی خالد بن الولیدؓ ہیں جن کی قیادت میں خلافت صدیقی میں شام کا بڑا علاقہ فتح ہوا اور یہی عمرو بن العاصؓ ہیں جن کی قیادت میں حضرت عمرؓ کے دور خلافت میں مصر اسلامی قلمرو میں شامل ہوا۔

صلح حدیبیہ کے نتیجہ میں اسلام کی دعوت اور قبولیت کی رفتار کس قدر تیز ہو گئی، اس کا اندازہ اِس سے کیا جا سکتا ہے کہ ۶ھ ہجری میں جب آپ ﷺ نے عمرے کے لئے سفر کیا تھا (جس کے لئے آپ ﷺ نے منادی بھی کرائی تھی کہ جو چل سکتا ہو ہمارے ساتھ چلے) اس وقت آپ کے ساتھ جانے والوں کی تعداد چودہ، پندرہ سو کے درمیان تھی، لیکن اس کے دو ہی سال

بعد ۸ھ میں جب قریش مکہ نے ناجنگ معاہدہ کی خلاف ورزی کر کے عہد شکنی کی اور آپ ﷺ نے مکہ معظمہ کو بھی اسلامی قلمرو میں شامل کر لینے کے لئے مکہ کی طرف کوچ فرمایا تو اس وقت آپ ﷺ کے ساتھ دس ہزار کے قریب صحابہ کرام تھے۔ یہ سب ''صلح حدیبیہ'' کے نتائج تھے، اس لحاظ سے یہ صلح ہی ''فتح مبین'' تھی۔ حضرت عبداللہ بن مسعودؓ وغیرہ متعدد صحابہ کرامؓ کے بارہ میں مروی ہے کہ وہ فرمایا کرتے تھے کہ لوگ تو ''فتح مکہ'' کو ''فتح مبین'' سمجھتے ہیں لیکن ہمارے نزدیک ''صلح حدیبیہ'' ''فتح مبین تھی۔

سورۂ فتح کی اس پہلی آیت ''اِنَّا فَتَحۡنَا لَکَ فَتۡحاً مُّبِیۡناً'' کی دوسری تفسیر یہ بھی کی گئی ہے کہ یہ ''فتح مکہ'' کی پیشین گوئی ہے۔ گویا جو صحابہ کرام ''صلح حدیبیہ کے واقعات سے غمزدہ تھے اور اس کو اپنی ذلت آمیز شکست سمجھ رہے تھے، اُن کے زخمی دلوں پر مرہم رکھنے کے لئے یہ آیت حدیبیہ سے واپسی میں نازل ہوئی اور بطور پیشین گوئی کے ان کو بشارت دی گئی کہ اس صلح کے غم کو بھول جاؤ ہم نے تمہارے لئے ''فتح مبین'' یعنی ''فتح مکہ'' مقدر کر دی ہے اور اس کا تقدیری فیصلہ ہو گیا ہے۔ چنانچہ دو ہی سال کے بعد ۸ھ میں اُس کا ظہور ہو گیا اور مکہ معظمہ اس وقت کی اسلامی مملکت کا جز بن گیا۔

میں نے ابھی عرض کیا تھا کہ ''صلح حدیبیہ'' ہی سے ''فتح مکہ'' کی راہ ہموار ہوئی، گویا صلح حدیبیہ فتح مکہ کی تمہید تھی، اس بنا پر یہ بھی کہا جا سکتا ہے کہ ''صلح حدیبیہ'' سے لے کر ''فتح مکہ'' تک جو کچھ ہوا وہ سب ''فتح مبین'' کا مصداق ہے۔ اور بعد کی تمام اسلامی فتوحات کا دروازہ بھی اسی سے کھلا ہے۔

## چار عظیم انعامات کی بشارت

اس کے بعد والی دوسری اور تیسری آیتوں میں اس ''فتح مبین'' کے بعد رسول اللہ ﷺ کو اللہ تعالیٰ کی طرف سے عطا ہونے والے چار عظیم ترین انعامات کا ذکر فرمایا گیا ہے۔ یہ انعامات گویا صلح حدیبیہ ہی کی برکات اور ثمرات ہیں۔ پہلا انعام کامل مغفرت کا پروانہ جس کو ان الفاظ میں فرمایا گیا ہے ''لِیَغۡفِرَ لَکَ اللّٰہُ مَا تَقَدَّمَ مِنۡ ذَنۡبِکَ وَمَا تَاَخَّرَ'' دوسرا انعام، نعمت کا اتمام اور اس کی تکمیل۔ ارشاد فرمایا گیا ہے ''وَیُتِمَّ نِعۡمَتَہٗ

عَلَیْکَ"۔ تیسرا انعام، صراط مستقیم پر چلانے کی ضمانت۔ فرمایا گیا ہے۔ "وَیَھْدِیَکَ صِرَاطاً مُّسْتَقِیْماً"۔ چوتھا انعام، اعلاء کلمۃ اللہ کی جد و جہد میں دشمنوں کے مقابلہ میں ناقابل شکست نصرت وحمایت۔ فرمایا گیا ہے "وَیَنْصُرَکَ اللّٰہُ نَصْراً عَزِیْزاً"

## مغفرت سب سے بڑا انعام

یہاں سب سے پہلے اس انعام کا ذکر کیا گیا ہے کہ اللہ تعالیٰ نے اوّل سے آخر تک آپ کی تمام تقصیرات کی مغفرت کا فیصلہ فرما دیا ہے۔ اگر چہ کامل مغفرت کے اس انعام کا ظہور دوسرے تمام انعامات کے بعد عالم آخرت میں ہونے والا ہے اور اس کا اصل تعلق عالم آخرت ہی سے ہے لیکن چونکہ وہ سب سے بڑا انعام ہے اور رسول اللہ ﷺ کے لئے اس کی اطلاع سب سے زیادہ خوش کن اور لذت بخش بشارت تھی اس لئے یہاں اس کا ذکر سب سے پہلے فرمایا گیا، کسی بھی صاحب ایمان اور خدا شناس بندے کے لئے اس سے بڑی کوئی نعمت اور خوشخبری نہیں ہو سکتی کہ اس کو اللہ تعالیٰ کی طرف سے کامل مغفرت کی خوشخبری سنا دی جائے۔ حضور ﷺ اللہ تعالیٰ سے وہ سب کچھ مانگتے تھے جو مانگنا چاہئے جیسا کہ آپ کی ان دعاؤں سے معلوم ہوتا ہے جو حدیث کی کتابوں میں مروی ہیں، لیکن آپ ﷺ کی سب سے بڑی مراد جس کو آپ اللہ تعالیٰ سے سب زیادہ مانگتے تھے وہ یہی تھی کہ اللہ تعالیٰ آپ کی کامل مغفرت فرما دے۔ اگر یہ کہا جائے کہ آپ دن رات میں سیکڑوں نہیں بلکہ ہزاروں دفعہ اللہ تعالیٰ سے مغفرت مانگتے تھے تو مبالغہ نہ ہوگا۔ حضرت عبداللہ بن عمرؓ کی یہ حدیث آپ کے سامنے بار بار ذکر کی گئی ہے کہ رسول اللہ ﷺ اتنی کثرت سے استغفار فرماتے تھے کہ آپ کی ایک ایک مجلس اور ایک ایک نشست میں میں نے سو سو تک تعداد گنی ہے۔ اِس کا یہ مطلب نہیں ہے کہ آپ وظیفہ کے طور پر یہ استغفار پڑھتے تھے، بلکہ مطلب یہ ہے کہ مجلس میں اثنائے گفتگو میں زبان مبارک پر سو سو دفعہ استغفار کا کلمہ آتا تھا۔

بہر حال جو شخص حدیث کی کتابوں کے ذریعہ حضور ﷺ کے حالات سے کچھ بھی واقف ہے وہ جانتا ہے کہ آپ کی سب سے بڑی مراد جس کو آپ دن رات میں سیکڑوں ہزاروں دفعہ رو رو کے اللہ تعالیٰ سے مانگتے اور نماز کے رکوع اور سجدوں میں بھی جس کی دعا کرتے تھے وہ یہی تھی کہ آپ کی کامل مغفرت ہو جائے۔

حاضرین نے کچھ نہیں سمجھا تو آپ سے دریافت کیا گیا کہ یہ کیا قصہ ہے؟ تو آپ نے یہ عجیب وغریب واقعہ بیان فرمایا کہ زمانۂ جاہلیت میں اپنی جوانی کے دور میں ایک تجارتی قافلہ کے ساتھ میں اس ملک میں یعنی شام میں آیا تھا جب ہمارا قافلہ واپس ہوا اور کچھ دور نکل آیا تو مجھے یاد آیا کہ بھول کے میں فلاں چیز چھوڑ آیا، میں نے ساتھ والوں کو بتلایا اور کہا کہ آپ لوگ اسی طرح چلتے رہیں راستہ کھوٹا نہ کریں، میں دوڑ کے جاتا ہوں اور آ کر آپ سے مل جاؤں گا۔ چنانچہ میں واپس لوٹا اور اپنا بھولا ہوا سامان لے کر تیزی سے آیا، لیکن غلط راستہ پر پڑ گیا، اس وجہ سے قافلہ سے بچھڑ گیا۔ رات کا اندھیرا ہو گیا تھا اور میں تھک بہت گیا تھا، کہیں پڑ جانا چاہتا تھا۔ ایک روشنی نظر آ رہی تھی میں اس کے رخ پر چلا گیا یہ عیسائیوں کا ایک کلیسا تھا، دروازہ بند تھا، میں وہیں پڑ گیا، صبح ہوئی تو کلیسا کے راہب نے دروازہ کھولا اس نے مجھے دیکھا اور بہت غور سے دیکھتا رہا، پھر اس نے پوچھا تم کہاں کے رہنے والے ہو اور کیسے یہاں آئے ہو؟ میں نے بتلایا کہ میں مکہ کا رہنے والا ہوں اور اپنا پورا قصہ بتایا، اس نے میرا نام پوچھا میں بتلا دیا۔ پھر میرے باپ کا نام اور قبیلہ کے بارے میں پوچھا میں نے وہ بھی بتلا دیا اور بھی کچھ باتیں پوچھیں جن کا میں نے جواب دیا۔ اس کے بعد اس نے بڑی عنایت اور شفقت کا اظہار کیا اور مجھے کلیسا کے اندر لے گیا۔ اس نے کہاں میرا اندازہ ہے تم نے کچھ کھایا بھی نہیں ہے، پھر اس نے میرے کھانے کا انتظام کیا اور مجھے کھلایا۔ اس کے بعد میں نے اس سے اجازت چاہی تو اس نے کہا آپ سے میری ایک درخواست ہے۔ اس نے مجھے کاغذ دیا اور کہا کہ اس پر بس اتنا لکھ دیجئے کہ اس کلیسا سے متعلق جو جاگیر ہے وہ میں نے بحال رکھی۔ میں نے کہا کہ میں پردیسی ہوں میرا اس سے کیا تعلق؟ اس نے کہا کہ میری یہی درخواست ہے آپ بس اتنا اپنے قلم سے لکھ دیجئے۔ میں نے سمجھا کہ وہ مجھ سے تمسخر کر رہا ہے اور میرا مذاق بنا رہا ہے۔ میں نے کہا:

| | |
|---|---|
| ایھا الشیخ صنعت الیّ معروفاً فلا تُضَیِّعْهُ. | اے بزرگ آپ نے میرے ساتھ بڑے احسان کا معاملہ کیا ہے۔ اس تمسخر سے آپ اس کو مکدر نہ کیجئے۔ |

اس راہب نہ اس کے بعد بھی مجھ سے اصرار کے ساتھ وہی کہا، تو جو کچھ اس نے مجھ سے لکھنے کو کہا وہ میں نے لکھ دیا۔

یہ کاغذ جو اِس وقت اس بوڑھے راہب نے مجھے دیا ہے یہ وہی کاغذ ہے اور میں نے پہچانا یہ بزرگ وہی راہب ہے۔ میری اس تحریر کی بنا پر اس کا مطالبہ ہے کہ اس علاقہ میں اس کلیسا کی جو جاگیر ہے وہ اسی طرح بحال رہے۔ اور میں اس بزرگ سے یہ کہہ رہا ہوں کہ میں خود یا میرا بیٹا اس کا مالک نہیں ہے اس لئے مجھے کوئی اختیار نہیں ہے، میری حیثیت تو بس وہ ہے جو یتیم کے مال کے متولی کی ہوتی ہے، متولی اپنی مرضی سے یتیم کا مال کسی دوسرے کو نہیں دے سکتا۔

اب اس بوڑھے بزرگ راہب سے لوگوں نے دریافت کیا تو اس نے بتلایا کہ میں نے جب ان کو دیکھا تھا تو مجھے وہ علامتیں محسوس ہوئی تھیں جو ہماری کتابوں اور ہماری روایات میں نبی آخر الزماں کے اس خلیفہ کی بتلائی گئی ہیں جن کا اقتدار بیت المقدس پر قائم ہوگا۔ پھر جب میں نے ان کا نام پوچھا تو مجھے اس کا پورا یقین ہوگیا۔ آگے غالباً یہ بھی بیان کیا گیا ہے کہ اس بزرگ راہب نے اس موقعہ پر اسلام بھی قبول کرلیا۔(۱)

بہرحال یہ واقعہ بھی اس بات کی شہادت ہے کہ اگلے انبیاء کے صحیفوں اور اہل کتاب کی مذہبی روایات میں رسول اللہ ﷺ کا بلکہ آپ کے خلفاء کا بھی اور ان کے ذریعہ برپا ہونے والے دینی انقلاب کا بھی ذکر بڑی تفصیل سے کیا گیا تھا۔

الغرض اہل کتاب اپنے کتابی علم اور اپنی مذہبی روایات کی بنا پر رسول اللہ ﷺ کے ظہور کے منتظر تھے اور ان میں جو گمراہیاں اور غلط کاریاں آگئی تھیں، ان کے بارہ میں وہ کہا کرتے تھے کہ ہم ان گندگیوں سے جب ہی نکلیں گے جب اللہ کے اُس جلیل القدر پیغمبر کا ظہور ہوگا۔ جو اللہ کا کلام لے کر آئے گا اور تاریکیوں کو شکست دے کر دنیا میں روشنی پھیلائے گا۔

## مشرکین مکہ بھی بالکل بے خبر نہ تھے

مشرکین مکہ کے بارہ میں اس طرح کی کوئی واضح بات تو میرے علم میں نہیں ہے۔ لیکن قرآن مجید میں بیان فرمایا گیا ہے کہ حضرت ابراہیم واسمٰعیل علیہما السلام جب خانہ کعبہ کی تعمیر کررہے تھے تو انہوں نے خاص طور سے یہ دعا کی تھی کہ اے پروردگار ہم کو اپنا فرمانبردار

---

(۱) اس عاجز نے درس قرآن میں یہ واقعہ یادداشت ہی کی بنا پر ذکر کیا تھا، خیال یہی ہے کہ یہ ''ازالۃ الخفاء'' میں ذکر کیا گیا ہے اس وقت وہ کتاب سامنے نہیں ہے ممکن ہے بیان میں کچھ فرق پڑ گیا ہو۔ (محمد منظور نعمانی)

بندہ بنادے اور ہماری نسل میں ایک فرمانبردار امت ہو اور اُن میں ایک رسول بھی انہی میں سے مبعوث فرما جوان کو تیری آیات پڑھ کر سنائے، اور کتاب وحکمت کی ان کو تعلیم دے اور ان کا تزکیہ کرے، ان کو پاک باطن بنائے۔ حضرت ابراہیم واسمٰعیل علیہما السلام کی یہ دعا قرآن مجید میں ذکر فرمائی گئی ہے۔ اور یہ معلوم ہے کہ مکہ کے قریش حضرت ابراہیم واسمٰعیل علیہما السلام کی نسل سے تھے اور اپنے کو ملت ابراہیمی کا پیرو کہتے تھے اور حج وقربانی جیسے ملت ابراہیمی کے بعض اعمال بھی اُن میں رائج تھے۔ تو قیاس کہتا ہے کہ کسی نہ کسی درجہ میں یہ بات بھی ان کی روایات میں رہی ہوگی کہ حضرت ابراہیم واسمٰعیل علیہما السلام نے ایسی دعا کی تھی اور اس بنا پر وہ بھی اپنی قوم میں کسی نبی کے ظہور کے منتظر ہوں گے۔ (خواہ وہ نبوت کے صحیح تصور سے نا آشنا رہے ہوں) اور ان میں بھی اس طرح کے لوگ ہوں گے جو کہا کرتے ہوں گے کہ جب ہماری قوم میں اُس نبی کا ظہور ہوگا تو ہم سب کچھ چھوڑ چھاڑ کے اسی کا اتباع کریں گے...... سورۂ ''فاطر'' مکی سورت ہے اُس میں مشرکین ہی کے بارہ میں یہ آیت ہے۔ ''وَأَقْسَمُوْا بِاللّٰهِ جَهْدَ أَيْمَانِهِمْ لَئِنْ جَاءَ هُمْ نَذِيْرٌ لَيَكُوْنُنَّ أَهْدَىٰ مِنْ إِحْدَى الْأُمَمِ، فَلَمَّا جَاءَ هُمْ نَذِيْرٌ مَا زَادَهُمْ إِلَّا نُفُوْرًا''...... یعنی یہ مشرکین بڑی قسمیں کھا کھا کے کہتے تھے کہ اگر (اللہ کی طرف سے) کوئی آگاہی دینے والا اور ہدایت کرنے والا آئے گا تو ہم اس کی پیروی اختیار کر کے ہر ایک امت سے زیادہ ہدایت یاب ہوں گے۔ لیکن جب اللہ کی طرف سے وہ آگاہی دینے والا آیا (یعنی رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کو اللہ تعالیٰ نے نبی بنا کر کھڑا کیا، اور آپ نے کفر وشرک کے انجام اور آخرت کے بارہ میں آگاہی دی) تو بجائے قبول کرنے اور پیروی اختیار کرنے کے وہ اور دور بھاگے۔

بہر حال اس آیت سے اشارہ ملتا ہے کہ اہل کتاب کے علاوہ مشرکین بھی کسی نبی اور ہادی کی آمد کے منتظر تھے۔ واللہ اعلم

## آیاتِ سورہ کی تشریح

الغرض اس سورۂ ''بَيِّنَة'' کو سمجھنے کے لئے یہ پس منظر ذہن میں رکھیے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کی بعثت سے پہلے اہل کتاب اپنے کتابی علم اور اگلے پیغمبروں کی پیشین گوئیوں کی روشنی میں اور

مشرکین بھی غالباً اپنی روایات کی بنا پر ایک جلیل القدر اور صاحب برہان پیغمبر کے ظہور کے منتظر تھے جو اللہ کا کلام لے کر آئے اور اُس کے ذریعہ دنیا میں روشنی پھیلے، اور اِس بنا پر وہ کہا کرتے تھے کہ جب تک وہ پیغمبر نہیں آتا اُس وقت تک تو ہم اپنے حال میں رہیں گے، اور جب وہ ظاہر ہوگا اور اللہ کا پیغام لے کر آئے گا اور دعوت و تعلیم دے گا تو ہم اس کی دعوت پر لبیک کہہ کے اس کا اتباع کریں گے۔ لیکن ہوا یہ کہ جب وہ رسول، اللہ کا کلام لے کر آیا تو یہ اہل کتاب و مشرکین (چند باتوفیق بندوں کے سوا) اُس کے مخالف اور دشمن بن کے کھڑے ہو گئے...... اس سورت (سورۂ بیّنہ) کی ابتدائی آیتوں میں اسی صورت حال کا بڑے لطیف انداز میں ذکر فرمایا گیا ہے۔ ارشاد فرمایا گیا ہے۔

"لَمْ يَكُنِ الَّذِيْنَ كَفَرُوْا مِنْ أَهْلِ الْكِتَابِ وَالْمُشْرِكِيْنَ مُنْفَكِّيْنَ حَتّٰى تَأْتِيَهُمُ الْبَيِّنَةُ...... فِيْهَا كُتُبٌ قَيِّمَةٌ".

مطلب یہ ہے کہ یہ اہل کتاب اور مشرکین جنہوں نے اللہ کے نبی اور اس کی کتاب کے انکار اور کفر کی راہ اختیار کی ہے یہ تو (بقول خود) باز آنے والے نہیں تھے اپنے طور طریقوں سے یہاں تک کہ آئے اُن کے پاس ایک روشن برہان یعنی ایسا رسول جو تلاوت کرتا اور پڑھ کر سناتا ہو مقدس صحیفے جن میں لکھی ہوں سچی پکی باتیں۔ یعنی اِن سے توقع کی جاسکتی تھی کہ جب اللہ کی طرف سے ایسا رسول آئے گا تو وہ سب سے پہلے اس کی دعوت پر لبیک کہیں گے۔

## لیکن جب وہ وقت آیا

لیکن ہوا یہ کہ "وَمَا تَفَرَّقَ الَّذِيْنَ أُوْتُوا الْكِتَابَ إِلَّا مِنْ بَعْدِ مَا جَاءَتْهُمُ الْبَيِّنَةُ"، خاص کر وہ اہل کتاب جو انبیاء سابقین کے صحیفوں اور اپنی مذہبی روایات کی وجہ سے رسول اللہ ﷺ کے بارہ میں زیادہ علم رکھتے تھے اور اُن کے لئے شک شبہ کی بھی گنجائش نہیں تھی لیکن انہوں نے بھی قبول کرنے کے بجائے اختلاف کیا اور دعوت پر لبیک کہنے کے بجائے دور بھاگے۔

یہاں صرف اہل کتاب کا ذکر فرمایا گیا کیونکہ یہ بات اِن کے حال سے بہت بعید تھی پس جب یہ دور بھاگے تو سمجھ لینا چاہیے کہ مشرکین بھی دور بھاگے۔ علاوہ ازیں اس بارہ میں

اہل کتاب اور مشرکین میں ایک فرق یہ بھی رہا کہ شروع میں اگر چہ مشرکین نے سخت اختلاف کیا اور انتہائی شقاوت و بدبختی کا مظاہرہ کیا لیکن بعد میں آہستہ آہستہ وہ قبول کرتے رہے یہاں تک کہ آخر میں عرب کے قریباً سارے ہی مشرکین نے قبول کرلیا، لیکن اہل کتاب میں سے بہت کم افراد کو توفیق ملی۔ ان کا جرم اس لحاظ سے بھی بڑا ہے کہ انہوں نے اچھی طرح جاننے پہچاننے کے بعد بھی کفر و انکار کی راہ اختیار کی۔ اِن کا حال تو یہ تھا کہ رسول اللہ کو اس طرح پہچانتے تھے جس طرح اپنے بیٹوں کو پہچانتے تھے "یَعۡرِفُوۡنَہٗ کَمَا یَعۡرِفُوۡنَ اَبۡنَآءَ ھُمۡ. اور...... فَلَمَّا جَآءَ ھُمۡ مَّا عَرَفُوۡا کَفَرُوۡا بِہٖ"

## نئے پیغمبر کی دعوت میں کوئی نئی بات نہ تھی

آگے فرمایا گیا ہے "وَمَآ اُمِرُوۡٓا اِلَّا لِیَعۡبُدُوا اللّٰہَ مُخۡلِصِیۡنَ لَہُ الدِّیۡنَ حُنَفَآءَ وَیُقِیۡمُوا الصَّلٰوۃَ وَیُؤۡتُوا الزَّکٰوۃَ وَذٰلِکَ دِیۡنُ الۡقَیِّمَۃِ"...... مطلب یہ ہے کہ اہل کتاب کے اختلاف کرنے اور دور بھاگنے کی وجہ یہ نہیں تھی کہ ہمارے اس رسول نے کوئی ایسا حکم دیا ہو جو قابل قبول نہیں تھا یا جو اگلے پیغمبروں نے نہیں دیا تھا، واقعہ یہ ہے کہ ایسا کوئی حکم نہیں دیا گیا، صرف تین باتوں کا حکم دیا تھا۔ اوّل توحید خالص، یعنی یہ کہ صرف اللہ کی عبادت اور بندگی کریں، اس کے سوا کسی سے عبودیت اور بندگی کا رشتہ نہ ہو، اپنے جدِ اعلیٰ امام الانبیاء ابراہیم علیہ السلام کی طرح بس اُسی کی طرف رخ کرلیں اور اسی کے ہوجائیں۔ "حُنَفَآءَ" کا یہی مطلب ہے۔ دوسرا حکم یہ دیا گیا تھا کہ اہتمام سے نماز ادا کیا کریں اور تیسرا حکم یہ کہ زکوٰۃ ادا کیا کریں (یعنی اپنی کمائی ہوئی دولت میں سے اللہ کے حکم کے مطابق اس کی راہ میں خرچ کیا کریں) ظاہر ہے کہ اِن میں کوئی حکم بھی ایسا نہیں ہے جو نا قابل قبول ہو اور جو اگلے پیغمبروں کی شریعت میں نہ دیا گیا ہو، ہر آسمانی شریعت کے بنیادی حکم یہی رہے ہیں۔ اور یہ تینوں باتیں انسانی عقل و فطرت کے بھی مطابق بلکہ اس کا تقاضا ہیں۔

## تکذیب کا انجام

آگے اہل کتاب اور مشرکین کے اس کفر و انکار کے انجام اور اس کی اخروی سزا کا

بیان فرمایا گیا ہے اور اسی کے ساتھ ایمان لانے والوں اور احکام خداوندی کے مطابق عمل کرنے والوں کو اخروی جزا اور انعامات الٰہی کی بشارت سنائی گئی ہے۔ ارشاد فرمایا گیا ہے "اِنَّ الَّذِیْنَ کَفَرُوْا مِنْ اَھْلِ الْکِتَابِ وَالْمُشْرِکِیْنَ فِیْ نَارِ جَھَنَّمَ خٰلِدِیْنَ فِیْھَا اُوْلٰئِکَ ھُمْ شَرُّ الْبَرِیَّۃِ"۔ مطلب یہ ہے کہ اہل کتاب اور مشرکین میں جن لوگوں نے اللہ کی طرف سے اُس جلیل القدر رسول کے آجانے کے بعد جو اُس کا کلام اور اس کے احکام لے کر آیا، ایمان لانے کے بجائے کفروانکار کا رویہ اختیار کیا، اُن کے متعلق اللہ کا فیصلہ ہے کہ وہ آخرت میں دوزخ کی آگ میں ڈالے جائیں گے اور اُسی میں پڑے رہیں گے۔ ان کو عذاب سے کبھی نجات اور رہائی نہیں ملے گی۔

## سوچنے کی بات

سوچنے کی بات ہے کہ اِس دنیا کی آگ میں بھی اگر کوئی آدمی ایک سکنڈ کے لئے ڈال دیا جائے تو اس کو ایسی تکلیف ہوگی کہ اُس سے زیادہ تکلیف کا اس دنیا میں تصور نہیں کیا جاسکتا۔ پھر کیا حال ہوگا اُس آدمی کا جو آخرت کی اور دوزخ کی اُس آگ میں جو ہماری آگ سے بدرجہا زیادہ جلانے والی ہے، لاکھوں کروڑوں برس پڑا رہے گا اور کبھی اُس سے نجات نہ پاسکے گا، اور اس کو موت بھی نہیں آئے گی، قرآن پاک میں فرمایا گیا ہے "لَا یُقْضٰی عَلَیْھِمْ فَیَمُوْتُوْا" دوسری جگہ فرمایا گیا ہے کہ وہ جہنمی چلائیں گے اور داروغۂ جہنم سے درخواست کریں گے "لِیَقْضِ عَلَیْنَا رَبُّکَ" کہ تمہارا خدا ہم کو موت دے دے، جواب ملے گا "اِنَّکُمْ مّٰکِثُوْنَ" یعنی تمہارے لئے فیصلہ ہے کہ تم کو موت بھی نہیں آئے گی اور رہائی بھی نہیں ملے گی اس طرح ہمیشہ ہمیشہ اس آگ میں جلتے بھنتے رہو گے۔ "اَللّٰھم احفظنا اللّٰھم احفظنا، اللّٰھم إنا نعوذبک من عذاب النار. اللّٰھم إنا نعوذبک من عذاب النار. اللّٰھم إنا نعوذبک من عذاب النار.

آخر میں فرمایا گیا ہے "اُوْلٰئِکَ ھُمْ شَرُّ الْبَرِیَّۃِ" یہ کفروانکار کا رویہ اختیار کرنے والے اہل کتاب اور مشرکین اللہ کی نظر میں بدترین خلائق ہیں۔ ظاہر ہے کہ جو کوئی ہمیشہ کے لئے دوزخ کا ایندھن بنے وہ بدترین خلائق ہے، اُس سے زیادہ بدنصیب کوئی مخلوق نہیں۔

آگے ایمان لانے والوں اور ایمان والوں کی سی عملی زندگی گزارنے والوں کا حسنِ انجام بیان فرمایا گیا ہے اور ان کو بشارت سنائی گئی ہے۔ ارشاد فرمایا گیا ہے۔

''اِنَّ الَّذِیْنَ اٰمَنُوْا وَعَمِلُوا الصّٰلِحٰتِ اُولٰٓئِکَ ھُمْ خَیْرُ الْبَرِیَّۃِ، جَزَآءُ ھُمْ عِنْدَ رَبِّھِمْ جَنّٰتُ عَدْنٍ تَجْرِیْ مِنْ تَحْتِھَا الْاَنْھٰرُ، خٰلِدِیْنَ فِیْھَآ اَبَدًا، رَضِیَ اللّٰہُ عَنْھُمْ وَرَضُوْا عَنْہُ، ذٰلِکَ لِمَنْ خَشِیَ رَبَّہٗ''

مطلب یہ ہے کہ جو بندے اللہ کے اُس رسول پر اور اس کی لائی ہوئی کتاب پر ایمان لائے اور اعمال صالحہ کیے، یعنی اس رسول کی تعلیم وہدایت کے مطابق عملی زندگی گزاری وہ اللہ کی نظر میں بہترین خلائق ہیں، اُن کا صلہ اُن کے پروردگار کے ہاں وہ بہشتی باغات ہیں جو کبھی فنا نہ ہوں گے اور کبھی ان پر خزاں نہ آئے گی وہ ہمیشہ سدا بہار رہیں گے۔ ''جَنّٰتُ عَدْنٍ'' کا یہی مطلب ہے، ان باغات کے نیچے نہریں جاری ہیں۔ انسان کی فطرت ایسے سرسبز وشاداب باغیچوں کو چاہتی ہے اور اُن کے نظارے سے خاص لذت ومسرت حاصل کرتی ہے جن میں نہریں جاری ہوں۔

## جنت سے مراد ''جنت مع لوازمات'' ہے

یہاں اور اس کے علاوہ بھی بہت سے مقامات پر مومنین صالحین کے لئے صرف جنت کا ذکر کیا گیا ہے لیکن مراد ہے ''جنت ومافیہا'' یعنی جنت اور وہ سب کچھ جو اللہ تعالیٰ نے اپنے بندوں کے لطف وعیش کے لئے وہاں رکھا ہے۔ ایک جگہ فرمایا گیا ہے ''وَلَکُمْ فِیْھَا مَا تَشْتَھِیْٓ اَنْفُسُکُمْ وَلَکُمْ فِیْھَا مَا تَدَّعُوْنَ، نُزُلًا مِّنْ غَفُوْرٍ رَّحِیْمٍ'' یعنی جنت میں تمہارے لئے وہ سب کچھ ہوگا جس کو تمہارا جی چاہے گا اور جو تم طلب کرو گے، یہ میزبانی ہوگی ربِّ غفور ورحیم کی طرف سے۔ دنیا میں کسی کے لئے اس کا امکان نہیں ہے کہ اس کی سب خواہشیں پوری ہوں لیکن جنت میں ایسا ہی ہوگا کہ بندے کی جو خواہش اور چاہت ہوگی وہ پوری ہوگی وہ وہاں اپنے غفور ورحیم پروردگار کا مہمان ہوگا اور وہ رب کریم اُس کا میزبان۔ ذرا تصور تو کیجئے اِس خوش نصیبی کا۔ اللہ تعالیٰ نصیب فرمائے۔ واقعہ یہ ہے کہ اگر جنت کی امید نہ ہوتو اس دنیا کی زندگی بالکل فضول [illegible] جنت کو حاصل کرنے کے لئے نہ

دولت کی ضرورت ہے نہ عالم فاضل ہونے کی۔ بس ایمان اور عمل صالح، یہی جنت کا ٹکٹ ہے، اِس کو ہر غریب ہر امیر، ہر بوڑھا، ہر جوان، مرد، عورت، پڑھے لکھے اور بے پڑھے لکھے سب حاصل کر سکتے ہیں۔ اللہ تعالیٰ اِن حقیقتوں کا یقین نصیب فرمائے اور توفیق دے۔

آگے فرمایا گیا ہے "خٰلِدِیْنَ فِیْهَا اَبَدًا" یہ خوش نصیب بندے جنت میں پہنچنے کے بعد ہمیشہ اسی میں رہیں گے، یہ بھی بڑی عظیم بشارت ہے۔ اس دنیا میں کسی کو عیش کے وہ سارے سامان نصیب ہوں جو یہاں ممکن ہیں۔ لیکن یقین ہے کہ ایک دن موت آئے گی، اور مجھے کوٹھی، موٹر، باغ، بیوی، اولاد وغیرہ عیش وراحت کے سارے سامانوں کو چھوڑ کے اکیلے خالی ہاتھ جانا ہوگا۔ بس اس کا خیال ہی سارے عیش کو مکدر اور گدلا کر دیتا ہے۔

مرا در منزل جاناں چہ امن وعیش چوں ہر دم
جرس فریاد میدارد کہ بربندید محملہا

اِس کے آگے مومنین صالحین کو جنت اور اس کی نعمتوں سے بھی بڑی اور بہت بڑی ایک نعمت کی بشارت سنائی گئی ہے فرمایا گیا ہے۔ "رَضِیَ اللّٰهُ عَنْهُمْ وَرَضُوْا عَنْهُ" (اللہ جل شانہ اپنے اِن بندوں سے راضی خوش ہوگا اور یہ بندے اس سے راضی خوش ہوں گے۔

حدیث شریف میں ہے کہ اہل جنت جب جنت میں پہنچ جائیں گے اور وہاں کی نعمتوں، راحتوں، لذتوں سے لطف اندوز ہوں گے تو اللہ اُن سے فرمائے گا "هَلْ رَضِیْتُمْ" میرے بندو تم راضی ہو، خوش ہو؟ وہ عرض کریں گے کہ اے ہمارے کریم پروردگار ہم راضی خوش کیوں نہ ہوں گے۔ آپ نے ہم کو وہ نعمتیں نصیب فرمائی ہیں جو کسی مخلوق کو عطا نہیں ہوئیں۔ اللہ تعالیٰ فرمائے گا کہ اب میں تم کو اس سے بھی افضل اور برتر ایک نعمت دیتا ہوں، وہ یہ کہ۔ "میں تم سے ہمیشہ کے لئے راضی ہوں اور کبھی ناراض نہ ہوں گا" (۱) فی الحقیقت یہ نعمت جنت کی ساری نعمتوں سے برتر اور بالاتر ہوگی۔ اللہ تعالیٰ نصیب فرمائے۔

آخر میں فرمایا گیا ہے "ذٰلِکَ لِمَنْ خَشِیَ رَبَّهٗ" یعنی جنت اور رضائے الٰہی کی نعمت اُس کو نصیب ہوگی جس کے دل میں خشیت الٰہی ہو۔ خشیت کے معنی خوف کے ہیں، لیکن وہ خوف نہیں جو کسی زبردست دشمن سے یا درندے وغیرہ سے ہوتا ہے۔ بلکہ خوف اور فکر کی اس

---

(۱) بخاری ومسلم، مشکوٰۃ "صفۃ الجنۃ واھلھا"

کیفیت کا نام خشیت ہے جو اللہ تعالیٰ کی انتہائی عظمت وجلالت کے دھیان اور خیال سے اُس بندے کے دل میں ہوتی ہے جس کو اپنی گنہگاری کا احساس ہو۔ یہ کیفیت بندے کو غافل نہیں ہونے دیتی۔ رسول اللہ ﷺ کی ایک دعا ہے "اللّٰھم اقسم لنا من خشیتک ماتحول به بیننا وبین معاصیک" (اے اللہ ہم کو اپنی وہ خشیت نصیب فرما جو ہمارے اور گناہوں کے درمیان حائل ہو جائے، یعنی جو ہم کو گناہوں سے روکتی رہے، گناہوں کے اٹھتے ہوئے قدم کو روک لے۔

ایک دوسری دعا ہے "اَللّٰھُمَّ اجْعَلْنِیْ اَخْشَاکَ کَاَنِّیْ اَرَاکَ اَبَداً حَتّٰی اَلْقَاکَ وَاَسْعِدْنِیْ بِتَقْوَاکَ وَلَاتُشْقِنِیْ بِمَعْصِیَتِکَ" (اے اللہ مجھے ایسا کر دے کہ اس وقت تک کہ جب تک میں تیرے حضور میں حاضر ہوں تجھ سے ایسا ڈرتا رہوں کہ گویا ہر دم تجھے دیکھ رہا ہوں۔ اور مجھے تقویٰ کی یعنی پرہیز گاری اور فرمانبرداری کی سعادت عطا فرما اور ایسا نہ ہو کہ تیری نافرمانی کر کے میں بدبختی میں مبتلا ہو جاؤں۔

اللہ تعالیٰ مجھے اور آپ کو اپنی خشیت نصیب فرمائے۔ سورۃ کی اس آخری آیت سے معلوم ہوا کہ جنت اور رضائے الٰہی کی نعمت سب کا حصول اسی پر موقوف ہے۔ اللہ تعالیٰ اس سے محروم نہ رکھے۔

سُبْحَانَکَ اَللّٰھُمَّ وَبِحَمْدِکَ اَشْھَدُ اَنْ لَّااِلٰهَ اِلَّا اَنْتَ اَسْتَغْفِرُکَ وَاَتُوْبُ اِلَیْکَ



# سورۃ الزلزال

## خطبہ مسنونہ کے بعد

أَعُوذُ بِاللّٰهِ مِنَ الشَّيْطٰنِ الرَّجِيْمِ۔ بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ ط

| |
|---|
| اِذَا زُلْزِلَتِ الْاَرْضُ زِلْزَالَهَا ٥ وَاَخْرَجَتِ الْاَرْضُ اَثْقَالَهَا ٥ |
| وَقَالَ الْاِنْسَانُ مَالَهَا ٥ يَوْمَئِذٍ تُحَدِّثُ اَخْبَارَهَا ٥ بِاَنَّ رَبَّكَ |
| اَوْحٰى لَهَا ٥ يَوْمَئِذٍ يَّصْدُرُ النَّاسُ اَشْتَاتًا لا لِّيُرَوْا اَعْمَالَهُمْ ٥ |
| فَمَنْ يَّعْمَلْ مِثْقَالَ ذَرَّةٍ خَيْرًا يَّرَهُ ٥ وَمَنْ يَّعْمَلْ مِثْقَالَ ذَرَّةٍ |
| شَرًّا يَّرَهُ ٥ (سورۂ زلزال) |

(ترجمہ) جب ہلا ڈالی جائے گی زمین اُس کے والے بھونچال سے۔ اور باہر نکال پھینکے گی وہ زمین اپنے بوجھ، اور آدمی کہے گا کہ اس کو کیا ہوا۔ اُس دن وہ زمین بیان کرے گی اپنی خبریں بہ سبب اس کے کہ تمہارے رب کا اُس کو یہی حکم ہوگا۔ اُس دن لوگ متفرق طور پر لوٹیں گے تاکہ اُن کو دکھا دیئے جائیں ان کے اعمال۔ پس جو شخص ذرّہ برابر نیکی کرے گا وہ اس کو دیکھ لے گا۔ اور جو کوئی ذرّہ برابر بدی کرے گا وہ اس کو دیکھ لے گا۔

## تفسیر و تشریح

### قیامت کا بھونچال

قرآن مجید کی بہت سی سورتوں اور آیتوں میں قیامت کا ذکر اس طرح کیا گیا ہے کہ کسی درجہ میں اس کا کچھ منظر سامنے آجاتا ہے، بلکہ میں کہتا ہوں کہ قرآن پاک میں جہاں کہیں بھی قیامت کا ذکر کیا گیا وہاں صرف ایک اہم ایمانی عقیدہ کے طور پر اُس طرح اس کا

ذکرنہیں کیا گیا جس طرح ہماری عقائد کی کتابوں میں کیا جاتا ہے، بلکہ اُس کا ذکر اسی طرح فرمایا گیا ہے کہ کسی حد تک اُس کا لرزہ خیز منظر تصور کی آنکھوں کے سامنے آ جائے۔ اِس سورۃ الزلزال میں بھی قیامت کا ذکر اسی طرح فرمایا گیا ہے۔ ارشاد فرمایا گیا ہے "اِذَا زُلْزِلَتِ الْاَرْضُ زِلْزَالَهَا" مطلب یہ ہے کہ ذرا سوچو اُس وقت کیا حال ہوگا جب ساری زمین مشرق سے مغرب اور جنوب سے شمال تک اور نیچے سے اوپر تک ایک غیر معمولی قسم کے زلزلہ اور بھونچال سے ہلا ڈالی جائے گی، یعنی ایک ایسا بھونچال آئے گا جو ساری زمین کو زیر و زبر کردے گا۔ زلزلے مقامی بھی ہوتے ہیں اور علاقائی بھی، لیکن قیامت کا زلزلہ اور بھونچال پورے کرۂ ارض کا زلزلہ ہوگا اور ہماری اس پوری دنیا کو تہ و بالا کردے گا۔ قرآن مجید ہی میں دوسری جگہ (سورۂ حج کے شروع میں) فرمایا گیا ہے "اِنَّ زَلْزَلَةَ السَّاعَةِ شَيْئٌ عَظِيْمٌ" یعنی قیامت کا زلزلہ بہت ہی عظیم چیز ہے، آگے فرمایا گیا ہے کہ جب وہ برپا ہوگا تو ہیبت ناکی کا یہ عالم ہوگا کہ بچوں کو دودھ پلانے والی مائیں اپنے پیارے چہیتے بچوں کو بھول جائیں گی، اور حمل والیوں کے حمل ساقط ہو جائیں گے اور لوگ ہوش و حواس کھو بیٹھیں گے۔

اِس سورۂ زلزال کی اس پہلی آیت "اِذَا زُلْزِلَتِ الْاَرْضُ زِلْزَالَهَا" میں لفظ "زِلْزَالَهَا" اُس زلزلہ کی شدت اور غیر معمولی پن کو ظاہر کر رہا ہے۔

یہ زلزلۂ قیامت اِس وجہ سے بھی انتہائی ہوش ربا ہوگا کہ بالکل اچانک آئے گا۔ پہلے سے کسی کو کوئی اطلاع نہ ہوگی کوئی اندازہ نہ ہوگا۔ سورۂ اعراف میں فرمایا گیا ہے "لَا تَأْتِيْكُمْ اِلَّا بَغْتَةً" (قیامت جب آئے گی تو بالکل اچانک اور بے خبری میں آئے گی)۔

آگے فرمایا گیا ہے "وَاَخْرَجَتِ الْاَرْضُ اَثْقَالَهَا" مطلب یہ کہ اس زلزلۂ قیامت کا یہ بھی نتیجہ ہوگا کہ جو مُردے وغیرہ اس زمین میں دفن ہیں اُن سب کو زمین باہر نکال پھینکے گی۔ ذرا ہم تصور کریں اس ہیبت ناک منظر کا کہ قیامت کے بھونچال نے پورے کرۂ ارض کو زیر و زبر کردیا ہے اور مُردے اور اُن کے علاوہ بھی جو کچھ زمین میں دفن تھا وہ سب باہر آ گیا ہے۔ کیسا لرزہ خیز اور دہشت ناک ہوگا وہ منظر "وَقَالَ الْاِنْسَانُ مَالَهَا" (یعنی اس صورتِ حال کو دیکھ کر آدمی ہکا بکا رہ جائے گا اور کہے گا کہ اس زمین کو یہ کیا ہوا؟

# جب زمین بولے گی

آگے فرمایا گیا ہے "یَوْمَئِذٍ تُحَدِّثُ أَخْبَارَهَا، بِأَنَّ رَبَّكَ أَوْحَىٰ لَهَا" مطلب یہ ہے کہ اُس دن یعنی قیامت کے دن زمین اپنی ساری خبریں بیان کرے گی اور اس وجہ سے بیان کرے گی کہ تمہارے خداوند ذوالجلال کا اُس کو یہی حکم ہوگا۔ یعنی قیامت کے دن زمین کو اللہ تعالیٰ کا حکم ہوگا کہ جو بھی اچھا یا برا عمل کسی نے تیری پشت پر کیا ہے وہ آج تو بیان کر اور اس کی شہادت دے! زمین اس حکم خداوندی کی تعمیل کرے گی اور بتلائے گی کہ مجھ پر فلاں بندے نے یہ اچھا یا بُرا عمل کیا تھا۔ فلاں بندے نے تیری حضور میں کھڑے ہو کر نماز پڑھی تھی، تیراذکر کیا تھا۔ تیری کتاب پاک کی تلاوت کی تھی۔ گناہوں سے توبہ کی تھی، گناہوں کی معافی مانگی تھی، دعا کی تھی، تیرے فلاں بندے کے ساتھ احسان کیا تھا، کسی بھوکے کو کھانا کھلایا تھا، مسکینوں محتاجوں کی مدد کی تھی۔ وغیرہ وغیرہ۔ اسی طرح زمین بتلائے گی کہ فلاں بندے نے مجھ پر زنا کیا تھا، ناحق خون کیا تھا، جھوٹی گواہی دی تھی، ماں باپ کو ستایا تھا۔ وغیرہ وغیرہ۔ الغرض قیامت کے دن اللہ کے حکم سے زمین اپنی ساری سرگزشت سنائے گی۔ زمین کا بولنا بیان کرنا اور شہادت دینا پہلے سمجھ میں آنا مشکل تھا لیکن اب مشین پر ریکارڈ بولتا ہے اور ہم سب سنتے ہیں یہ بندوں کی ایجاد اور کاریگری ہے، قیامت کے دن اللہ تعالیٰ کے حکم سے اسی طرح زمین بولے گی اور اپنی ساری سرگزشت اور کہانی سنائے گی۔ سورہ یٰسین میں فرمایا گیا "أَلْيَوْمَ نَخْتِمُ عَلَىٰ أَفْوَاهِهِمْ وَتُكَلِّمُنَا أَيْدِيهِمْ وَتَشْهَدُ أَرْجُلُهُمْ بِمَا كَانُوا يَكْسِبُونَ" اس کا حاصل یہ کہ قیامت کے دن، ہم بندوں کے منہ اور زبان پر مہر لگادی جائے گی، ان کا بولنا بند کردیا جائے گا اور ہمارے ہاتھ پاؤں ہمارے اعمال کی گواہی دیں گے۔ اور ایک دوسری جگہ فرمایا گیا ہے "شَهِدَ عَلَيْهِمْ سَمْعُهُمْ وَأَبْصَارُهُمْ وَجُلُودُهُمْ بِمَا كَانُوا يَعْمَلُونَ" یعنی ہم بندوں کے کان، ہماری آنکھیں اور۔ ہمارے پوری جسم کی کھال، گویا ہمارا بال بال اور رواں رواں شہادت دے گا اور بتائے گا کہ ہم نے دنیا کی زندگی میں کیا کیا عمل کئے تھے۔ سوچنے کی بات ہے کہ اس وقت ہمارا کیا حال ہوگا جب خود ہمارے ہاتھ پاؤں ہمارے سارے اعضاء اور ہمارے جسم کی کھال اور اس کا بال بال ہماری بداعمالیوں کی گواہی دے گا اور یہ زمین جس پر

ہم نے یہ اعمال کئے ہیں وہ بھی گواہی دے گی۔ ہاں امید ہے کہ جن گناہوں سے توبہ کرلی گئی ہوگی اور صدق دل سے اللہ سے معافی مانگ لی گئی ہوگی، ان کو نہ ہمارے اعضاء اس وقت بیان کریں گے اور نہ زمین بتلائے گی کیونکہ سچی توبہ واستغفار کی وجہ سے وہ کالعدم ہو چکے ہوں گے۔ حدیث شریف میں ہے "التائب من الذنب کمن لا ذنب له" (گناہ سے توبہ کرنے والا بالکل اس بندہ کی طرح ہوتا ہے جس نے گناہ کیا ہی نہ ہو) اللہ تعالیٰ مجھے اور آپ سب بھائیوں کو سچی توبہ اور حقیقی استغفار نصیب فرمائے۔ اور قیامت کے دن کی رسوائی اور عذاب سے بچائے۔ (اللّٰھم لاتخزنا فإنک بنا عالمٌ ولاتعذبنا فإنک علینا قادرٌ).

آگے ارشاد فرمایا گیا ہے "یَوْمَئِذٍ یَّصْدُرُ النَّاسُ أَشْتَاتاً، لِّیُرَوْا اَعْمَالَھُمْ، فَمَنْ یَّعْمَلْ مِثْقَالَ ذَرَّةٍ خَیْراً یَّرَهٗ، وَمَنْ یَّعْمَلْ مِثْقَالَ ذَرَّةٍ شَرّاً یَّرَهٗ"۔

بظاہر اِن آیتوں کا مطلب یہ ہے کہ قیامت کے دن حساب کتاب سے فارغ ہوکر سب لوگ متفرق طور پر لوٹیں گے، تاکہ وہ اپنے اعمال دیکھ لیں (بظاہر مطلب یہ ہے کہ اپنے اعمال کے نتائج وثمرات کو دیکھ لیں) پھر یہ ہوگا کہ جس نے ذرّہ برابر نیکی اور بھلائی کی ہوگی وہ اس کو دیکھ لے گا اور جس نے ذرہ برابر برائی کی ہوگی وہ اس کو دیکھ لے گا۔

اس سورت کی پہلی آیت میں قیامت کے آغاز کا بیان تھا کہ وہ ایک انتہائی ہیبت ناک زلزلہ اور بھونچال ہوگا جو ساری زمین کو اور اس پوری دنیا کو زیروزبر کردے گا۔ اس کے بعد کی آیتوں میں درمیان کے دو مرحلوں کا ذکر کیا گیا تھا ایک یہ کہ زمین میں جو مردے وغیرہ دفن ہیں وہ سب باہر آجائیں گے۔ اور دوسرا یہ کہ زمین اللہ تعالیٰ کے حکم سے اپنی سرگزشت بیان کرے گی اور شہادت دے گی۔ اب اِن آخری آیتوں میں قیامت کے اس آخری مرحلہ اور انجام کا بیان فرمایا گیا ہے کہ میدان حشر کے حساب کتاب سے فارغ ہوکر سب بندے مومن اور کافر، صالح اور فاجر، مخلص اور منافق وہاں آئیں گے جہاں اُن کے اعمال (یعنی اعمال کے نتائج) اُن کو دکھائے جائیں گے، پھر ایسا ہوگا کہ جس نے ذرّہ برابر بھی کوئی نیک عمل کیا ہوگا، وہ وہاں اس کو دیکھ لے گا (یعنی اُس کا نتیجہ اجر وثواب اور جنت کی نعمتوں کی شکل میں اُس کے سامنے آجائے گا) اور جس نے ذرّہ برابر بھی کوئی برائی اور کوئی گناہ کا کام کیا ہوگا وہ اس کو دیکھ لے گا (یعنی اس کا نتیجہ عذاب کی شکل میں اس کے سامنے آجائے گا)۔

# اس سورہ کے بارے میں چند قابل ذکر واقعات

اگر ہم قرآن پاک کی صرف اسی ایک سورت اور اُس کے پیغام کو صحیح طور پر سمجھ لیں یا اس کی صرف اس آخری آیت ہی کو اس طرح سمجھ لیں جس طرح سمجھنے کا حق ہے اور اللہ تعالیٰ یقین نصیب فرمائے اور توفیق دے تو یہی ہماری پوری زندگی اور ہمارے ظاہر و باطن کی اصلاح کے لئے کافی ہے۔

حدیث کی کتابوں میں یہ واقعہ نقل کیا گیا ہے کہ کوئی صاحب رسول اللہ ﷺ کی خدمت میں حاضر ہوئے اور عرض کیا کہ حضرت مجھے قرآن پڑھا دیجئے اور اِس بارہ میں ہدایت فرما دیجئے۔ آپ ﷺ نے فرمایا کہ قرآن پاک کی جو سورتیں الٓمّرٓا سے شروع ہوتی ہیں اُن میں سے بس تین سورتیں پڑھ لو! (یہ سورتیں گیارھویں، بارھویں اور تیرھویں پارے میں ہیں اور خاصی بڑی ہیں) اُن نو وارد نے عرض کیا کہ میں بوڑھا ہو گیا ہوں اور مجھے زیادہ پڑھنا مشکل ہے۔ آپ ﷺ نے فرمایا تو پھر حٰمٓ والی سورتوں میں سے تین سورتیں پڑھ لو، انہوں پھر وہی عرض کیا جو پہلے کہا تھا۔ تو آپ ﷺ نے فرمایا اچھا "مُسبّحات" میں سے (یعنی ان سورتوں میں سے جو سَبَّحَ یا یُسَبِّحُ کے لفظ سے شروع ہوتی ہیں) تین سورتیں پڑھ لو، انہوں نے پھر اپنی بات دہرائی کہ یہ میری لئے مشکل ہے مجھے تو بس کوئی چھوٹی سی جامع سورت پڑھا دیجئے تو رسول اللہ ﷺ نے اُن کو یہ سورۃ "إذا زلزلت" پڑھائی وہ صاحب بہت خوش ہوئے اور کہا

| | |
|---|---|
| والذی بعثک بالحق نبیاً لا ازید علیھا ابداً۔ | قسم اُس خدائے پاک کی جس نے آپ کو نبی برحق بنا کر بھیجا ہے میں اب اس پر کوئی اضافہ نہیں کروں گا۔ (بس یہی میرے لئے کافی ہے) |

اور وہ صاحب یہ کہہ کر رخصت ہو گئے۔ جب وہ چلے گئے تو رسول اللہ ﷺ نے ارشاد فرمایا "افلح الرویجل، افلح الرویجل" (یعنی یہ مردوا کامیاب ہوگیا کامیاب ہوگیا، مطلب یہ کہ اس نے نجات کی اور کامیابی کی کنجی حاصل کر لی۔(۱)

ایک دوسری حدیث میں ہے کہ ایک صاحب (مشہور عربی شاعر فرزدق کے چچا صعصعہ ابن معاویہ) رسول اللہ ﷺ کی خدمت میں حاضر ہوئے آپ ﷺ نے ان کو اِس سورت کی صرف آخری آیت سنائی۔

فَمَنْ يَّعْمَلْ مِثْقَالَ ذَرَّةٍ خَيْراً يَّرَهٗ، وَمَنْ يَّعْمَلْ مِثْقَالَ ذَرَّةٍ شَرًّا يَّرَهٗ.

جو کوئی ذرہ برابر کوئی نیکی کرے گا وہ اس کو دیکھ لے گا اور جو کوئی ذرہ برابر کوئی برائی کرے گا وہ بھی اس کو دیکھ لے گا۔

حضور ﷺ کی زبان مبارک سے صرف یہ آیت سن کر یہ صاحب بولے "حسبی لا ابالی ان لا اسمع غیر هذا" (بس یہی میرے لئے کافی ہے، اگر اس کے سوا کچھ نہ سنوں تو کوئی پروانہیں)(۲) واقعہ تو یہی ہے کہ اگر دل مردہ نہ ہوتو بس یہی آیت کافی ہے۔

اسی آیت سے متعلق ایک اور سبق آموز حدیث کا مضمون اپنے بعض صاحبِ علم بزرگوں سے سنا ہوا یاد ہے، کسی کتاب میں یہ حدیث دیکھنا یادنہیں۔ اُن بزرگ نے کسی کتاب ہی میں یہ دیکھی ہوگی۔ حدیث کا مضمون یہ ہے کہ مدینہ منورہ سے باہر کے کوئی صاحب رسول اللہ ﷺ کی خدمت میں حاضر ہوئے اور اسلام لائے۔ یہ غریب آدمی تھے حضور ﷺ کا دستور تھا کہ ایسے لوگوں کو جو اسلام قبول کرتے قرآن کی تعلیم اور دین کی ضروری باتیں سیکھنے کے لئے کسی خاص صحابی سے متعلق کر دیتے تھے کہ تم ان سے تعلیم حاصل کرلیا کرو۔ چنانچہ ان نو

---

(۱) تفسیر ابن کثیر میں یہ حدیث ترمذی سے نقل کی گئی ہے۔(نعمانی)

(۲) یہ حدیث ابن کثیر نے مسند احمد کے حوالہ سے نقل کی ہے (نعمانی) (مرتب عرض کرتا ہے کہ حافظ ابن حجر نے الاصابہ میں اس حدیث کے راوی صعصعہ کے بارے میں لکھا ہے کہ ان کو عم فرزدق کہے جانے میں مغالطہ ہوا ہے، یہ احنف بن قیس کے چچا ہیں، فرزدق کے چچا کا تو نہیں البتہ دادا کا نام یہی صعصعہ تھا، اور ان سے بھی احادیث کی روایت ہے۔ع)

وارد کو آپ نے حضرت علی مرتضیٰ رضی اللہ عنہ کے سپرد کر دیا۔ وہ چند روز تک آ کر تعلیم حاصل کرتے رہے۔ پھر اُن کی آمد و رفت کا سلسلہ منقطع ہو گیا۔ رسول اللہ ﷺ نے جب کئی دن ان کو مسجد میں بھی نہیں دیکھا تو حضرت علیؓ سے دریافت کیا۔ انہوں نے بتایا کہ وہ چند روز تک میرے پاس آتے رہے، اب کئی روز سے نہیں آئے ہیں۔ حضور ﷺ کو فکر ہوئی کہ بیچارے پردیسی ہیں، نہ معلوم کس حال میں ہیں۔ آپ نے حاضرِ مجلس صحابہ سے فرمایا کہ خیال رکھو اگر کہیں کسی کو مل جائیں یا ان کا پتہ معلوم ہو جائے تو ان کو یہ بات پہونچا دی جائے کہ ہمیں اُن کے بارے میں فکر ہے، ہم سے آ کر ملیں۔

کسی صاحب کو وہ مل گئے انہوں نے حضور ﷺ کا پیام ان کو پہونچا دیا وہ فوراً حاضر خدمت ہوئے، آپ نے اُن سے حال پوچھا اور یہ بھی پوچھا کہ تم نے تعلیم کا سلسلہ کیوں منقطع کر دیا؟ انہوں نے عرض کیا کہ حضرت! میں نے اتنا پڑھ لیا جو میرے لئے کافی ہے۔ حضور ﷺ نے فرمایا تم نے کیا پڑھ لیا؟ انہوں نے عرض کیا کہ میں نے یہ آیت بھی پڑھ لی "فَمَنْ يَّعْمَلْ مِثْقَالَ ذَرَّةٍ خَيْراً يَّرَهٗ، وَمَنْ يَّعْمَلْ مِثْقَالَ ذَرَّةٍ شَراً يَّرَهٗ" اب میرا حال یہ ہے کہ جب کسی کام یا کسی بات کا ارادہ کرتا ہوں تو سوچتا ہوں کہ قیامت میں اس کا کیا نتیجہ سامنے آئے گا۔ اگر اطمینان ہو جاتا ہے کہ اچھا نتیجہ سامنے آئے گا تو وہ کام اور بات کرتا ہوں ورنہ رک جاتا ہوں۔

## آہ یہ مُردہ قلوب!

افسوس ہے، ہمارے قلوب مردہ ہیں ہم اِن قرآنی آیات سے اور اِن واقعات سے کوئی سبق نہیں لیتے۔ کسی کو کیا کہوں خود میرا اپنا حال یہ ہے کہ اللہ تعالیٰ کے فضل و کرم سے بہت کچھ پڑھا ہے۔ قرآن مجید پڑھا ہے، اُس کا کچھ سمجھنا بھی نصیب ہوا ہے، اللہ تعالیٰ کے لطف و کرم سے کچھ حفظ بھی ہے، حدیث شریف کے ہزاروں صفحات پڑھے ہیں اور پڑھائے ہیں اور ان کی شرح بھی لکھی ہے اور لکھتا ہوں۔ لیکن اللہ کے اس گھر میں قسم کھا کر کہتا ہوں کہ ان بے پڑھے لکھے صحابیوں کو صرف ایک آیت سے فکر آخرت اور خشیت الٰہی

کی جو دولت مل گئی تھی اُس کا سوواں حصہ بھی نصیب نہیں۔ اصل چیز ان کی یہی آخرت کی فکر اور خشیت الٰہی ہے۔ اللہ تعالیٰ بس اس کا کوئی ذرہ نصیب فرمادے تو خیریت اور کامیابی ہے۔ اللّٰھم اعطنا ولا تحرمنا.



# (درس-۴۵)

# سُوْرَةُ الْعٰدِیٰت

## خطبۂ مسنونہ کے بعد

أَعُوْذُ بِاللّٰہِ مِنَ الشَّیْطٰنِ الرَّجِیْم۔ بِسْمِ اللّٰہِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ ط

| |
|---|
| وَالْعٰدِیٰتِ ضَبْحًا ہ فَالْمُوْرِیٰتِ قَدْحًا ہ فَالْمُغِیْرٰتِ صُبْحًا ہ |
| فَاَثَرْنَ بِہٖ نَقْعًا ہ فَوَسَطْنَ بِہٖ جَمْعًا ہ اِنَّ الْاِنْسَانَ لِرَبِّہٖ لَکَنُوْدٌ ہ |
| وَاِنَّہٗ عَلٰی ذَالِکَ لَشَہِیْدٌ ہ وَاِنَّہٗ لِحُبِّ الْخَیْرِ لَشَدِیْدٌ ہ |
| اَفَلَا یَعْلَمُ اِذَا بُعْثِرَ مَا فِی الْقُبُوْرِ ہ وَحُصِّلَ مَا فِی الصُّدُوْرِ ہ اِنَّ |
| رَبَّھُمْ بِھِمْ یَوْمَئِذٍ لَّخَبِیْرٌ ہ (سورۂ عادیات) |

ترجمہ: قسم ہے اُن گھوڑوں کی جو ہانپتے ہوئے دوڑتے ہیں۔ پھر ٹاپ مار کر چنگاریاں جھاڑتے ہیں۔ پھر صبح نمودار ہوتے ہی تاخت وتاراج کرتے ہیں۔ پھر اس میں غبار اڑاتے ہیں۔ پھر اُس کے ساتھ (دشمن کے) جتھے میں گھس جاتے ہیں۔ بے شک انسان اپنے پروردگار کا بڑا ناشکرا (اور اس کی نعمتوں کا بڑا ہی ناقدر شناس) ہے۔ اور وہ خود اس پر گواہ ہے۔ اور وہ مال و دولت کی محبت و چاہت میں بڑا پکا ہے۔ کیا وہ اس وقت کو نہیں جانتا جب (زندہ کر کے) باہر نکال دیئے جائیں گے وہ سب مردے جو قبروں میں (دفن) ہیں۔ اور نکلوا لئے جائیں گے وہ سب بھید جو سینوں میں ہیں۔ بے شک اُس دن اُن کا پروردگار اُن سے پوری طرح باخبر ہوگا۔

# تفسیر وتشریح

## سابق سورہ سے ربط

اس سے پہلی سورت ''الزلزال'' میں قیامت کا بیان اس طرح کیا گیا تھا کہ کسی درجہ میں اُس کا دہشت ناک منظر آنکھوں کے سامنے آ گیا تھا، اور آخر میں فرمایا گیا تھا ''فَمَنْ يَّعْمَلْ مِثْقَالَ ذَرَّةٍ خَيْرًا يَّرَهٗ، وَمَنْ يَّعْمَلْ مِثْقَالَ ذَرَّةٍ شَرًّا يَّرَهٗ'' (جو بندہ بھی ذرّہ برابر کوئی نیکی یا بدی، عمل صالح یا معصیت کرے گا وہ وہاں اُس کے سامنے آجائے گا یعنی وہ اس کا صلہ، یا اس کی سزا ضرور پائے گا) اس سورۂ ''والعٰدیٰت'' میں پہلے تو ہم انسانوں کو دو ایسی روحانی اور اخلاقی بیماریوں کی نشان دہی کی گئی ہے جو قریباً ساری معصیتوں کی جڑ بنیاد ہیں اور آخر میں اُس کی آگاہی دی گئی ہے جو قیامت میں سامنے آنے والا ہے۔

اگر غور کیا جائے تو معلوم ہو جائے گا کہ اپنے خالق اور کریم پروردگار کی حق ناشناسی اور مال و دولت کی ہوس تمام معصیتوں کی بلکہ کفر و شرک کی بھی بنیاد ہیں، اس سورت میں بہت ہی مؤثر اور حکیمانہ انداز میں ان مہلک بیماریوں کے بارے میں ہم انسانوں کو متنبہ کیا گیا ہے۔

## سورہ کی قسمیں

اس کو سمجھنے کے لئے پہلے یہ بات ذہن نشین کر لینی چاہئے کہ عربوں میں زمانۂ جاہلیت میں جنگ اور لوٹ مار عام بات تھی۔ ایک طاقتور قبیلہ دوسرے کمزور قبیلہ پر دھاوا بول کے اس کو لوٹ لیتا تھا ''جس کی لاٹھی اس کی بھینس'' یہاں کا قانون تھا۔ یہ دوسرا قبیلہ بھی جس پر حملہ ہوتا اپنی پوری طاقت سے مدافعت میں جنگ کرتا تھا، اور پھر گھمسان کی لڑائی ہوتی تھی۔ اس تاخت و تاراج اور ان حملوں میں گھوڑے استعمال ہوتے تھے، یہ گھوڑے اِن جنگوں میں بڑی وفاداری اور جاں نثاری کی ثبوت دیتے تھے، ان کے سوار ان کو دوڑاتے تو یہ پوری طاقت اور تیزی سے دوڑتے یہاں تک کہ دوڑتے دوڑتے ہانپنے لگتے اور پھر بھی دوڑتے رہتے اور ایسے دوڑتے کہ پتھریلی زمین پر ان کی ٹاپوں کے پڑنے سے چنگاریاں اُڑتیں...... پھر یہ لوگ جس قبیلہ پر حملہ کرتے تو قدرتی

طور پر وہ لوگ بھی مسلح ہو کر ایک فوج کی طرح مدافعتی جنگ کرتے۔ یہ گھوڑے اپنے سواروں کے اشاروں پر تلواروں اور نیزوں سے مسلح اس مدافعتی فوج میں بھی گھس جاتے اگر چہ زخم پہ زخم کھاتے لیکن اپنے سواروں کی وفاداری میں ڈٹے رہتے، منہ نہ موڑتے۔ ان گھوڑوں کی اپنے سواروں اور مجازی مالکوں سے یہ وفاداری بلاشبہ ہم بندوں کے لئے بڑی سبق آموز ہے۔

اللہ تعالیٰ نے اس سورۂ "والعٰدیٰت" میں اِن گھوڑوں کی اپنے مالکوں کے ساتھ اس وفاداری کو بطور شہادت کے پیش فرما کر ارشاد فرمایا ہے کہ انسان اپنے مالک و پروردگار کا بڑا ناشکرا اور اس کی نعمتوں کا بڑا ناقدر شناس ہے۔

## غیر اللہ کی قسم

آپ کو یاد ہوگا کہ اسی درس میں بار بار عرض کیا گیا ہے کہ ہم بندوں کو اللہ کے سوا اُس کی کسی مخلوق کی قسم کھانا جائز نہیں۔ یہاں تک کہ کعبۃ اللہ اور رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کی ذات پاک کی قسم کھانا بھی جائز نہیں، لیکن اللہ تعالیٰ نے قرآن پاک میں جابجا اپنی مخلوقات کی قسم کھا کر بعض حقیقتیں بیان فرمائی ہیں۔ آسمان اور زمین کی اور سورج اور چاند اور ستاروں کی بھی قسمیں کھائی گئی ہیں، دن کے اجالے اور رات کے اندھیرے کی بھی قسم کھائی گئی ہے اور اسی طرح اور بھی بعض مخلوقات کی قسم کھا کر بعض اہم مضامین بیان فرمائے گئے ہیں۔ ان قسموں کا مطلب عام طور سے یہ ہوتا ہے کہ جس چیز کی قسم کھائی جارہی ہے وہ اُس بات اور اس حقیقت کی شہادت دے رہی ہے جو قسم کے ساتھ بیان کی جارہی ہے، نیز قسم سے اس بات کا بھی اظہار مقصود ہوتا ہے کہ جو کچھ بیان کیا جارہا ہے وہ نہایت محکم اور محقق ہے، اُس میں کسی شک وشبہ کی گنجائش نہیں ہے۔ (الغرض اللہ کی ذات عالی اور بندوں میں جو فرق ہے اس کی بنا پر ایک کو دوسرے پر نہیں قیاس کیا جاسکتا کہ ہم بھی اپنے لئے غیر اللہ کی قسم جائز سمجھ لیں)۔(۱)

---

(۱) یہ بریکٹ کی عبارت مرتب کا اضافہ ہے تاکہ اوپر کی سطروں میں جو بات بتائی جانی مقصود نظر آتی ہے وہ اچھی طرح واضح ہو جائے۔ غالب گمان ہے کہ درس کے سلسلے میں جہاں کہیں ابتداءً اور اس کے بعد بھی یہ قرآنی قسموں کا مسئلہ آیا ہوگا وہاں حضرت مخدوم نے حسب عادت ضرور بھرپور وضاحت فرمائی ہوگی اور اس لئے یہاں مختصر بات کافی سمجھ لی۔ مگر افسوس ہے کہ درس کے جو متفرق حصے اس کتاب میں جمع کئے جاسکے ہیں ان میں کہیں یہ قسم کی بحث نہیں آئی ہے۔ اس لئے مناسب سمجھا گیا کہ توضیحی اشارہ کر دیا جائے۔ (مرتب)

# انسان بڑا ناشکرا اور انجام سے غافل

اس سورت "والعٰدیٰت" میں ہم انسانوں کی اِس نہایت مہلک بیماری کی نشان دہی کی گئی ہے کہ انسان اپنے پروردگار کی نعمتوں کا بڑا ناقدر شناس اور ناشکرا ہے۔ اور اس کی شہادت کے طور پر جنگوں میں استعمال ہونے والے گھوڑوں کے اس رویہ اور کردار کا ذکر فرمایا گیا ہے کہ ان گھوڑوں کا سوار اور مجازی مالک ان کا خالق اور پروردگار نہیں ہے بس کچھ گھاس دانہ کھلا دیتا ہے جو اس کا پیدا کیا ہوا نہیں بلکہ اللہ تعالیٰ کا پیدا کیا ہوا ہے، لیکن اتنے ہی احسان کے نتیجہ میں گھوڑے کا رویہ ایسی وفاداری اور تابعداری کا ہے کہ اس کے دوڑانے پر بے تحاشا دوڑتا ہے، ہانپنے لگتا ہے اور پھر بھی دوڑتا ہے اور اس زور سے دوڑتا ہے کہ پتھریلی زمین پر ٹاپ پڑنے سے چنگاریاں اڑتی ہیں، پھر وہ اس کے اشارہ پر کسی بھی بستی یا قبیلہ پر حملہ کرتا اور ٹوٹ پڑتا ہے اور اپنی جان خطرہ میں ڈال کر تلواروں اور نیزوں وغیرہ سے مسلح دشمن کی فوج میں گھس جاتا ہے۔ الغرض اللہ تعالیٰ نے اس سورت میں ان گھوڑوں کی اس وفاداری اور احسان شناسی کو قسم کے عنوان سے بطور شہادت ذکر فرما کر ارشاد فرمایا ہے کہ انسان کا عام حال یہ ہے کہ وہ اپنے پروردگار کی نعمتوں کا بڑا ناقدر شناس اور ناشکر گزار ہے۔ اس سورت کی ابتدائی چھ آیتوں کا یہی حاصل اور مدعا ہے۔

اب مختصر طور سے آیتوں کا الگ الگ مطلب بھی سمجھ لیجئے! واؤ قسم کے لئے ہے اور "عٰدیٰت" کے معنی دوڑنے والوں کے ہیں جیسا کہ میں نے عرض کیا یہاں اس سے تاخت وتاراج اور جنگ کی مہموں میں دوڑنے والے اور دوڑائے جانے والے گھوڑے مراد ہیں "ضبح" اس آواز کو کہتے ہیں جو گھوڑوں کے دوڑتے وقت اُن کے نتھنوں سے نکلتی ہے۔ مطلب یہ ہوا کہ قسم ہے اُن گھوڑوں کی جو ہانپتے ہوئے تیز دوڑتے ہیں۔ یعنی ان گھوڑوں کی جاں نثاری اور جانبازی اس بات کی شاہد ہے جو آگے کہی جارہی ہے۔ آگے ہے "فَالْمُوْرِيٰتِ قَدْحاً" یہ ان گھوڑوں کی دوسری صفت ہے اس کا مطلب ہے کہ وہ ایسے زور سے دوڑتے ہیں کہ پتھریلی زمین پر اُن کی ٹاپ پڑنے سے چنگاریاں اڑتی ہیں۔ آگے ہے "فَالْمُغِيْرٰتِ صُبْحاً" مطلب یہ ہے کہ پھر وہ گھوڑے صبح کے وقت کسی دشمن قبیلہ یا بستی پر تاخت وتاراج اور غارت گری کرنے کے لئے ٹوٹ پڑتے ہیں۔ عربوں کا دستور تھا کہ وہ کسی قبیلہ یا بستی پر حملہ رات کے ختم ہونے پر صبح کے وقت کرتے تھے۔ آگے ہے "فَاَثَرْنَ بِهٖ نَقْعاً" مطلب یہ کہ پھر یہ گھوڑے اِس طرح دوڑتے ہیں کہ اُس صبح کے وقت میں جبکہ رات کی شبنم یا خنکی کی وجہ سے گرد

وغبار اُڑنے کا وقت نہیں ہوتا، ان گھوڑوں کے تیز دوڑنے کی وجہ سے فضا میں غبار ہی غبار ہو جاتا ہے۔ آگے ہے "فَوَسَطْنَ بِهٖ جَمْعًا" پھر وہ اس صبح کے وقت میں اور گرد وغبار کے اس طوفان میں دشمن کی جماعت میں یعنی مقابل فوج میں گھس جاتے ہیں جہاں تلواروں اور تیروں کا سامنا ہوتا ہے، اللہ تعالیٰ اپنے مالکوں اور سواروں کے وفادار اور تابعدار اِن گھوڑوں کی قسم کھا کر یعنی ان کی وفاداری اور جاں نثاری کو بطور شہادت کے پیش فرما کر۔ ارشاد فرماتا ہے "اِنَّ الْاِنْسَانَ لِرَبِّهٖ لَكَنُوْدٌ" (انسان اپنے پروردگار کی نعمتوں کا بڑا ناقدر شناس، اور ناشکرا ہے۔)

اللہ تعالیٰ نے انسان کو پیدا فرمایا، اُس کو اپنی ساری مخلوق پر فضیلت اور برتری دی، اس کو عقل اور نطق یعنی گویائی کی نعمت دی جو کسی دوسری مخلوق کو عطا نہیں فرمائی گئی۔ اس کو انواع واقسام کی بے حساب نعمتوں سے نوازا۔ اس کے باوجود وہ اُس کی نافرمانی کرتا ہے۔ اس کو اور اس کے احسانات کو فراموش کر کے زندگی گزارتا ہے اس کے حقوق وفرائض ادا کرنے کی بالکل فکر نہیں کرتا (عام انسانوں کا یہی حال ہے) اسی کو فرمایا ہے "اِنَّ الْاِنْسَانَ لِرَبِّهٖ لَكَنُوْدٌ" آگے فرمایا گیا ہے "وَاِنَّهٗ عَلٰى ذٰلِكَ لَشَهِيْدٌ" مطلب یہ ہے کہ انسان خود ہی اپنی اس ناشکر گزاری اور نابکاری کا شاہد اور گواہ ہے۔ یعنی اگر وہ خود اپنے بارہ میں سوچے تو خود اُس کا ضمیر گواہی دے گا کہ وہ اپنے محسن پروردگار کا بڑا ناشکر گزار ہے۔ اس کے لئے کسی خارجی شہادت اور دلیل کی ضرورت نہیں۔ آگے ارشاد فرمایا گیا ہے "وَاِنَّهٗ لِحُبِّ الْخَيْرِ لَشَدِيْدٌ" مطلب یہ ہے کہ وہی انسان جو اپنے خالق و پروردگار کی شکر گزاری اور وفاداری کے معاملے میں بہت بے پروا اور بےفکرا ہے، وہی مال و دولت کی محبت و چاہت اور اس کو سمیٹنے میں بہت تیز اور چاق ہے، اس معاملہ میں بالکل غافل اور بے پروا نہیں ہوتا "خَیْر" کے معنی یہاں مال و دولت کے ہیں، یہ لفظ اس معنی میں قرآن پاک میں بعض دوسرے مقامات پر بھی استعمال ہوا ہے۔ اس آیت میں بھی انسان کی ناشکر گزاری کی ایک دلیل اور نشانی بیان فرمائی گئی ہے۔ مطلب یہ ہے کہ ایک جانور گھوڑے کا حال تو یہ ہے کہ اس کو اپنے مجازی مالک سے جو اس کو صرف گھاس دانہ کھلا دیتا ہے ایسی محبت ہے کہ اس کی وفاداری میں اپنی ساری طاقت اور توانائی صرف کر دیتا ہے اور جان کی بھی پروا نہیں کرتا۔ لیکن انسان کا حال یہ ہے کہ اس کو اپنے خالق اور پروردگار سے بھی زیادہ محبت مال و دولت کی ہے۔ یہ خدا ناآشنا اور خدا فراموش انسانوں کا عام حال ہے۔ لیکن جن انسانوں کو ایمان کی حقیقت نصیب ہے ان کا حال دوسری جگہ یہ بیان فرمایا گیا ہے "وَالَّذِيْنَ اٰمَنُوْا اَشَدُّ حُبًّا لِّلّٰهِ" (اور جن بندوں کو ایمان کی دولت نصیب ہے ان کو ہر چیز سے زیادہ محبت اور چاہت

اللہ تعالیٰ کی ہوتی ہے) اللہ تعالیٰ ہم کو بھی انہی بندوں میں شامل فرمادے۔

آگے انسان کی ناشکری خدا فراموشی اور دولت پرستی کے اُخروی انجام کے بارے میں آگاہی دی گئی ہے۔ فرمایا گیا ہے "أَفَلَا يَعْلَمُ إِذَا بُعْثِرَ مَا فِي الْقُبُورِ، وَحُصِّلَ مَا فِي الصُّدُورِ" مطلب یہ ہے کہ یہ غافل انسان اُس وقت اور اس دن کو نہیں جانتا جب قبروں میں دفن شدہ سارے مردے زندہ کر کے قبروں سے باہر نکالے جائیں گے اور زندگی بھر کے اُن کے اعمال کا پورا احتساب ہوگا۔ اور سینوں کے بھید اور راز بھی جن کو وہ سمجھتا تھا کہ یہ ہمیشہ راز ہی رہیں گے کبھی کسی کو ان کی اطلاع نہ ہوگی، وہ اُس دن (یعنی بروز قیامت) باہر نکال لئے جائیں گے۔ مثلاً نفاق ہے، ریاکاری ہے، یا ایسی ہی چھپی ہوئی گندگیاں ہیں تو وہ ظاہر کر دی جائیں گی اور ان کا بھی محاسبہ ہوگا، دوسری جگہ فرمایا گیا ہے "يَوْمَ تُبْلَى السَّرَائِرُ" یعنی اُس دن مخفی اور پوشیدہ باتیں بھی جانچی اور پرکھی جائیں گی اُن کا بھی پورا احتساب ہوگا۔

آخر میں ارشاد ہوا ہے "إِنَّ رَبَّهُمْ بِهِمْ يَوْمَئِذٍ لَّخَبِيرٌ" یہ اوپر والی آیتوں کے مضمون کی مزید تاکید ہے۔ مطلب یہ ہے کہ اللہ تعالیٰ ہر بندے کے ظاہر و باطن کے ہر فعل سے اگرچہ باخبر تو آج بھی ہے لیکن قیامت کا دن جو احتساب اور جزاوسزا کے فیصلہ کا دن ہوگا اُس دن اللہ تعالیٰ کی اس صفت خبیری (خبر داری) کی خاص شان ہوگی، سب بندوں کا، خاص کر اُن غافل بندوں کا جنہوں نے اُس کو اور اس کے احسانات و انعامات کو بھلا رکھا تھا پورا ظاہر و باطن اس کے سامنے ہوگا اور اسی کی بنیاد پر اُس دن سب کا احتساب اور فیصلہ ہوگا۔ اس سے پہلی سورت "إِذَا زُلْزِلَت" میں قریباً یہی مضمون اِن الفاظ میں بیان فرمایا گیا تھا "فَمَنْ يَعْمَلْ مِثْقَالَ ذَرَّةٍ خَيْرًا يَرَهُ، وَمَنْ يَعْمَلْ مِثْقَالَ ذَرَّةٍ شَرًّا يَرَهُ" اللہ تعالیٰ توفیق دے کہ قیامت کے بارہ میں یہ آگاہی ہر وقت ہمارے سامنے رہے، یقیناً اُس دن ہم بھی اپنی قبر سے اٹھائے جائیں گے، ہمارے بھی سینوں کے سب راز، ہمارا نفاق، ہماری ریاکاری، اور اس طرح کے ہمارے سارے مخفی رزائل اور معاصی کھولے جائیں گے اور اللہ تعالیٰ علیم و خبیر کا احتساب ہوگا۔ اللہ تعالیٰ ہم سب کو مخلصانہ توبہ کی اور اپنی اصلاح کی توفیق عطا فرمائے اور ظاہر و باطن کو پاک فرما کے اٹھائے۔ شیخ عطارؒ کی مشہور مناجات کا ایک شعر ہے۔

چشم دارم از گنہ پاکم کنی
پیش ازاں کاندر لحد خاکم کنی

(درس-۴۶)

# سورۃ القارعۃ

## خطبۂ مسنونہ کے بعد

أعُوذُ باللّٰہِ مِنَ الشَّیْطٰنِ الرَّجِیْم۔ بِسْمِ اللّٰہِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْم ط

| |
|---|
| اَلْقَارِعَةُ o مَاالْقَارِعَةُ o وَمَآ اَدْرٰكَ مَاالْقَارِعَةُ o يَوْمَ يَكُوْنُ |
| النَّاسُ كَالْفَرَاشِ الْمَبْثُوْثِ o وَتَكُوْنُ الْجِبَالُ كَالْعِهْنِ |
| الْمَنْفُوْشِ o فَاَمَّا مَنْ ثَقُلَتْ مَوَازِيْنُهٗ o فَهُوَ فِيْ عِيْشَةٍ |
| رَّاضِيَةٍ o وَاَمَّا مَنْ خَفَّتْ مَوَازِيْنُهٗ o فَاُمُّهٗ هَاوِيَةٌ o وَمَا |
| اَدْرٰكَ مَاهِيَهْ o نَارٌ حَامِيَةٌ o (سورۃ القارعۃ) |

ترجمہ: وہ کھڑکھڑانے والی۔ کیا ہے وہ کھڑکھڑانے والی۔ اور تمہیں کیا معلوم کیا ہے وہ کھڑکھڑانے والی۔ جس دن لوگ منتشر پتنگوں کی طرح ہو جائیں گے۔ اور پہاڑ دھنکی ہوئی اون کی طرح۔ تو جس کی میزانیں بھاری ہوں گی وہ پسندیدہ عیش میں ہوگا۔ اور جس کی میزانیں ہلکی ہوں گی اس کا ٹھکانا ہاویہ ہوگا۔ اور تمہیں کیا معلوم کیا ہے وہ ہاویہ۔ ایک دہکتی ہوئی آگ۔

## تفسیر وتشریح

### قیامت کی ایک اور یاد دہانی

اِس سے پہلی سورۂ عادیات کی آخری آیتوں میں قیامت کے بارے میں ان الفاظ میں آگاہی دی گئی تھی "اَفَلَا یَعْلَمُ اِذَا بُعْثِرَ مَافِی الْقُبُوْرِ، وَحُصِّلَ مَافِی الصُّدُوْرِ، اِنَّ

رَبَّهُمْ بِهِمْ يَوْمَئِذٍ لَّخَبِيْر" (مطلب یہ کہ کیا وہ انسان جانتا نہیں کہ اُس وقت کیا حال ہوگا جب قبروں کے مردے اکھاڑ کے اور زندہ کر کے باہر کر دیئے جائیں گے اور سینوں کے راز نکال کے ظاہر کر دیئے جائیں گے اُس دن ان کا پروردگار خداوند تعالیٰ اُن کی زندگی اور اُن کے ظاہر و باطن سے پوری طرح باخبر ہوگا اور اس کے مطابق جزا اور سزا کا جنت یا دوزخ کا فیصلہ ہوگا)

اور اُس سے پہلی سورت ''الزلزال'' میں اوّل سے آخر تک قیامت ہی کے بارہ میں آگاہی دی گئی تھی اور اس طرح اُس کا بیان کیا گیا تھا کہ ایک درجہ میں اُس کا ہیبت ناک اور لرزہ خیز منظر آنکھوں کے سامنے آجائے۔ اس کے آخر میں فرمایا گیا تھا۔ "فَمَنْ يَّعْمَلْ مِثْقَالَ ذَرَّةٍ خَيْراً يَّرَهٗ، وَمَنْ يَّعْمَلْ مِثْقَالَ ذَرَّةٍ شَرّاً يَّرَهٗ" جس کا مطلب یہ تھا کہ جو کوئی اِس زندگی اور اس دنیا میں ذرّہ برابر نیکی یا بدی کرے گا وہ اس کو وہاں آخرت میں دیکھ لے گا۔ یعنی اُس نیکی یا بدی کی جزا یا سزا ضرور پائے گا۔

اب اس سورت "القارعہ" میں بھی قیامت ہی کا بیان ہے اور اُس کا انداز بھی ایسا ہی ہے کہ مخاطبین جو قیامت اور آخرت سے غافل ہیں وہ بھی اس کی دہشت ناکی محسوس کریں اور ان کے دلوں میں بھی فکر پیدا ہو جائے۔ فرمایا گیا ہے۔ ''القارعۃ'' یہ قیامت کے ناموں سے ایک نام ہے۔

میں ذکر کر چکا ہوں کہ قرآن پاک میں قیامت کا ذکر مختلف ناموں سے کیا گیا ہے ''الساعۃ، القیامۃ، الواقعۃ، الأزفہ، الحاقّہ، الطّامہ، الصاخّہ'' تو "القارعہ" بھی اسی کا ایک نام اور عنوان ہے، جو شخص اس کا مطلب سمجھتا ہو اُس کے لئے اس عنوان ہی میں دہشت بھری ہوئی ہے۔ اس کے لفظی معنی ہیں کھڑکھڑا ڈالنے والی۔ یعنی جب وہ واقع ہوگی تو سارے عالم کو کھڑکھڑا ڈالے گی، زیروزبر کر دے گی۔ اور ساری کائنات میں ہلچل مچا دے گی۔ پھر اس کی ہولناکی اور دہشت ناکی کو اور زیادہ نمایاں کرنے کے لئے فرمایا گیا ہے "ماالقارعہ" اس کا لفظی ترجمہ تو صرف اتنا ہی ہے کہ "کیا ہوگی اور کیسی ہوگی وہ کھڑکھڑا ڈالنے والی'' لیکن عربی محاورہ کے لحاظ سے اس نے اس دہشت ناکی کو بدرجہا بڑھا دیا جو ''القارعہ'' کے لفظ سے مفہوم ہوئی تھی۔ اس کے بعد اور ترقی کر کے ارشاد فرمایا گیا ہے کہ ''وَمَا أَدْرَاكَ مَا الْقَارِعَةُ'' جس کا حاصل ترجمہ یہ ہوگا کہ کیا تم جان سکتے ہو اور کیا سمجھ سکتے

ہو کہ وہ کھڑ کھڑا ڈالنے والی کیا ہوگی، یعنی وہ جو کچھ اور جیسی کچھ ہوگی وہ تمہارے ادراک کے حدود سے باہر ہے۔ یہ وہی انداز بیان ہے جو قیامت کے بارہ میں سورۂ "الحاقہ" میں اختیار فرمایا گیا تھا۔ وہاں فرمایا گیا تھا "اَلْحَاقَّہ، مَاالْحَاقَّہ، وَمَآاَدْرَاکَ مَاالْحَاقَّہ"

یہ سورہ "القارعہ" مکّی ہے، اس کے اولین مخاطب اہل مکہ تھے جن کی زبان میں قرآن نازل ہوا، وہ اس انداز بیان کی غیر معمولی دہشت ناکی کو محسوس کر سکتے تھے۔ اگر وہ سنجیدگی سے اس کو سنتے تو اُن کے دل لرز جاتے اور قیامت و آخرت سے غفلت و بے فکری ختم ہو جاتی۔

## ہولناک منظر

آگے مختصر الفاظ میں قیامت کے ہولناک منظر کی بس ایک جھلک دکھلائی گئی ہے۔ فرمایا گیا ہے "یَوْمَ یَکُوْنُ النَّاسُ کَالْفَرَاشِ الْمَبْثُوْثِ، وَتَکُوْنُ الْجِبَالُ کَالْعِھْنِ الْمَنْفُوْشِ".

"فراش" پتنگوں اور پروانوں کو کہتے ہیں جو خاص طور سے برسات میں روشنی پر آتے ہیں۔ مبثوث کے معنی ہیں منتشر، بکھرے ہوئے۔ "عھن" کے معنی اون اور "منفوش" کے معنی دھنکی ہوئی۔ روشنی پر جو پتنگے آتے ہیں وہ کثرت کے لحاظ سے لاتعداد ہوتے ہیں، ساتھ ہی منتشر ہوتے ہیں ایک کو دوسرے سے کوئی ربط و تعلق نہیں ہوتا۔ "یَوْمَ یَکُوْنُ النَّاسُ کَالْفَرَاشِ الْمَبْثُوْثِ" کا مطلب یہ ہے کہ قیامت کے دن وہ دن ہوگا جب اللہ کے حکم سے سب آدمی اولین و آخرین دوبارہ زندہ کیے جائیں گے اور محشر میں اُن کا وہ منظر ہوگا جو پتنگوں کا ہوتا ہے یعنی وہ منتشر ہوں گے۔ نفسی نفسی کا عالم ہوگا، کوئی کسی کا حامی اور مددگار نہ ہوگا، ہر ایک کو بس اپنی پڑی ہوگی۔

آگے فرمایا گیا ہے "وَتَکُوْنُ الْجِبَالُ کَالْعِھْنِ الْمَنْفُوْشِ" مطلب یہ ہے کہ قیامت کے دن وہ پہاڑ جو اس دنیا میں سب سے سخت چیز ہے، لوہا آگ میں ڈال دینے سے پگھل جاتا ہے لیکن پتھر نہیں پگھلتا۔ ان پہاڑوں کا اس دن یہ حال ہوگا کہ وہ دھنکی ہوئی اون کی طرح ہوں گے جس کا ریشہ ریشہ الگ ہو جاتا ہے اور ہوائیں اس کو اِدھر سے اُدھر اڑا لے جاتی

ہیں۔ مکہ معظمہ اور اس کا قرب و جوار زراعتی علاقہ نہیں تھا، وہاں کپاس اور روئی نہیں ہوتی تھی۔ اونٹ اور بھیڑ کے اُون کو دُھنک کر کا تا جاتا تھا اور اس سے کپڑا بنا جاتا تھا۔ ہمارے زبان میں کہا جائے گا کہ پہاڑ اُس دن دھنکی ہوئی روئی کے گالوں کی طرح ہوں گے جو ہواؤں کے ساتھ اُڑتے اور تیرتے ہوں گے۔

روایات میں ہے کہ رسول اللہ ﷺ جب مکہ کے کفار و مشرکین کے سامنے قیامت کا ذکر فرماتے اور ان کو قرآن کی وہ آیات سناتے جن میں بتلایا گیا ہے کہ قیامت جب آئے گی تو سارے عالم کو زیر وزبر اور ساری کائنات کو کالعدم کردے گی تو وہ کہتے کیا وہ ان پہاڑوں کو بھی اکھاڑ سکے گی، اُن کے نزدیک پہاڑ ایسی چیز تھی کہ اس کو کوئی حادثہ اور کوئی طاقت اپنی جگہ سے نہیں ہلا سکتی۔ اس آیت میں صراحت کے ساتھ فرمایا گیا ہے "وَتَكُوْنُ الْجِبَالُ كَالْعِهْنِ الْمَنْفُوْشِ" یعنی یہ پہاڑ جن کو تم ناقابل شکست سمجھتے ہو، قیامت کے دن ان کا یہ حال ہوگا جس طرح دھنکی ہوئی اون کا ریشہ ریشہ الگ ہوجاتا ہے اسی طرح یہ پہاڑ ریزہ ریزہ ہوجائیں گے...... سورہ مزمّل میں فرمایا گیا ہے "وَكَانَتِ الْجِبَالُ كَثِيْباً مَّهِيْلاً" کہ قیامت کے دن پہاڑ ریزہ ریزہ ہوکر اِدھر سے اُدھر جانے والے ریگ کے ڈھیر کی طرح ہوجائیں گے۔

آگے قیامت میں ہر انسان کے سامنے آنے والے انجام کا بیان فرمایا گیا ہے۔ ارشاد ہے "فَأَمَّا مَنْ ثَقُلَتْ مَوَازِيْنُهٗ فَهُوَ فِيْ عِيْشَةٍ رَّاضِيَةٍ، وَأَمَّا مَنْ خَفَّتْ مَوَازِيْنُهٗ فَأُمُّهٗ هَاوِيَةٌ، وَمَا أَدْرَاكَ مَاهِيَةٌ، نَارٌ حَامِيَةٌ" مطلب یہ ہے کہ پھر وہاں ہر آدمی کے ایمان اور عمل کی جانچ اور تول ہوگی، تو ایمان وعمل کے وزن سے جس کی میزانیں بھاری ہوں گی وہ پسندیدہ عیش میں ہوگا یعنی جنت میں عیش اور چین کرے گا اور ہر طرح سے راضی اور خوش ہوگا۔ اور جس کی میزانیں ایمان وعمل کا وزن نہ ہونے کی وجہ سے ہلکی ہوں گی اُس کا ٹھکانا "ھاویہ" ہوگا یعنی دوزخ کا کھڈ اور گڑھا۔ پھر عذاب کے لحاظ سے اس "ھاویہ" کے غیر معمولی پن کو ظاہر کرنے کے لئے فرمایا گیا "وَمَا أَدْرَاكَ مَاهِيَه" یعنی تم کیا جان سکتے ہو اور کیا سمجھ سکتے ہو کہ وہ "ھاویہ" کیا ہے اور کیسی ہے، مطلب یہ ہے کہ تم اس کو مقرر بھی نہیں کرسکتے، آگے فرمایا وہ ایک غیر معمولی قسم کی آگ ہے دہکتی ہوئی اور بھڑکتی ہوئی (نَارٌ حَامِيَةٌ)

اِن آیتوں میں بتلایا گیا ہے کہ جب قیامت برپا ہوگی اور انسانوں کا اور پہاڑوں کا

وہ حال ہوگا جو اوپر بیان ہوا تو محشر میں ہر آدمی کے ایمان و عمل کی جانچ ہوگی اور وزن کیا جائے گا۔ قرآن پاک میں جابجا اس وزن اور جانچ کا ذکر فرمایا گیا ہے۔ سورۂ اعراف میں فرمایا گیا ہے "وَالْوَزْنُ يَوْمَئِذٍ الْحَقُّ" یعنی قیامت کے دن آدمیوں کے ایمان و اعمال کا وزن کیا جانا، تولا جانا حق ہے، اس میں شک شبہ کی گنجائش نہیں۔

آگے اِس وزن اور جانچ کا نتیجہ یہ بیان فرمایا گیا ہے کہ جس کی میزانیں بھاری ہوں گی یعنی جس کے ایمان و اعمال میں وہ وزن ثابت ہوگا جو اس کو نجات اور جنت کا مستحق ٹھہرائے تو اس کے لئے جنت کا فیصلہ ہو جائے گا اور وہاں اس کو اس کی پسندیدہ زندگی نصیب ہوگی جس سے وہ ہر طرح راضی اور خوش ہوگا اور جس کی میزانیں ہلکی رہیں گی، یعنی ایمان اور اعمال صالحہ کے وزن سے خالی ثابت ہوں گی تو اس کا ٹھکانا "ھاویہ" ہوگا یعنی دوزخ کا گڑھا جو دہکتی اور بھڑکتی ہوئی آگ ہوگی۔

## قیامت میں وزنِ اعمال کا یقین بھی شرطِ ایمان ہے

جیسا کہ میں نے ابھی کہا قرآن پاک میں یہ مضمون بہت سے مقامات پر بیان فرمایا گیا ہے کہ قیامت میں آدمی کے اعمال کا وزن کیا جائے گا، ایمان بھی انسان کے اعمال میں سے ایک عمل ہے وہ ہاتھ پاؤں کا عمل نہیں ہے بلکہ دل کا عمل اور فعل ہے اس کا بھی وزن کیا جائے گا، اور اس وزن کے بعد ہی جنت یا دوزخ کا فیصلہ ہوگا۔ حدیث کے ذخیرہ میں اس مضمون کی حدیثیں بہت ہیں اور بعض حدیثوں میں اس وزن اور تول کی کچھ تفصیل بھی ہے۔

جس طرح قیامت پر اور جنت و دوزخ پر ایمان لانا ضروری اور شرط ایمان ہے اسی طرح آخرت کی میزان اور وزن اعمال پر ایمان لانا اور یقین کرنا بھی ایمان کی شرط ہے۔ ہاں ان چیزوں کی حقیقت اور کیفیت وہاں جا کر ہی معلوم ہوگی۔ اس زندگی میں یہ سب ہمارے لئے عالم غیب کی چیزیں ہیں۔ اور حقیقت یہ ہے کہ ایمان تو غیب ہی کی چیزوں پر لایا جاتا ہے۔ زمین آسمان، سورج چاند جیسی چیزوں کے ماننے کو ایمان نہیں کہا جاتا، یہ چیزیں تو آنکھوں سے نظر آتی ہیں۔ ہاں اللہ، اس کے فرشتے، اور وحی و رسالت، اور قیامت اور جنت اور دوزخ جیسے غیبی حقائق کے ماننے اور ان پر یقین لانے کو ایمان کہا جاتا ہے۔ اسی لئے فرمایا گیا ہے "يُؤْمِنُوْنَ بِالْغَيْبِ"

بہر حال قیامت میں ایمان و عمل کا وزن برحق ہے اس میں شک و شبہ کی گنجائش نہیں۔

# وزن اعمال کی حقیقت

کسی کو یہ وسوسہ ہوسکتا ہے کہ وزن تو کسی مادّی چیز ہی کا کیا جاسکتا ہے، اور ہمارے ایمان اور اسی طرح اعمال تو کوئی مادّی چیز نہیں ہیں تو پھر ان کا وزن کس طرح کیا جاسکتا ہے۔ اس کا جواب یہ ہے کہ یہ بات کہ وزن صرف مادّی چیز ہی کا ہوسکتا ہے یہ ہماری اس دنیا اور اس عالم کا قانون ہے اور ہم انسانوں کی قدرت اور صلاحیت کے لحاظ سے ہے، آخرت کے عالم میں ہزاروں لاکھوں وہ چیزیں سامنے آئیں گی جن کو یہاں ہماری عقل ناممکن سمجھتی ہے، وہاں اللہ تعالیٰ کی اُس قدرت کا ظہور ہوگا جس کا ظہور ہماری اِس دنیا میں نہیں ہورہا ہے، اسی میں سے ایک یہ بات بھی ہوگی کہ وہاں ایمان اور اعمال اور ہمارے منہ سے نکلے ہوئے الفاظ بھی تو لے جائیں گے۔ بخاری شریف کی آخری حدیث جس پر امام بخاری نے اپنی کتاب صحیح بخاری کو ختم کیا ہے یہ مبارک حدیث ہے۔

| | |
|---|---|
| كلمتان حبيبتانِ إلى الرحمٰن خفيفتان على اللسان ثقيلتان في الميزان سبحان اللّٰه وبحمدہٖ، سبحان اللّٰه العظيم. | دو کلمے ہیں جو اللہ کو بہت پیارے، زبان پر بہت ہلکے پھلکے اور آخرت کی میزان میں بہت بھاری ہوں گے۔ سبحان اللّٰه وبحمدہٖ، سبحان اللّٰه العظيم۔ |

اس حدیث شریف سے معلوم ہوا کہ یہ دو کلمے، قیامت میں ان کا وزن کیا جائے گا اور یہ بہت بھاری اور وزنی ثابت ہوں گے۔ ہماری عقل کا حال یہ ہے کہ اگر دو سو برس پہلے کوئی کہتا کہ انسان کے جسم کی حرارت ناپی تولی جاتی ہے تو ہم اس کو ناممکن سمجھتے لیکن تھرمامیٹر ایجاد ہوگیا اس کا یہی کام ہے کہ اس سے جسم کی حرارت ناپی اور تولی جاتی ہے کہ وہ کس درجہ پر ہے۔ فضا میں جو گرمی یا ٹھنڈک ہوتی ہے اس کا بھی ناپنے کا آلہ ہے، ہوا کے بھی ناپنے اور تولنے کا آلہ ہے۔ یہ تو یہاں اس دنیا کی ایجادوں کا حال ہے۔ ان چیزوں کو سامنے رکھا جائے تو اس وسوسہ کی گنجائش نہیں رہتی کہ قیامت میں ایمان اور عمل کا وزن کس طرح ہوگا۔ ہاں اس وزن اور تول کی اور وزن کے آلہ "میزان" کی حقیقت اور کیفیت وہیں جاکر معلوم ہوگی، اور عالم آخرت

کی سب ہی چیزوں کا حال یہ ہے۔ اللہ تعالیٰ نے ہم کو اس کا مکلف نہیں کیا کہ ہم اُس کی حقیقت اور کیفیت کو جاننے اور سمجھنے کی کوشش کریں، اس طرح کی چیزیں قرآن وحدیث میں اس لئے بیان کی گئیں ہیں کہ ہم اُن پر دل سے یقین کر کے اپنی زندگی کو ایمان اور عمل صالح والی زندگی بنانے کی کوشش کریں تاکہ قیامت میں جب ہمارے ایمان اور اعمال کا وزن ہو تو ہم اُن خوش نصیب بندوں میں ہوں جن کے لئے نجات اور جنت کا فیصلہ سنایا جائے۔ ان بدنصیبوں میں نہ ہوں جن کے پلّے میں ایمان اور اعمال صالحہ کا وزن نہ ہو اِس کے برخلاف انہوں نے کفر ونفاق اور بدعملی کی زندگی گزاری ہو اور ان کے لئے "ھاویہ" یعنی دوزخ کا فیصلہ ہو۔ اللہ تعالیٰ توفیق عطا فرمائے۔

## بے عمل مسلمانوں کا انجام اور قرآن

اس سلسلے میں ایک اور بات بھی قابل ذکر ہے۔ میں نے درس میں پہلے بھی بار بار کہا ہے کہ قرآن پاک میں اکثر وبیشتر دو متقابل طبقوں ہی کا اور اُن کے انجام کا ذکر کیا گیا ہے۔ ایک وہ مومنین جو ایمان لائے اور انہوں نے زندگی بھی ایمان والی گزاری، اُن کا انجام یہ بیان فرمایا گیا ہے کہ اللہ اُن سے راضی ہوگا اور دار آخرت میں وہ اللہ تعالیٰ کے جوار رحمت اور جنت میں جگہ پائیں گے جہاں دائمی عیش اور چین میں رہیں گے۔ اور ہر طرح کی لذتیں اور مسرتیں ان کو حاصل ہوں گی۔ (فِيهَا مَاتَشْتَهِيهِ الْاَنْفُسُ وَتَلَذُّ الْاَعْيُنُ) اور دوسرے وہ غیر مومنین جو ایمان نہیں لائے، اللہ کے رسول کو اور اس کی ہدایت کو نہیں مانا اور اس کے اتباع اور پیروی کا فیصلہ نہیں کیا، ان کا انجام یہ بتلایا گیا ہے کہ اُن پر اللہ کا غضب ہوگا اور وہ دار آخرت میں دوزخ میں ڈالے جائیں گے جو دائمی عذاب گھر ہے۔ (فِيْ نَارِ جَهَنَّمَ خٰلِدِيْنَ فِيْهَا أَبَدًا) اس سورۃ "القارعہ" کی ان آخری آیتوں میں بھی انہی دو طبقوں کا ذکر کیا گیا ہے۔ "فَأَمَّا مَنْ ثَقُلَتْ مَوَازِيْنُهٗ" کا مصداق وہ مومنین صادقین ہیں جن کے پلّے میں ایمان کا بھی وزن ہوگا اور ایمان والی زندگی کا بھی۔ ان کے لئے فرمایا گیا ہے "فَهُوَ فِيْ عِيْشَةٍ رَّاضِيَةٍ" اور "وَأَمَّا مَنْ خَفَّتْ مَوَازِيْنُهٗ" سے مراد وہ بدنصیب لوگ ہیں جن کے پلّے میں نہ ایمان کا وزن ہوگا نہ ایمان والی زندگی کا، یہ اہل کفر ونفاق ہوں گے، ان کے بارہ میں فرمایا گیا ہے "فَأُمُّهٗ

هَاوِیَۃٌ" یعنی ان کا ٹھکانا دوزخ ہوگا۔ اللہ کی پناہ۔

الغرض اس سورت میں بھی اور قرآن پاک میں عام طور سے انہی دو طبقوں کا اور ان کے انجام کا ذکر کیا گیا ہے۔ ایک مومنین صادقین، دوسرے کافرین ومنافقین۔ اُس تیسرے طبقہ کا ذکر قرآن پاک میں بہت ہی کم کیا گیا ہے جس کا حال یہ ہے کہ اُس نے اللہ کے پیغمبر کو مان تو لیا اور کلمہ بھی پڑھ لیا اور زبان کے ساتھ دل سے بھی پڑھ لیا لیکن ایمان لانے اور کلمہ پڑھنے کے بعد پیغمبر کی ہدایت کی جس طرح پیروی کرنی چاہئے تھی وہ نہیں کی، یہاں تک کہ فرائض ادا کرنے اور محرمات سے بچنے کی بھی فکر نہیں کی یعنی زندگی ایمان والی نہیں رہی اور توبہ کی بھی توفیق نہیں پائی جیسا کہ آج مسلمانوں کی بڑی تعداد کا حال ہے اور میرا خیال ہے کہ خیر القرون کے بعد تقریباً ہر دور ہی میں ایسے مسلمانوں کی بڑی تعداد رہی ہے تو جیسا کہ میں نے عرض کیا قرآن مجید میں ان کا اور ان کے انجام کا ذکر بہت ہی کم کیا گیا ہے۔ تلاش کرنے سے بھی مشکل ہی سے ملتا ہے۔ غالباً اس کی ایک وجہ یہ بھی ہے کہ اس طبقہ کا وجود غیر معقول اور غیر منطقی ہے، عقل و منطق کا تقاضا یہی ہے کہ جب اللہ کے رسول پر ایمان لے آئے اور دل سے مان لیا تو پھر ان کی ہدایت کی پیروی اور احکام کی فرمانبرداری کی جائے۔ اب رہا یہ سوال کہ ان کا انجام کیا ہوگا تو عقل بھی یہ کہتی ہے کہ ان کو منکروں، کافروں والا دائمی عذاب بھی نہ ہو اور مومنین صادقین کی طرح سیدھے جنت میں بھی نہ بھیجے جائیں بلکہ نافرمانی اور بداعمالی کی سزا بھی پائیں اور ایمان کی بنیاد پر پھر رہائی بھی ہو جائے۔ قرآن وحدیث سے بھی یہی معلوم ہوتا ہے، ہاں اگر کسی کی شفاعت یا دعا کے طفیل یا ارحم الراحمین اپنی رحمت ہی سے ان کو معاف فرمادے تو اس کا رحم وکرم ہوگا۔ اللہ تعالیٰ ہم سب گناہگاروں کو اسی طرح معاف فرمادے۔ "ربّ اغفر ورحم وانت خیرا الراحمین"



(درس-۴۷)

# سورة التکاثر

## خطبہ مسنونہ کے بعد

أعُوذُ باللّٰهِ مِنَ الشَّيْطٰنِ الرَّجِيْمِ۔ بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ ط

| |
|---|
| اَلْهٰكُمُ التَّكَاثُرُ٥ حَتّٰى زُرْتُمُ الْمَقَابِرَ٥ كَلَّا سَوْفَ تَعْلَمُوْنَ٥ |
| ثُمَّ كَلَّا سَوْفَ تَعْلَمُوْنَ٥ كَلَّا لَوْ تَعْلَمُوْنَ عِلْمَ الْيَقِيْنِ٥ |
| لَتَرَوُنَّ الْجَحِيْمَ۔ ثُمَّ لَتَرَوُنَّهَا عَيْنَ الْيَقِيْنِ٥ ثُمَّ لَتُسْئَلُنَّ يَوْمَئِذٍ |
| عَنِ النَّعِيْمِ٥ (سورۃ تکاثر) |

ترجمہ: تمہیں غفلت میں ڈالے رکھا مال ودولت کی بہتات کی ہوس نے۔ یہاں تک کہ تم پہنچ گئے قبروں میں۔ ہرگز نہیں! تم جلدی جان لوگے۔ پھر (سنو) ہرگز نہیں! تم جلدی جان لوگے۔ ہرگز نہیں! اگر تم یقین کے ساتھ جان لیتے۔ تم ضرور دوزخ کو دیکھو گے۔ پھر تم اس کو ضرور بالضرور یقین کی آنکھ سے دیکھو گے۔ پھر تم سے اُس دن نعمتوں کے بارے میں پوچھا جائے گا۔

## تفسیر وتشریح

یہ سورۃ تکاثر ہے۔ اس سے پہلی سورت "القارعہ" میں قیامت کا بیان فرمایا گیا تھا اور اُس کی آخری آیتوں میں بتلایا گیا تھا کہ وہاں وہی لوگ کامیاب اور بامراد ہوں گے اور جنت کی دائمی لذتیں اور مسرتیں حاصل کرسکیں گے جو ایمان اور ایمانی اعمال کا وہ ذخیرہ ساتھ لے جائیں گے جس کی وجہ سے جانچ تول میں ان کی میزانیں بھاری رہیں گی۔ اور وہ لوگ ناکام ونامراد رہیں گے اور دوزخ کا ایندھن بنیں گے جو وہ ذخیرہ ساتھ نہیں لے جائیں گے اور اس کی وجہ سے اُن کی میزانیں بے وزن اور ہلکی رہیں گی۔

## سورہ کا سبق

اب اس سورۂ تکاثر میں اُس خاص سبب اور اُس مہلک روحانی مرض کی نشاندہی کی گئی ہے جو آدمی کو اُن اعمال خیر کا ذخیرہ فراہم کرنے سے غافل رکھتا ہے، جو قیامت اور آخرت میں نجات اور حصول جنت کا وسیلہ بننے والے ہیں اور جن کے وزن سے آخرت کی میزانیں بھاری ہوتی ہیں۔ اور وہ ہے مال و دولت اور دوسرے دنیوی سامانوں کا زیادہ سے زیادہ ذخیرہ جمع کرنے اور اس میں دوسروں سے آگے بڑھ جانے کی حرص و ہوس (تکاثر کا یہی مفہوم ہے) اور اس کا علاج ہے آخرت کے انجام کو اور خاص کر دوزخ کے عذاب کو نگاہ کے سامنے رکھنا۔ اس سورۂ تکاثر کا یہی خاص سبق ہے اور پیغام ہے۔

ارشاد فرمایا گیا ہے "اَلْهٰكُمُ التَّكَاثُرُ، حَتّٰى زُرْتُمُ الْمَقَابِرَ" مطلب یہ ہے کہ غافل انسانو! تم کو "تکاثر" نے (یعنی مال و دولت اور دنیوی عیش و راحت کے دوسرے سامانوں کی بہتات اور اس میں دوسروں سے بڑھ جانے کی حرص و ہوس نے) آخرت کی فکر اور اور تیاری سے اور وہاں کے لئے اعمال خیر کا ذخیرہ فراہم کرنے سے غفلت میں ڈال رکھا ہے اِسی میں تمہاری زندگیاں ختم ہو رہی ہیں یہاں تک کہ تم اسی حال میں مر کے قبروں میں پہنچ جاتے ہو۔ آگے فرمایا گیا ہے "كَلَّا سَوْفَ تَعْلَمُوْنَ، ثُمَّ كَلَّا سَوْفَ تَعْلَمُوْنَ" "کلا" کے معنی ہیں ہرگز نہیں۔ یہ اِن غافلوں کی ان خام خیالیوں اور نفس کے فریبوں کی شدت کے ساتھ نفی اور تردید فرمائی گئی ہے جن میں یہ مبتلا تھے۔ مثلاً قیامت کا انکار اور اس پر یقین نہ رکھنا۔ یا یہ خیال کہ ہمارے دیوتا یا ہمارے پیر یا ہمارے آباواجداد وہاں ہمیں بچا لیں گے۔ "کلا" فرما کر اس طرح کی ساری خام خیالیوں اور غلط آرزوؤں کی شدت کے ساتھ نفی کی گئی ہے کہ ہرگز ایسا نہیں ہے، یقیناً قیامت آنے والی ہے اور کوئی بھی مجرموں کو وہاں اللہ کی پکڑ اور عذاب سے نہیں بچا سکے گا۔ آگے فرمایا گیا ہے "سَوْفَ تَعْلَمُوْنَ" یعنی جلد ہی تمہیں معلوم ہو جائے گا۔ مزید تاکید و تنبیہ کے لئے مکرر ارشاد فرمایا گیا ہے "ثُمَّ كَلَّا سَوْفَ تَعْلَمُوْنَ" قرآن و حدیث کا اور عام وعظ و نصیحت کا بھی طریقہ ہے کہ زیادہ اہم بات کو مکرر سہ کرر کہا جاتا ہے۔

آگے فرمایا گیا ہے "كَلَّا لَوْ تَعْلَمُوْنَ عِلْمَ الْيَقِيْنِ" "کلا" کا مطلب یہاں بھی

وہی ہے جو ابھی میں نے بیان کیا ہے۔ یعنی غافل انسانوں کی اُن خام خیالیوں اور غلط آرزوؤں کی پھر شدت سے نفی اور تردید، جن میں مبتلا ہو کر وہ قیامت اور آخرت کی فکر اور تیاری سے بالکل غافل ہو کر زندگی گزار رہے تھے۔ آج بھی دنیا ایسے غافلوں سے بھری ہوئی ہے۔ خود مسلمانوں میں بھی آج بڑی تعداد اسی حال میں ہے۔ اس آیت کے مخاطب ایسے سب ہی لوگ ہیں جو قیامت کے بارے میں بے یقینی اور طرح طرح کی خام خیالیوں اور غلط آرزوؤں میں مبتلا ہو کر آخرت کی طرف سے بالکل بے فکر ہیں اور دنیا کمانے ہی پر جان کھپا رہے ہیں۔ اس آیت (اور اس سے آگے کی دو آیتوں میں بھی) ان سب سے خطاب ہے۔ فرمایا گیا ہے۔ ہرگز ایسا نہیں ہے جیسا کہ تم سوچ رہے ہو، اگر تمہیں قیامت کے آنے اور جزا سزا کا یقینی علم ہوتا (اور تم ان حقیقوں پر ایمان لائے ہوتے) تو آخرت کی طرف سے تمہاری اندر یہ غفلت نہ ہوتی اور تم دنیا ہی کو مقصود و مطلوب بنا کر اُس پر اور صرف اسی پر اس طرح جان نہ کھپاتے۔

## مرنے کے ساتھ ہی دوزخ کا مشاہدہ

آگے فرمایا گیا ہے "لَتَرَوُنَّ الْجَحِيْمَ" مطلب یہ ہے کہ اے غافلو! یہ بات قطعی اور یقینی ہے، اس میں کسی شک وشبہ کی گنجائش نہیں ہے کہ دوزخ کا وجود حق ہے اور تم اس کو دیکھ لو گے۔ غالباً اس سے مراد یہ ہے کہ مرنے کے بعد عالم برزخ ہی میں تم اس کو دیکھو گے۔ قرآن مجید کی بعض آیات سے بھی معلوم ہوتا ہے اور حدیثوں میں بھی وارد ہوا ہے کہ دوزخیوں کو مرنے کے بعد عالم برزخ ہی میں دوزخ دکھلا دی جاتی ہے اور اسی طرح جنتیوں کو جنت کا نظارہ کرایا جاتا ہے (عالم برزخ میں جنت اور دوزخ کا یہ دیکھنا غالباً کچھ اس طرح کا ہوگا جس طرح ہم زمین پر رہنے بسنے والے آسمان کے ستاروں کو دیکھتے ہیں) بظاہر "لَتَرَوُنَّ الْجَحِيْمَ" میں رؤیت سے عالم برزخ کی یہی رؤیت مراد ہے۔ واللہ اعلم۔

آگے فرمایا گیا ہے "ثُمَّ لَتَرَوُنَّهَا عَيْنَ الْيَقِيْنِ" مطلب یہ ہے کہ اے غافلو! پھر اس کے بعد تم اس دوزخ کو یقین کی آنکھ سے بھی دیکھ لو گے۔ یعنی وہاں (عین دوزخ ہی پر) پہنچ کر اس کا مشاہدہ کر لو گے۔ پھر تم کو دوزخ کے بارہ میں عین الیقین حاصل ہو جائے گا۔

''عین الیقین'' یقین کا وہ درجہ ہے، جو ذاتی مشاہدہ سے حاصل ہوتا ہے۔

جنت اور دوزخ پر الحمدللہ ہمارا ایمان ہے اور ہم کو ان کے وجود کا پورا یقین ہے۔ لیکن اس یقین کی بنیاد رسول اللہ ﷺ اور اللہ کی کتاب پاک قرآن مجید کی اطلاع پر ہے۔ ہم نے اس کو حق مانا اور اس پر یقین کیا۔ یہ درجہ ''علم الیقین'' کا ہے۔

اس کے بعد دوسرا درجہ یقین کا وہ ہے جو عالم برزخ میں جنت یا دوزخ کو دور سے دیکھ کر حاصل ہوگا۔ اس کے آگے یقین کا تیسرا درجہ وہ ہے جو جنتیوں کو جنت کے بارے میں اور دوزخیوں کو دوزخ کے بارے میں وہاں پہنچ کر ذاتی مشاہدہ سے حاصل ہوگا۔ یہی ''عین الیقین'' کا درجہ ہے اور ظاہر ہے کہ یہ یقین کا اعلیٰ درجہ ہے۔ حدیث شریف میں ہے ''لیس الخبر کالمعاینة'' یعنی خبر اور اطلاع کے ذریعہ جو علم یقین حاصل ہوتا ہے اُس یقین کے برابر نہیں ہوتا جو مشاہدہ سے حاصل ہوتا ہے۔

الغرض آیت کا مطلب یہ ہوا کہ اے غافلو! پھر وہ وقت بھی آئے گا جب تم اُس دوزخ کو اپنی آنکھوں سے دیکھ لوگے اور تم کو اس کے بارے میں ''عین الیقین'' حاصل ہو جائے گا۔

## نعمتوں کا حساب دینا ہوگا

آخر میں ارشاد فرمایا گیا ہے ''ثُمَّ لَتُسْئَلُنَّ یَوْمَئِذٍ عَنِ النَّعِیْمِ'' جس کا مطلب ہے کہ پھر تم سے باز پرس کی جائے گی نعمتوں کے بارے میں۔ اوپر کی آیتوں میں خطاب خاص کر اُن لوگوں سے تھا جن کو مال و دولت وغیرہ متاعِ دنیا کی حرص و ہوس نے آخرت کی فکر و تیاری سے غافل کر رکھا ہے اور وہ اپنے اُخروی انجام سے بے پروا ہو کر دنیا کمانے میں منہمک ہیں۔ اس آخری آیت میں وہ لوگ بھی مخاطب ہیں اور اُن کے علاوہ بھی تمام بنی آدم۔ اس دنیا اور اس زندگی میں جس بندے کو جو نعمت اللہ تعالیٰ کی طرف سے ملی ہوئی ہے اُس کے بارے میں قیامت میں اُس سے سوال ہوگا کہ اس نعمت کا تم نے کیا حق ادا کیا؟ اُس کے استعمال اور اس سے استفادے میں اللہ تعالیٰ کے احکام اور اس کی مقرر کی ہوئی حدود کی کہاں تک پابندی کی؟ اللہ تعالیٰ نے ہم کو دیکھنے والی آنکھ، سننے والے کان اور سوچنے والی عقل عطا فرمائی۔ قیامت

میں ہم سے سوال ہوگا کہ اِن خداداد نعمتوں کو کس طرح استعمال کیا گیا؟ قرآن پاک کی آیت "إِنَّ السَّمْعَ وَالْبَصَرَ وَالْفُؤَادَ كُلُّ أُولَٰئِكَ كَانَ عَنْهُ مَسْئُولًا" کا یہی مطلب ہے۔

بہر حال اس سورت کی اس آخری آیت کا مطلب یہی ہے کہ اللہ تعالیٰ کی طرف سے بندوں کو جو بھی نعمتیں جسمانی، روحانی، دینی، دنیوی، اس زندگی میں عطا ہوئی ہیں، اُن کے بارے میں ہم سے سوال ہوگا اور ہم کو جوابدہی کرنی ہوگی۔ مال و دولت، اچھی کھانے پینے کی چیزیں، اچھا لباس، اچھا مکان، اچھی اولاد اور اچھی بیوی اِن جیسی چیزوں کو تو ہم نعمتیں سمجھتے ہیں لیکن اِدھر بہت کم لوگوں کا ذہن جاتا ہوگا کہ ان سب سے بدرجہا بڑی نعمت اللہ تعالیٰ کی کتاب قرآن مجید ہے جو ہم کو عطا ہوئی ہے، رسول اللہ ﷺ اور آپ کی لائی ہوئی شریعت ہے۔ ان نعمتوں کے بارے میں بھی ہم سے سوال ہوگا کہ ان عظیم ترین نعمتوں کا تم نے کیا حق ادا کیا؟ تمہارا ان کے ساتھ کیا معاملہ رہا؟ بلاشبہ "لَتُسْأَلُنَّ يَوْمَئِذٍ عَنِ النَّعِيمِ" میں یہ نعمتیں بھی شامل ہیں۔

## پرچۂ امتحان

اس سلسلہ میں رسول اللہ ﷺ کی ایک حدیث خاص طور سے یاد رکھنے کے لائق ہے۔ اس کا مضمون یہ ہے کہ:

''کوئی بندہ قیامت میں مقام حساب سے اس وقت تک قدم ہلا نہیں سکے گا جب تک کہ اس سے پانچ باتوں کا سوال نہ کر لیا جائے گا۔ اوّل یہ کہ اُس نے اپنی عمر کن کاموں میں ختم کی۔ دوسرے یہ کہ خاص کر شباب کی قوتوں کو کن کاموں میں صرف کیا۔ تیسرے یہ کہ جو مال کمایا کس طریقہ سے کمایا، جائز طریقہ سے یا ناجائز طریقوں سے۔ چوتھے یہ کہ اُس کمائے ہوئے مال کو کن راہوں میں اور کن مصارف میں خرچ کیا۔ پانچویں یہ کہ جو علم اللہ تعالیٰ نے اس کو دیا تھا اس پر کتنا عمل کیا۔ (۱)

یوں سمجھنا چاہیے کہ آخرت میں جو امتحان ہونے والا ہے یہ (حدیث) اُس کے سوال کا پرچہ ہے۔ رسول اللہ ﷺ کے ذریعہ ہم بندوں کو اس دنیا ہی میں بتلا دیا گیا ہے۔

---

(۱) مشکوٰۃ۔ کتاب الرقاق۔ بروایت ترمذی (مرتب)

اللہ تعالیٰ توفیق دے کہ زندگی اس طرح گزاریں کہ اس کا وہ جواب دے سکیں جس پر ہم نجات اور جنت کے مستحق قرار پائیں۔



(درس-۴۸)

# سُوْرَةُ الْعَصْرِ

## خطبۂ مسنونہ کے بعد

أَعُوْذُ بِاللّٰهِ مِنَ الشَّيْطٰنِ الرَّجِيْمِ۔ بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ ط

وَالْعَصْرِ ہ اِنَّ الْاِنْسَانَ لَفِیْ خُسْرٍ ہ اِلَّا الَّذِیْنَ اٰمَنُوْ وَعَمِلُوا الصّٰلِحٰتِ وَتَوَاصَوْا بِالْحَقِّ لا وَتَوَاصَوْا بِالصَّبْرِ ہ (سورة العصر)

ترجمہ: قسم ہے زمانے کی، انسان بڑے خسارے میں ہے۔ بجز ان بندوں کے جو ایمان لائے، اور انہوں نے نیک اعمال کئے، اور ایک دوسرے کو حق کی تاکید اور صبر کی تاکید کرتے رہے۔

## تفسیر وتشریح

جیسا کہ اس درس قرآن کے سلسلہ میں بارہا ذکر کیا جا چکا ہے۔ "و" عربی میں قسم کے معنی میں آتا ہے۔ ہم آپ بھی بولتے ہیں "واللہ" اس کا مطلب ہوتا ہے اللہ کی قسم، تو یہاں "والعصر" میں بھی "و" قسم کے لئے ہے اور "العصر" کے معنی زمانے کے ہیں، تو "والعصر" کا مطلب ہوا، "قسم ہے زمانے کی"۔

یہ بات بھی آپ حضرات کے سامنے بار بار ذکر کی جا چکی ہے کہ قرآن پاک کی بہت سی سورتوں کے شروع میں اللہ تعالیٰ کی مخلوقات کی جو قسمیں ہیں اُن میں سے اکثر و بیشتر ایک طرح کی شہادت اور دلیل ہیں۔ یعنی جس چیز کی قسم کے ساتھ مضمون و مدعا بیان کیا جاتا ہے وہ چیز اُس مضمون اور مدعا کے لئے شاہد اور دلیل ہوتی ہے۔ (چند ہی ہفتے پہلے سورۂ "والعادیات" کے درس میں یہ بات کسی قدر تفصیل سے بیان کی گئی تھی) اس سورة العصر کا بنیادی مضمون یہ ہے

کہ سارے انسان خسارے میں ہیں اور اس خسارے سے محفوظ صرف وہ بندے ہیں جو اپنی زندگی میں چار باتوں کا اہتمام کریں۔ ایمان۔ عمل صالح۔ دوسروں کو حق کی نصیحت ووصیت۔ اور اسی طرح دوسروں کو صبر کی بھی تاکید ووصیت۔ یہی چار کام ہیں جن کے ذریعہ بندہ اللہ تعالیٰ کی رضا اور دنیا وآخرت کی فلاح حاصل کرسکتا ہے۔ تو سورت کا حاصل یہ ہوا کہ جن بندوں نے اپنی زندگی کا سرمایہ ان چار کاموں میں لگایا وہی کامیاب وبامراد ہیں۔ اور جنہوں نے ایسا نہیں کیا انہوں نے اپنی زندگی کا سرمایہ برباد کیا اور وہ سراسر خسارے اور ٹوٹے میں رہے۔

اگر ہم غور کریں تو معلوم ہوگا کہ انسان کا سرمایہ بس وہ زمانہ اور زندگی کی وہ مہلت اور وہ لیل ونہار ہیں جو اللہ نے اُس کو دیئے ہیں۔ اس سرمائے کو اگر وہ نفع والے کاموں میں لگائے گا تو نفع حاصل کرے گا اور اس کی تجارت کامیاب ہوگی۔ اور اگر غلط اور مضر کاموں میں لگائے گا یا غفلت اور خواہش پرستی میں ضائع کرے گا تو خسارے اور ٹوٹے میں رہے گا۔ زمانہ جس طرح گزر رہا ہے کہ اس میں ذرا ٹھہراؤ نہیں ہے وہ اس حقیقت کی شہادت دے رہا ہے اور گویا زبانِ حال سے پکار کے اعلان کررہا ہے۔ کسی بزرگ کا قول ہے کہ "میں نے برف کی دوکان پر برف کو پگھلتا دیکھا تو سورۃ العصر کی تفسیر سمجھ میں آ گئی کہ اگر دوکاندار محنت کرکے برف جلد بیچ لے گا تو اس کی پونجی محفوظ رہے گی اور کچھ نفع بھی کمالیگا، لیکن اگر اُس نے غفلت کی تو اس کا برف پانی ہوکر بہہ جائے گا، اور نفع سے محرومی کے علاوہ اپنی اصل پونجی بھی کھودے گا۔ واقعہ یہ ہے کہ زمانے کی رفتار برف کے گھلنے اور پانی بن کر بہنے سے زیادہ تیز ہے۔

اس سورۂ والعصر کے بنیادی مضمون پر زمانے کی شہادت کی ایک دوسری تشریح جو زیادہ واضح اور سہل الفہم ہے یہ ہے کہ گزرا ہوا زمانہ یعنی اُس کی تاریخ شاہد ہے کہ صرف وہی انسان فلاح یاب ہیں جو ایمان لائے اور انہوں نے اعمال صالحہ کئے اور دوسروں کو بھی حق وصبر کی نصیحت ووصیت کرتے رہے۔ یہ انبیاء علیہم السلام اور اُن کے متبعین تھے۔ اور دوسرے لوگ جنہوں نے اس کے خلاف راستہ اختیار کیا وہ ناکام ونامراد رہے۔ قرآن مجید میں انبیاء علیہم السلام اور ان کی قوموں کے جو واقعات بیان فرمائے گئے ہیں وہ سب اس کے شاہد اور اس کی دلیل ہیں۔ دنیا میں بھی اس کا ظہور ہوا اور پورا ظہور آخرت میں ہوگا۔ بہر حال زمانہ اس کی ت اور یہ سبق دے رہا ہے کہ وہی انسان فلاحیاب اور بامراد ہیں جن کی زندگی ایمان اور

عمل صالح والی زندگی ہو اور جو دوسروں کو بھی حق وصبر کی تاکید ووصیت کرتے ہوں، اور جن لوگوں کی زندگی ان چار چیزوں سے خالی ہو وہ ناکام ونامراد ہیں۔

## ایمان کیا ہے؟

اب اِن چار چیزوں کی حقیقت اچھی طرح سمجھ لینا چاہئے، انہی کے ہونے نہ ہونے پر انسان کی فلاح وکامیابی اور خسران ونامرادی کا دارومدار ہے۔

ایمان ایک خاص دینی اصطلاح ہے۔ اس کا مطلب ہے اللہ کے رسول پر اعتماد کرکے اور اُن کو خدا کا سچا رسول جان کر اُن کی اُن سب باتوں پر یقین کرنا اور قبول کرنا جو وہ اللہ کے رسول ہونے کی حیثیت سے بتلائیں اور فرمائیں۔ ہماری عقائد کی کتابوں میں ''ایمان'' کی تعریف اور تشریح ان مختصر الفاظ میں کی گئی ہے "تصدیق ما جاء به النبی صلی اللہ علیہ وسلم من عند اللّٰہ" اس کا یہی مطلب ہے کہ اللہ کے پیغمبر جو بات بھی اللہ تعالیٰ کی طرف سے بتلائیں اور پہنچائیں اس کو حق جاننا اور ماننا۔ مثلاً اللہ کی ذات، اس کی وحدانیت، اس کی صفات اور عالم کی تخلیق وغیرہ جیسے اس کے افعال کے بارے میں، اِسی طرح قیامت، آخرت، جنت، دوزخ اور جزا سزا کے بارے میں، علیٰ ہٰذا، فرشتوں کے بارے میں، اگلے نبیوں اور اگلی کتابوں کے بارے میں، اللہ کی وحی اور اس کے احکام کے بارے میں رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے جو کچھ بتلایا اور فرمایا، اگر وہ یقینی اور قطعی ذریعہ سے ہم تک پہنچا ہے تو اس کو حق جاننا اور اُس پر یقین کرنا اور اس کو قبول کرنا مومن ہونے کی شرط ہے۔ اگر تفصیل معلوم نہ ہو تو اجمالی طور پر یہ یقین کرنا اور قبول کرنا کافی ہے کہ اللہ کے پیغمبر ہونے کی حیثیت سے جو کچھ آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے بتلایا اور فرمایا ہے اور جو تعلیم دی ہے وہ سب حق ہے اور میں نے اس کو قبول کیا۔

## ایمان اور کفر کی سرحد

اور آپ کی بتلائی اور فرمائی ہوئی ایسی ایک بات کا انکار بھی کفر ہے۔ مثلاً اگر کوئی شخص کہے کہ آپ صلی اللہ علیہ وسلم کی سب باتوں کو تو میں مانتا ہوں، لیکن ''قیامت کا آنا میری سمجھ میں نہیں آتا اس لئے اس کو میں نہیں مانتا'' یا ''قرآن کا کلام اللہ ہونا میری سمجھ میں نہیں آتا'' یا ''آپ پر

سلسلۂ نبوت کا ختم ہو جانا میری سمجھ میں نہیں آتا'' ایسا شخص کافر ہوگا۔ اسی لئے ہم لوگ قادیانیوں کو مسلمان نہیں سمجھتے کیونکہ وہ رسول اللہ ﷺ پر نبوت کا سلسلہ ختم ہو جانا نہیں مانتے، آپ ﷺ کے بعد مرزا غلام احمد قادیانی کو نبی مانتے ہیں۔ اگرچہ دوسرے ایمانیات سے ان کو انکار نہیں ہے۔ بہرحال بندہ مومن جب ہوگا جب رسول اللہ ﷺ کی بتلائی اور فرمائی ہوئی سب باتوں کو مانے اور قبول کرے (چاہے یہ ماننا اجمالی ہی طور پر ہو) اور آپ ﷺ کی بتلائی ہوئی اور فرمائی ہوئی ایک بات کے انکار سے بھی کافر ہو جائے گا۔ اس بات کو اچھی طرح سمجھ لینا چاہئے۔

## عمل صالح

اس سورۂ والعصر میں جن چار چیزوں کے ہونے نہ ہونے پر انسان کی فلاح اور اس کے خسران کا یعنی کامیابی اور ناکامی ونامرادی کا دارومدار بتایا گیا ہے ان میں دوسری چیز عمل صالح ہے۔ اس سے مراد وہ سب اعمال ہیں جن کا رسول اللہ ﷺ نے حکم دیا، یا اپنے قول یا عمل سے ان کی ترغیب دی۔ اس کا دائرہ بہت وسیع ہے، اس میں نماز، روزہ، حج، زکوٰۃ، صدقہ، ذکر اللہ اور قربانی جیسی عبادات بھی داخل ہیں اور اچھے اخلاق اور اچھے معاشرتی اعمال بھی، جیسے سچائی، دیانت داری، رحم دلی، صبر، شکر، حسن سلوک، سخاوت، ایثار، غریبوں اور کمزوروں کی خدمت واعانت، مریضوں کی عیادت، بڑوں کی تعظیم، چھوٹوں پر شفقت اہل حقوق کے حقوق کی ادائیگی، اپنے سارے دنیوی معاملات، تجارت، ملازمت، شادی بیاہ، سب اللہ ورسول کے حکم یعنی شریعت کے مطابق کرنا، دین سیکھنا، دین سکھانا، اللہ ورسول کے حکم کے مطابق ہجرت اور جہاد۔ یہ سب چیزیں اپنے اپنے درجہ میں ''عمل صالح'' کے وسیع دائرہ میں شامل ہیں۔ رسول اللہ ﷺ نے ان سب چیزوں کا حکم دیا ہے اور ان کے فضائل بیان فرمائے ہیں اور ترغیب دی ہے۔ اور سب سے پہلے ان پر خود عمل کیا ہے۔

## بدعت کتنی بھی اچھی نظر آئے عمل صالح نہیں ہے

''عمل صالح'' کے بارے میں اس وضاحت سے یہ بات بھی معلوم ہوگئی کہ مختلف

زمانوں میں جو ایسی باتیں دین میں ایجاد کی گئیں جن کا رسول اللہ ﷺ نے اشارۃً بھی حکم نہیں دیا اور اُن کو لوگوں نے ''عمل صالح'' قرار دے لیا ہے، وہ ''عمل صالح'' نہیں ہیں۔ جیسے بڑے پیر صاحب کی گیارہویں، بارہویں۔ بزرگوں کی قبروں پر عرس، اور خاص دنوں میں ''فاتحہ'' دسواں، چالیسواں وغیرہ۔ یہ ''اعمال صالحہ'' نہیں ہیں، بلکہ دین کی اصطلاح میں یہ ''بدعات'' ہیں۔ اور یہ رسول اللہ ﷺ کے لائے ہوئے دین اور شریعت میں اضافہ ہے، جو نامقبول اور مردود ہے۔ دین اور شریعت بس وہی ہے جس کی تعلیم رسول اللہ ﷺ نے دی ہے۔

یہ بات بھی قابل ذکر ہے کہ عمل صالح دراصل ایمان کا لازمی ثمرہ ہے۔ ایمان دل میں ہوتا ہے۔ زبان سے اس کا اظہار اور اقرار ہوتا ہے اور عمل صالح اس کا لازمی نتیجہ اور عملی ثبوت ہوتا ہے، بندے کے اندر جس درجہ کا ایمان ہوگا اسی درجہ کے اعمال صالحہ ہوں گے۔ اگر کسی بندے کی زندگی اعمال صالحہ سے خالی ہے تو سمجھنا چاہئے کہ اس کے دل میں ایمان نہیں ہے، یا ایمان بالکل بے جان ہے، جس طرح اُس مرے ہوئے دانے سے جس میں جان نہ ہو پودا نہیں اُگتا، اسی طرح بے جان ایمان سے عمل صالح پیدا نہیں ہوتا۔ بہر حال عمل صالح ایمان کا ثمرہ و نتیجہ اور اس کی علامت بھی ہے۔

## تواصی بالحق اور تواصی بالصبر

جن چار چیزوں پر انسان کی فلاح اور کامیابی کا دارومدار ہے ان میں تیسری اور چوتھی چیز تواصی بالحق اور تواصی بالصبر ہے۔ یعنی حق کی وصیت و تاکید کرنا اور صبر کی وصیت و تاکید کرنا ''حق'' سے مراد ہر اچھی بات اور اچھا کام ہے، جس میں ایمان اور عمل صالح کے سارے شعبے شامل ہیں۔ اور صبر کا مطلب ہے نفس پر قابو رکھنا اور ناموافق حالات میں بھی حق پر قائم رہنا۔ تو تواصی بالحق کا مطلب ہوا دوسروں کو ایمان و عمل صالح اور ہر اچھی بات اور اچھے کام کی نصیحت و وصیت کرنا۔ اسی کا دوسرا عنوان ''امر بالمعروف'' ہے۔ اور تواصی بالصبر کا مطلب ہوا نفس کو قابو میں رکھنے کی اور معصیتوں سے اس کو روکے رکھنے کی دوسروں کو تاکید و وصیت کرنا۔ اِس کا دوسرا عنوان ''نھی عن المنکر'' ہے۔

تو معلوم ہوا کہ خسارے سے اور ناکامی و نامرادی سے محفوظ رہنے کے لئے اور فلاح

وکامیابی حاصل کرنے کے لئے جس طرح ایمان لانا اور اعمال صالحہ کرنا شرط ہے اسی طرح دوسروں کو ایمان وعمل صالح کی اور اچھی باتوں اور اچھے کاموں کی دعوت دینا اور اس کی وصیت وتاکید کرنا اور ہر طرح کی معصیتوں اور برائیوں سے نفس کو روکنے کی نصیحت ووصیت کرنا بھی ضروری ہے۔ یہ بھی ہمارے فرائض میں ہے اور اپنے اپنے حالات کے مطابق ہم اس کے مکلف ہیں۔ واقعہ یہ ہے کہ عمل صالح کے وسیع دائرہ میں ''امر بالمعروف'' اور ''نہی عن المنکر'' بھی شامل ہیں لیکن چونکہ ہم بندوں کو یہ غلط فہمی ہوسکتی ہے کہ ہم اپنے نفس کے ذمہ دار ہیں دوسروں کے ذمہ دار نہیں، اس لئے ''تواصی بالحق'' اور ''تواصی بالصبر'' کا صراحت کے ساتھ مستقل ذکر کیا گیا ہے۔

## ایک سطر میں دین کی پوری دعوت

الغرض اس سورۂ والعصر کا پیغام یہی ہے کہ جو بندہ اللہ کی رضا اور دنیا وآخرت کی فلاح چاہے وہ ایمان لائے، اپنے اندر یقین کی کیفیت پیدا کرنے کی کوشش کرے۔ اعمال صالحہ والی زندگی اختیار کرے، اور اس کے ساتھ امر بالمعروف اور نہی عن المنکر کو بھی اپنا وظیفہ بنائے۔ جب ہی وہ فلاحیاب ہوگا اور جس کی زندگی دین کے اِن عناصر اربعہ سے خالی ہوگی وہ خائب وخاسر اور نامراد رہے گا اور بالخصوص آخرت میں ہمیشہ ہمیشہ خون کے آنسو روئے گا۔

غور کیا جائے تو معلوم ہوگا کہ قریباً ایک سطر کی اس چھوٹی سی سورت میں دین کی پوری دعوت آگئی ہے اور فلاح دارین کا پورا پروگرام بتلا دیا گیا ہے۔ حضرت امام شافعیؒ سے نقل کیا گیا ہے کہ آپ نے فرمایا کہ اگر لوگ قرآن پاک کی صرف اس چھوٹی سی سورت میں تدبر کر لیتے یعنی اس کے پیغام کو سمجھنے کی کوشش کرتے تو یہی ان کے لئے کافی تھی۔

اللہ تعالیٰ ہم کو توفیق دے کہ اس سورت کا پیغام ہمارے سامنے رہے اور اس کی روشنی میں ہم اپنا محاسبہ اور اپنی اصلاح کی فکر وکوشش کرتے رہیں۔



(درس-۴۹)

# سورۃ الھُمزہ

## خطبۂ مسنونہ کے بعد

أعُوذُ باللّٰهِ مِنَ الشَّيْطٰنِ الرَّجِيْم- بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْم ط

| |
|---|
| وَيْلٌ لِّكُلِّ هُمَزَةٍ لُّمَزَةِۨ ۝ الَّذِىْ جَمَعَ مَالًا وَّعَدَّدَهٗ- يَحْسَبُ |
| اَنَّ مَالَهٗٓ اَخْلَدَهٗ ۝ كَلَّا لَيُنْۢبَذَنَّ فِى الْحُطَمَةِ ۝ وَمَا اَدْرٰكَ |
| مَاالْحُطَمَةُ ۝ نَارُاللّٰهِ الْمُوْقَدَةُ ۝ الَّتِىْ تَطَّلِعُ عَلَى الْاَفْـِٕدَةِ ۝ |
| اِنَّهَا عَلَيْهِمْ مُّؤْصَدَةٌ ۝ فِىْ عَمَدٍ مُّمَدَّدَةٍ ۝ (سورۂ ہمزہ) |

ترجمہ: بڑی خرابی اور بربادی ہے ہر ایسے شخص کے لئے جو ہنسی اڑاتا اور تمسخر کرتا ہے اور عیب جوئی اور بدگوئی کرتا ہے، جو مال جوڑتا اور اس کو گنتا رہتا ہے۔ وہ سمجھتا ہے کہ اس کا یہ مال اس کو ہمیشہ باقی رکھے گا۔ ایسا ہرگز نہیں! وہ یقیناً پھینکا جائے گا حُطمہ میں۔ اور تم کیا جانو وہ حُطمہ کیا ہے۔ آگ ہے اللہ کی بھڑکائی ہوئی۔ وہ چڑھ دوڑے گی دلوں پر۔ وہ اُن پر بند کردی جائے گی۔ لمبے لمبے ستونوں میں۔

## تفسیر وتشریح

### سابق سورہ سے ربط

اس سے پہلی سورت ''والعصر'' میں بتلایا گیا تھا کہ انسانوں میں صرف وہ بندے کامیاب اور فلاح یاب ہوں گے اور اُنہی کا انجام بخیر ہوگا جو یہ چار صفتیں اپنے اندر پیدا کرلیں گے۔ ایمان۔ عمل صالح۔ ایک دوسرے کو حق کی تاکید ووصیت۔ اور اسی طرح صبر واستقامت

کی تاکید ووصیت۔ (جس کا حاصل دعوتِ خیر، امر بالمعروف اور نہی عن المنکر ہے) جن لوگوں میں جس درجہ میں یہ چار صفات ہوں گی وہ اُسی درجہ میں رسول اللہ کے متبع اور آپ کے لائے ہوئے دین اور آپ کی دعوت کے نمائندے ہوں گے۔ اور کامیاب و بامراد ہوں گے۔

اب اس سورہ ''الھمزہ'' میں بتلایا جارہا ہے کہ اِس کے برعکس اُن لوگوں کا انجام بہت برا ہوگا اور بالآخر وہ دوزخ کا ایندھن بنیں گے جن کے اندر ایمان وعمل صالح اور تواصی بالحق اور تواصی بالصبر جیسی ایمانی وملکوتی صفات کے بجائے ھَمز ولَمز اور دولت پرستی جیسی شیطانی صفات ہوں گی۔

## ھَمز اور لمز کا مطلب

ھمز اور لَمز یہ دونوں قریب المعنی لفظ ہیں، ہماری اردو زبان کے کسی ایک لفظ میں ان کا ترجمہ نہیں کیا جاسکتا۔ ہَمز کے معنی ہیں کسی کی ہنسی اڑانا، تمسخر واستہزاء کرنا، پھبتیاں کسنا، غیبت کرنا، نقل اتارنا، تحقیر آمیز اشارے اور حرکتیں کرنا، یہ سب خواہ زبان سے ہو، یا ہاتھوں یا آنکھوں کے اشاروں سے، ہَمز کے مفہوم میں یہ سب صورتیں شامل ہیں۔ (آج کل اخبارات ورسائل میں جو کارٹون بنائے جاتے ہیں وہ بھی ہَمز ہی کی ایک ''ترقی یافتہ'' صورت ہے) اور لَمز کے معنی ہیں کسی کی عیب جوئی اور بدگوئی کر کے اس کی تحقیر وتذلیل کرنا۔

''ھُمزہ'' اور ''لُمزہ'' دونوں مبالغے کے صیغے ہیں۔ ان کا مطلب ہوا بہت زیادہ ہَمز ولَمز کرنے والے۔ ان دو کے بعد ایک تیسری بُری خصلت دولت اندوزی سے دلچسپی اور اس میں غیر معمولی انہاک کا ذکر ان الفاظ میں فرمایا گیا ہے ''الَّذِیْ جَمَعَ مَالاً وَّعَدَّدَہٗ، یَحْسَبُ اَنَّ مَالَہٗ اَخْلَدَہٗ'' یعنی وہ آدمی جو مال جمع کرتا اور اس کو گن گن کے رکھتا ہے۔ اور وہ خیال کرتا ہے کہ اس کا یہ مال اس کو ہمیشہ باقی رکھے گا۔ یہ مال کے ساتھ اس کی انتہائی محبت اور دلچسپی کی تعبیر ہے۔ یہ حال ان دولت پرستوں کا ہوتا ہے جو آخرت سے بالکل غافل اور بے فکر ہوتے ہیں اور دنیا ہی کو اور اس کی دولت ہی کو سب کچھ سمجھتے ہیں۔ بلا شبہ ہَمز اور لَمز کی طرح یہ دولت پرستی بھی کافرانہ اور منافقانہ خصلت ہے۔ جس بندے کو حقیقی ایمان نصیب ہو، دل میں خدا کا خوف اور آخرت کی فکر ہو اُس کا کبھی یہ حال اور یہ رویہ نہیں ہوسکتا۔

جس زمانے میں مکہ معظمہ میں یہ سورت نازل ہوئی اُس وقت اس کا خاص مصداق وہاں کے وہ کفار و مشرکین تھے جو کافر ہونے کے ساتھ کمینے اور موذی بھی تھے، وہ اہل ایمان کو تمسخر و استہزاء کا نشانہ بناتے، پھبتیاں کستے، اشارے بازی کرتے اور عیب جوئی و بدگوئی کر کے ان کو ایذا پہونچاتے اور اُن کا دل دکھاتے تھے۔ یہی اُن ظالموں بدبختوں کا تفریحی مشغلہ تھا، اسی کے ساتھ اُن کا حال یہ تھا کہ آخرت کی طرف سے غافل اور بےفکر ہو کر بس دنیا کمانے اور مال جوڑنے میں لگے رہتے تھے۔ اور سمجھتے تھے کہ یہ مال ہر بلا سے ہم کو محفوظ رکھے گا اور ہم کو ہمیشہ باقی رکھے گا۔ اُن کے اس زعم باطل کی تردید میں پہلے تو فرمایا گیا "کلا" ہرگز ایسا نہیں ہوگا۔ نہ یہ مال ہمیشہ باقی رہے گا نہ تمہیں باقی رکھے گا۔ آگے ان کا انجام یہ بیان فرمایا گیا ہے "لَيُنۢبَذَنَّ فِى الۡحُطَمَةِ" وہ حطمہ میں یعنی دوزخ میں پھینک دئے جائیں گے، جھونک دئے جائیں گے۔

## "اَلۡحُطَمَة" کا مفہوم

"الحطمة" کے اصل لغوی معنی ہیں چور چور اور ریزہ ریزہ کر دینے والی۔ اور یہاں اس سے مراد آتش دوزخ ہے۔ آگے اس "الحطمة" کے غیر معمولی پن کو بیان کرنے کے لئے فرمایا گیا ہے "وَمَا أَدۡرَاكَ مَاالۡحُطَمَةِ" (اور تم کیا جانو کہ وہ "الحطمة" کیا ہے اور کیسی ہے) یہ اسی طرح فرمایا گیا جس طرح سورۃ الحاقۃ میں فرمایا گیا تھا "اَلۡحَاقَّةُ مَاالۡحَاقَّةُ، وَمَاأَدۡرَاكَ مَاالۡحَاقَّةُ" اور القارعہ میں فرمایا گیا تھا "اَلۡقَارِعَةُ مَاالۡقَارِعَةُ، وَمَاأَدۡرَاكَ مَاالۡقَارِعَةُ" جب کسی چیز کی انتہائی شدت اور ہولناکی بیان کرنا مقصود ہوتا ہے تو اسی استفہامیہ اور سوالیہ انداز میں خطاب کیا جاتا ہے۔ چنانچہ "الحطمة" کی انتہائی ہولناکی اور شدت بیان کرنے کے لئے اس آیت میں فرمایا گیا ہے "وَمَا أَدۡرَاكَ مَاالۡحُطَمَةُ" اور تم کیا جانو کہ وہ "الحطمة" کیا ہے اور کیسی ہے۔ آگے خود ہی اُس کی غیر معمولی ہولناکی ان الفاظ میں بیان فرمائی گئی "نَارُ اللّٰهِ الۡمُوۡقَدَةُ الَّتِىۡ تَطَّلِعُ عَلَى الۡاَفۡـئِدَةِ" مطلب یہ ہے کہ وہ اللہ کی پیدا کی ہوئی اور بنائی ہوئی ایک خاص قسم کی بھڑکتی ہوئی آگ ہے۔ ظاہر ہے کہ اس سے مراد دوزخ

کی آگ ہے جو اللہ تعالیٰ کے قہر وجلال کا خاص مظہر ہوگی۔ اسی خصوصیت کی وجہ سے اس کو "نار اللہ" (اللہ کی آگ) کہا گیا ہے۔ آگے اس آگ کی ایک غیر معمولی خصوصیت یہ بیان فرمائی گئی ہے "اَلَّتِیْ تَطَّلِعُ عَلَی الْاَفْئِدَۃِ" جس کا مطلب یہ ہے کہ چڑھ دوڑے گی اور زَد لگائے گی مجرمین کے دلوں پر، اس کا خاص نشانہ اُن کے دل ہوں گے۔

یہ بات عقل بھی بتلاتی ہے اور تجربہ بھی ہے کہ انسان کے اعضاء میں جو عضو زیادہ نازک اور زیادہ اہم ہے وہ تکلیف زیادہ محسوس کرتا ہے۔ ہمارے ظاہری اعضاء میں آنکھ سب سے زیادہ نازک اور اہم ہے، اس کا حال یہ ہے کہ اگر اس میں ذرّہ بھی چلا جائے تو انسان بے چین ہو جاتا ہے۔ اور انسان کا دل آنکھ سے اور تمام ظاہری و باطنی اعضاء سے زیادہ نازک اور اہم ہے۔ اس آیت میں فرمایا گیا ہے کہ جہنم کی آگ دلوں پر چڑھے گی اور دلوں کو جلائے گی اور بھونے گی۔ اس دنیا میں اگر کوئی آدمی آگ میں ڈال دیا جائے تو پہلے اس کی کھال اور جسم جلے گا اور اسی سے آدمی کا زندگی کا خاتمہ ہو جائے گا۔ دل تک آگ پہنچنے کی نوبت ہی نہیں آئے گی۔ لیکن جہنم کی آگ کی یہاں یہ خصوصیت بیان فرمائی گئی ہے کہ وہ دلوں پر چڑھے گی اور دل اس کا خاص نشانہ ہوں گے۔ اس کی وجہ یہ بھی ہوسکتی ہے کہ کفر وشرک اور تمام بداخلاقیوں اور بداعمالیوں کی جڑ دل ہی میں ہوتی ہے اس لئے دوزخ کی آگ کا خاص حملہ ان دلوں پر ہوگا۔ واللہ اعلم

## جب آگ بند کردی جائے

آگے فرمایا گیا ہے "اِنَّھَا عَلَیْھِمْ مُّؤْصَدَۃٌ، فِیْ عَمَدٍ مُّمَدَّدَۃٍ" مطلب یہ ہے کہ پھر وہ آگ اُن ظالموں پر بند کردی جائے گی۔ ہماری اس دنیا میں بھی یہ ہوتا ہے کہ آگ جب کھلی رہتی ہے تو اس تپش اور گرمی ہر طرف کو جاتی ہے اور تقسیم ہو جاتی ہے، لیکن اگر کسی طریقہ سے اس کو بند کر دیا جائے تو اُس بند دائرہ میں اس کی تپش اور گرمی بہت زیادہ بڑھ جاتی ہے۔ آوے میں آگ کو بند کر کے جس طرح اینٹیں پکائی جاتی ہیں اور ہمارے گھروں میں جو کوکر میں کھانا پکایا جاتا ہے اُس کا فلسفہ یہی ہے۔ تو دوزخ کی آگ جب دوزخیوں پر بند کردی

جائے گی تو اس کی جلانے کی ساری صلاحیت صرف انہی پر صرف ہو گی۔ **اللّٰھمّ احفظنا! اللّٰھمّ احفظنا!!**

"فِيْ عَمَدٍ مُّمَدَّدَةٍ" کے کئی مطلب بیان کئے گئے ہیں۔ میرے نزدیک راجح اور سہل الفہم یہ ہے کہ جہنمی جکڑے ہوئے ہوں گے لمبے لمبے ستونوں سے۔

میں نے پہلے بھی بار بار کہا ہے کہ آخرت اور جنت دوزخ کے بارے میں قرآن پاک میں اسی اسی طرح حدیثوں میں جو کچھ بیان فرمایا گیا ہے ایک حد تک تو اُس کو یہاں بھی سمجھا جا سکتا ہے اور دعوت وتذکیر کے لئے اتنا سمجھنا کافی ہے لیکن اس کی واقعی نوعیت وہاں جا کر ہی معلوم ہو گی۔

## بدترین کبیرہ گناہ

میں یہ ذکر کر چکا ہوں کہ اس سورت اور اس کی شدید وعید کا اصل مصداق وہ کفار ومشرکین اور منافقین تھے جو اہل ایمان کو اپنے ہمز ولمز استہزاء وتمسخر اور عیب جوئی وبدگوئی کا نشانہ بناتے تھے اور آخرت سے غافل وبے پروا ہو کر دولت سمیٹنے میں لگے رہتے تھے۔ انہی کا یہ انجام اس سورت میں بیان فرمایا گیا کہ وہ حُطَمَه میں اللہ کی بھڑکائی ہوئی اور دہکائی ہوئی آگ میں پھینکے اور جھونکے جائیں گے اور پھر وہ اوپر سے اُن پر بند کر دی جائے گی۔

لیکن جس انداز اور جن الفاظ میں یہ وعید سنائی گئی ہے اُس سے معلوم ہو جاتا ہے کہ ہمز ولمز، تمسخر واستہزاء، ہنسی اڑانا، پھبتیاں کسنا، منہ چڑانا، عیب جوئی وبدگوئی کر کے کسی کی تحقیر کرنا اور دل دکھانا، بدترین اور شدید ترین کبیرہ گناہوں میں سے ہیں۔ سورۂ حجرات میں صراحت کے ساتھ اِن حرکتوں کو حرام قرار دیا گیا ہے اور تاکید کے ساتھ منع فرمایا گیا ہے۔ اسی طرح مال کی ایسی محبت کہ اس کو سمیٹتا اور جوڑتا رہے، گن گن کے رکھتا رہے اور اللہ کا اور اس کے بندوں کا حق بھی نہ نکالے یہ بھی ان کبیرہ گناہوں میں سے ہے جن پر قرآن پاک میں شدید وعید ہے۔

سورۂ توبہ میں فرمایا گیا ہے۔

وَالَّذِيْنَ يَكْنِزُوْنَ الذَّهَبَ وَالْفِضَّةَ وَلَا يُنْفِقُوْنَهَا فِيْ سَبِيْلِ اللّٰهِ فَبَشِّرْهُمْ بِعَذَابٍ أَلِيْمٍ.

جو لوگ سونا چاندی سینت سینت کے رکھتے ہیں اور اس کو راہ خدا میں خرچ نہیں کرتے اُن کو خوشخبری سنا دو دردناک عذاب کی۔

اللہ تعالیٰ اِن گناہوں سے اور ہر طرح کے گناہوں سے بچنے کی توفیق عطا فرمائے۔



(درس-۵۰)

# سُوْرَۃُ الْفِیْل

## خطبہ مسنونہ کے بعد

أَعُوْذُ بِاللّٰهِ مِنَ الشَّيْطٰنِ الرَّجِيْمِ۔ بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ ط

| |
|---|
| اَلَمْ تَرَ كَيْفَ فَعَلَ رَبُّكَ بِاَصْحٰبِ الْفِيْلِ ○ اَلَمْ يَجْعَلْ |
| كَيْدَهُمْ فِيْ تَضْلِيْلٍ ○ وَّاَرْسَلَ عَلَيْهِمْ طَيْرًا اَبَابِيْلَ ○ |
| تَرْمِيْهِمْ بِحِجَارَةٍ مِّنْ سِجِّيْلٍ ○ فَجَعَلَهُمْ كَعَصْفٍ مَّاْكُوْلٍ ○ |
| (سورہ فیل) |

ترجمہ: کیا تم نے نہیں دیکھا کہ کیسا معاملہ کیا تمہارے پروردگار نے اصحاب فیل کے ساتھ، کیا اُس نے ان کے داؤں کو یکسر ناکام نہیں کر دیا۔ اور اُس نے بھیجے اُن پر پرندے جھنڈ کے جھنڈ۔ جو اُن کو مارتے تھے کنکر کی پتھریاں۔ پھر کر ڈالا ان کو جیسے کھایا ہوا بھوسہ۔

## تفسیر و تشریح

### سورت کا خاص سبق

اس سورت کے اوّلین اور خاص مخاطب قریش مکہ اور تمام اہل مکہ ہیں، اس میں اصحاب فیل کے واقعہ کا ذکر فرمایا گیا ہے جو قریش پر اور عام مکہ والوں پر اللہ تعالیٰ کا انتہائی غیر معمولی انعام واحسان تھا اور اس میں اس کی قدرت کا خارق عادت طریقہ پر ظہور ہوا تھا...... اس واقعہ کا خاص سبق اور پیغام یہ تھا اور یہ ہے کہ اِس دنیا کی بڑی سے بڑی طاقت کچھ نہیں، اصل کارفرما طاقت اور قدرت اللہ تعالیٰ کے ہاتھ میں ہے۔ لہٰذا بندوں کو چاہئے کہ اسی کو معبود و مقصود بنائیں۔ اسی کی عبادت کریں اور اس کی عبادت و بندگی میں کسی کو شریک نہ کریں۔

# اصحاب فیل کا قصہ

اصحاب فیل کے اس واقعہ کی جو تفصیل تاریخ اور تفسیر کی کتابوں میں بیان کی گئی ہے وہ مختصراً یہ ہے کہ۔ رسول اللہ ﷺ کی ولادت باسعادت سے کچھ پہلے یمن پر عیسائیوں کی حکومت تھی، جو شخص حاکم اور فرمانروا تھا اس کا نام ابرہہ تھا۔ یہ سخت متعصب قسم کا عیسائی تھا، علاقہ میں جو لوگ عیسائی نہیں تھے، وہ اگر چہ مکہ والوں کی طرح مشرک تھے لیکن اپنا دینی اور مذہبی سلسلہ حضرت ابراہیم علیہ السلام سے جوڑتے تھے اور کعبۂ مکرمہ کو اپنا قبلہ مانتے اور اس کی زیارت اور حج کے لئے مکہ جایا کرتے تھے۔ ابرہہ نے چاہا کہ کسی طرح مکہ مکرمہ کے کعبہ سے ان کی عقیدت کا رشتہ ختم ہو اور ان سب کو عیسائی بنالیا جائے، اِس غرض سے اُس نے یمن کے دارالحکومت صنعاء میں ایک بڑا عظیم الشان اور بہت ہی شاندار کنیسہ یعنی گرجا تعمیر کرایا۔ اور چاہا کہ لوگ بجائے کعبہ کے اُس کو اپنا قبلہ اور دینی مرکز بنالیں۔ لیکن اس کی یہ اسکیم کامیاب نہیں ہوئی۔ اور عقیدہ اور عقیدت ایسی چیز نہیں ہے جس کو اس طرح کی تدبیروں سے بدلا جاسکے۔ خانہ کعبہ کی عمارت بالکل سیدھی سادی چوکور عمارت ہے۔ نہ گنبد ہے، نہ برج ہے، نہ نقش ونگار، کچھ بھی نہیں، لیکن کوئی مسلمان جو اُس کو قبلہ اور بیت اللہ سمجھتا ہے اس پر تیار نہیں ہوسکتا کہ اس کی جگہ ہماری دلی کی خوبصورت جامع مسجد یا آگرہ کے تاج محل کو یا امریکہ یا لندن کی کسی بڑی سے بڑی حسین وجمیل عمارت کو قبلہ اور بیت اللہ ماننے لگے...... بہرحال خانہ کعبہ سے وابستگی رکھنے والے غالباً کسی ایک آدمی نے بھی ابرہہ کے بنائے ہوئے کنیسہ کو قبلہ نہیں مانا، بلکہ اُن لوگوں میں اس کے خلاف غم وغصہ پیدا ہوگیا۔ اور ابرہہ کی اسکیم ناکام ہو کے رہ گئی۔ اب شیطان نے اس کو سمجھایا کہ کعبہ سے ان لوگوں کا تعلق جب ختم ہوگا جب کعبہ ہی کو ختم اور نیست ونابود کردیا جائے۔ اُسی زمانہ میں یہ واقعہ ہوا یا غلط طور پر اس کا پروپیگنڈا کیا گیا کہ قریش کے کسی آدمی نے رات میں کنیسہ میں گھس کر اُس میں غلاظت کردی اور اس کو ناپاک کردیا۔ یہ بالکل ممکن ہے کہ کعبۃ اللہ کو ڈھانے کی غرض سے مکہ پر چڑھائی کرنے کا بہانہ کھڑا کرنے کیلئے یہ جھوٹا پروپیگنڈا کرایا گیا ہو، ہمارے ملک میں فرقہ وارانہ فساد کرانے کے لئے اس طرح کے پروپیگنڈے سے خوب آگ لگائی جاتی ہے۔ بہرحال واقعہ ہو یا خالی پروپیگنڈہ، اسی کو بہانا بنا

کر ابرہہ نے مکہ پر فوج کشی کا منصوبہ بنایا۔ ابرہہ اگرچہ یمن کا بااختیار حکمراں تھا، لیکن ایک طرح سے حبشہ کی عیسائی شہنشاہی کے ماتحت تھا، اس نے اپنی اس فوجی مہم کے سلسلے میں حبشہ کی حکومت سے بھی مدد لی اور خاص طور سے ہاتھیوں کا ایک دستہ منگوایا، اور بیان کیا گیا ہے کہ ساٹھ ہزار کا لشکر جرار لے کر اس ناپاک ارادے سے مکہ کی طرف کوچ کیا، اس لشکر میں آگے ہاتھیوں والا دستہ رہتا تھا۔ یہ تدبیر غالباً عربوں کو دہشت زدہ کرنے کے لئے کی گئی تھی، کیونکہ عرب عوام کے لئے ہاتھی جیسی کوہ پیکر مخلوق بالکل نئی چیز تھی۔ بہرحال یہ لشکر منزلیں طے کرتا ہوا مکہ مکرمہ کے قریب پہنچ گیا اور اس نے کچھ فاصلہ پر ایک وادی میں پڑاؤ کیا اُس کے قریب مکہ والوں کے اونٹوں کی چراگاہ تھی جہاں اُن کے اونٹ چر رہے تھے۔ ان میں دوسو اونٹ رسول اللہ ﷺ کے جد امجد خواجہ عبدالمطلب کے بھی تھے۔ لشکر والوں نے ان سارے اونٹوں کو مال غنیمت بنالیا۔ ابرہہ کے لشکر کی اور اُس کی اس حرکت کی اطلاع بھی اہل مکہ کو ہوگئی۔

ابرہہ نے جہاں پڑاؤ کیا تھا وہاں سے اُس نے اپنے ایک سفیر کے ذریعہ اہل مکہ کے پاس یہ پیام بھیجا کہ ہم صرف اس کعبہ کو ڈھانے اور ختم کرنے کے لئے آئے ہیں، تم سے جنگ کرنا ہمارا مقصد نہیں ہے اس لئے تم لوگوں کے حق میں بہتر یہ ہے کہ تم کوئی مزاحمت نہ کرو دور دور رہو، اگر مزاحمت کرو گے تو ہمارا راستہ تو تم روک نہیں سکو گے البتہ سب کچل کے رہ جاؤ گے۔ اس لئے تمہارے لئے سلامتی اور عافیت کا راستہ یہی ہے کہ تم الگ رہو۔ ابرہہ کا سفیر یہ پیام لے کر مکہ آیا، اُس کو معلوم ہوا کہ یہاں کے سب سے بڑے سردار اور بزرگ قوم، خواجہ عبدالمطلب ہیں۔ جو بات کرنی ہو اُن سے کی جائے۔ چنانچہ ابرہہ کا سفیر اُن سے ملا اور بات پہنچائی۔ انہوں نے فرمایا کہ یہ کعبہ میرا یا ہم میں سے کسی کا گھر نہیں ہے۔ یہ ''بیت اللہ'' ہے، جس کو اللہ کے خلیل حضرت ابراہیم نے اللہ کے حکم سے بنایا تھا، اس کے ڈھانے کی کوشش کرنا اس اللہ سے لڑائی مول لینا ہے اس لئے تمہارے بادشاہ کو ہمارا نیک مشورہ یہ ہے کہ ایسا ارادہ نہ کریں واپس چلے جائیں۔ (بعض تاریخی روایتوں میں یہ بھی ذکر کیا گیا ہے کہ اہل مکہ میں سے کچھ لوگوں نے یہ پیش کش بھی کی کہ ہم اپنے فلاں پیداواری علاقہ کی پیداوار کا اتنا حصہ یمن کی حکومت کو بطور خراج ادا کریں گے۔ (اگر وہ واپس ہو جائے)

سفیر خواجہ عبدالمطلب کی باتوں سے اور ان کی شخصیت سے کچھ متاثر ہوا، اُس نے کہا

بہتر یہ ہوگا کہ آپ میرے ساتھ چلیں اور خود ہی ہمارے بادشاہ (ابرہہ) سے بات کرلیں۔ خواجہ عبدالمطلب اس کے ساتھ روانہ ہوگئے (اللہ تعالیٰ نے ظاہری وجاہت بھی دی تھی، ابرہہ نے دیکھا تو وہ بھی اُن کی وجاہت سے متاثر ہوا، اُن کا اکرام کیا، برابر میں بٹھایا اور کہا کہ آپ کو ہمارے سفیر کے ذریعہ ہمارا مقصد معلوم ہو چکا ہے۔ اب آپ جو کچھ کہنا چاہیں کہیں۔ انہوں کہا کہ میرا ذاتی مسئلہ تو بس اتنا ہے کہ آپ کے لشکر والوں نے ہمارے اونٹ پکڑ لئے ہیں وہ ہم کو واپس دے دئے جائیں۔ ابرہہ نے کہا کہ آپ کو دیکھ کر تو میں نے آپ کو بڑا اور بلند خیال آدمی سمجھا تھا، لیکن آپ نے جو بات کی وہ تو بڑے آدمیوں والی بات نہیں ہے۔ آپ کو یہ معلوم ہو چکا ہے کہ ہم آپ کے کعبہ کو ڈھانے اور ختم کردینے کے لئے آئے ہیں آپ نے اُس سلسلہ میں مجھ سے کچھ بھی نہیں کہا، صرف اپنے اونٹوں کی واپس کی بات کی۔ خواجہ عبدالمطلب نے بڑی سنجیدگی سے کہا "إنی انا رب الابل وإن للبیت ربا سیَمْنَعُه" (یعنی میری ملکیت کی چیز تو بس میرے یہ اونٹ ہیں، اس لئے میں نے اُن ہی کے بارے میں آپ سے کہا، رہا کعبہ تو اس کو جو مالک ہے وہ خود اس کی حفاظت کرے گا) تاریخی روایات میں یہ بھی ذکر کیا گیا ہے کہ اس گفتگو کے بعد ابرہہ نے وہ اونٹ واپس کرادئے جو لشکر والوں نے پکڑ لیے تھے۔

## اہل مکہ نے عقل سے کام لیا

میرا خیال ہے کہ خواجہ عبدالمطلب اور مکہ کے دوسرے ذمہ داروں نے یہ رویہ سوچ سمجھ کے اس لئے اختیار کیا تھا کہ ابرہہ کے لشکر کی مزاحمت کا اِن کے لئے کوئی امکان نہیں تھا۔ اگر مزاحمت کرتے تو صرف کچلے جاتے اور جو ہونا تھا وہ ہو جاتا۔ ایسی حالت میں ابرہہ سے جنگ کرنے کا نہ خدا کا حکم تھا نہ عقل کا فتویٰ تھا۔ اُن کے لئے اس کے سوا کوئی چارہ کار نہیں تھا کہ معاملہ خدا کے سپرد کرتے اور اس کے سامنے روتے گڑگڑاتے۔ انہوں نے ایسا ہی کیا۔ روایتوں میں ہے کہ انہوں نے خانہ کعبہ کا حلقہ پکڑ کر بہت ہی الحاح اور اضطراری کے ساتھ دعا کی اور لوگوں نے بھی دعائیں کیں۔(۱)

---

(۱) سیرت ابن ہشام ج اول (مرتب)

# کعبے کی حفاظت چڑیوں کے لشکر سے

اُدھر یہ ہوا کہ ابرہہ نے منصوبے اور پروگرام کے مطابق خانہ کعبہ کو ڈھانے کے لئے لشکر کو اُس طرف بڑھنے کا حکم دیا، سب سے آگے ہاتھیوں والا دستہ تھا اور اُس میں ایک ہاتھی جو سب سے بڑا تھا اور گویا سب ہاتھیوں کا سردار تھا اس کو آگے بڑھنا تھا، وہ جم کر کھڑا ہو گیا اور کسی طرح قدم بڑھانے پر تیار نہیں ہوا، کعبۃ اللہ کے رخ کے علاوہ جس رخ پر چلایا جاتا چلتا لیکن جب کعبہ کی طرف بڑھایا جاتا تو جم کے کھڑا ہو جاتا اور قدم نہ اٹھاتا۔ بالآخر وہ بیٹھ گیا، اور فیل بان کی ہر طرح کی کوششوں کے باجود کھڑا نہیں ہوا۔ اسی اثناء میں چڑیوں کے غول کے غول کسی طرف سے آئے اور ابرہہ کے لشکر پر ان چڑیوں نے پتھریاں برسائیں، گویا اللہ تعالیٰ نے ابرہہ اور اس کے لشکر کو سنگسار کرنے کے لئے چڑیوں کا لشکر بھیجا۔ روایات میں ہے کہ یہ چڑیاں سمندر کی جانب سے آئی تھیں، یہ عجیب قسم کی چڑیاں تھیں جو اس دنیا میں کبھی نہیں دیکھی گئیں اِن کا رنگ زرد سا تھا اور یہ کبوتر سے کچھ چھوٹی تھیں، ان میں سے ہر چڑیا کی چونچ میں اور دونوں پنجوں میں کنکر کی ایک ایک پتھریا تھی۔ یہ پتھریاں وہ لشکر والوں پر گراتی تھیں اور وہ گولی کا کام کرتی تھیں۔ قرآن مجید میں ان چڑیوں کے غول کو "طیراً ابابیل" فرمایا گیا ہے۔ طَیر کے معنی ہیں پرندے، چڑیاں، اور ابابیؔل کے معنی ہیں غول در غول، جھنڈ کے جھنڈ، پرے کے پرے۔ ہماری اردو زبان میں ایک چھوٹے سے پرند کو "ابابیل" کہتے ہیں، پرانے گھروں میں اس کے گھونسلے ہوتے ہیں اور عجیب قسم کے ہوتے ہیں وہ اکثر شام کو غروب آفتاب کے قریب نکلتا ہے۔ یہاں وہ "ابابیل" مراد نہیں ہے، بلکہ جیسا کہ میں نے کہا "ابابیل" کے معنی ہیں پرندوں کے غول کے غول اور چڑیوں کے پرے کے پرے۔ یہ گویا چڑیوں کی فوج تھی جس کو اللہ تعالیٰ نے ابرہہ کے ہاتھیوں والی لشکر کے مقابلہ کے لئے بلکہ اس کو فنا کرنے کے لئے بھیجا تھا۔ اِن چڑیوں کی اِس سنگباری اور سنگساری سے ابرہہ کے لشکر کا یہ حال ہوا کہ وہ گویا بھوسہ بلکہ کھائے ہوئے بھوسے کی طرح ہو گیا "کعصف ماکول" ہماری اردو زبان کا بھی محاورہ ہے کہ مار مار کے بھوسہ بنا دیا۔ یہ اللہ تعالیٰ کی قدرت کا ایک خاص ظہور تھا۔ ابرہہ بڑے غرور کے ساتھ ہاتھیوں والا لشکر لے کر آیا تھا اللہ تعالیٰ کی حکمت کا تقاضا ہوا کہ اس کو اور اس کے لشکر کو ننھی منی

چڑیوں سے فنا کرا کے قدرت کا معجزہ دکھایا جائے۔

## قدرت کا یہ معجزہ ولادت نبوی کی تمہید تھا

جیسا کہ میں نے شروع میں کہا تھا یہ واقعہ رسول اللہ ﷺ کی ولادت باسعادت سے کچھ ہی دنوں پہلے ظہور میں آیا تھا۔ اس طرح کے معجزانہ واقعات اگر اللہ کے کسی پیغمبر کی تائید وتصدیق کے لئے ظاہر ہوں تو اُن کو معجزہ کہا جاتا ہے۔ جیسے نوح علیہ السلام کی دعا سے طوفان آجانا، یا موسیٰ علیہ السلام اور ان کی قوم بنی اسرائیل کا تعاقب کرتے ہوئے فرعون اور اس کے لشکر کا غرقاب ہوجانا، یا غزوۂ احزاب کے موقع پر اللہ تعالیٰ کی طرف سے ایسی آندھی کا آجانا جس نے دشمن کے ایسے بڑے طاقت ور لشکر کو جس کا عالم اسباب میں مقابلہ نہیں کیا جاسکتا تھا بھاگنے پر مجبور کردیا۔ بہرحال اس طرح کے خارق عادت واقعات جب کسی پیغمبر کی تائید ومدد کے لئے اللہ تعالیٰ کی طرف سے ظاہر ہوں تو ان کو معجزہ کہا جاتا ہے۔ اور اگر کسی پیغمبر کی بعثت یا اس کی دنیا میں آمد سے کچھ پہلے ظاہر ہوں تو ان کو ''اِرہاص'' کہا جاتا ہے۔ یہ معجزانہ واقعات پیغمبر کی آمد یا بعثت کی تمہید ہوتے ہیں تو ''اصحاب فیل'' کا یہ واقعہ رسول اللہ ﷺ کی آمد کی تمہید تھا۔ اس سورۃ الفیل میں اسی واقعہ کا ذکر فرمایا گیا ہے۔ ارشاد فرمایا گیا ہے۔

## یقینی بات گویا آنکھوں دیکھی ہوتی ہے

''اَلَمْ تَرَ کَیْفَ فَعَلَ رَبُّکَ بِاَصْحٰبِ الْفِیْلِ'' مطلب یہ ہے کہ کیا تم نے نہیں دیکھا کہ تمہارے پروردگار نے اصحاب الفیل کے ساتھ کیا معاملہ کیا۔ یہاں یہ شبہ ہوسکتا ہے کہ جب یہ واقعہ رسول اللہ ﷺ کی پیدائش سے بھی پہلے کا ہے تو پھر یہ کیسے فرمایا گیا کہ کیا تم نے نہیں دیکھا؟ آپ کے تو دیکھنے کا امکان ہی نہیں تھا۔ اس کا جواب یہ ہے کہ جب کوئی واقعہ ایسا مشہور ومتواتر ہو کہ اُس کی بارے میں کسی شک وشبہ کی گنجائش ہی نہ ہو تو نہ دیکھنے والوں لئے بھی وہ گویا دیکھا بھالا واقعہ ہوتا ہے اور اُن کے سامنے اسی طرح ذکر کیا جاتا جیسے وہ اُن کو دیکھا ہوا ہے۔ اس وقت افغانستان میں بڑی تعداد میں روسی فوج ہے اور افغان مجاہدین ان کا مقابلہ کررہے ہیں ظاہر ہے کہ ہم میں سے کسی نے بھی نہیں دیکھا ہے لیکن چونکہ یہ ایک ایسا واقعہ ہے

جس میں کسی کو شک وشبہ کی گنجائش نہیں ہے اس لئے یہ کہا جاسکتا ہے کہ کیا آپ نہیں دیکھ رہے ہیں کہ افغانستان میں کتنی بڑی تعداد میں روس کی فوج ہے اور افغان مجاہدین کیسی بہادری سے ان کا مقابلہ کرر ہے ہیں اور کیسی قربانی دے رہے ہیں۔ الغرض چونکہ ''اصحاب الفیل'' کے اس واقعہ کا رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کو اور اُس علاقے کے اس زمانے کے سب ہی لوگوں کو ایسا ہی یقینی علم تھا جیسا کہ بچشم خود دیکھی ہوئی چیزوں کا ہوتا ہے اس لئے فرمایا گیا "اَلَمْ تَرَ كَيْفَ فَعَلَ رَبُّكَ بِاَصْحَابِ الْفِيْلِ" علاوہ ازیں اس سورت کے نزول کے وقت یقیناً ایسے بہت لوگ زندہ تھے جنہوں نے یہ واقعہ بچشم خود دیکھا تھا۔ آگے واقعہ بیان فرمایا گیا ہے۔

"اَلَمْ يَجْعَلْ كَيْدَهُمْ فِيْ تَضْلِيْلٍ" "کید" کے معنی ہیں خفیہ تدبیر، ہماری اردو زبان میں اس کا ترجمہ ''داؤں'' اور ''چال'' سے بھی کیا جاسکتا ہے۔ تو آیت کا مطلب یہ ہوا کہ کیا تمہارے اُس پروردگار نے ان ''اصحاب فیل'' (ابرہہ اور اس کے لشکر) کی خفیہ تدبیر اور اس کی چال کو یکسر ناکام نہیں کر دیا اور خاک میں نہیں ملا دیا۔

## ابرہہ کی چال کیا تھی

بظاہر ''کید'' سے اشارہ اس طرف ہے کہ ابرہہ نے ساٹھ ہزار کا جرار لشکر اور اس میں ہاتھیوں کا دستہ ساتھ لے کر یہ چال چلی تھی کہ مکہ والے دہشت زدہ ہوکر مقابلہ ہی نہ کریں گے اور ہم کسی مزاحمت کے بغیر کعبہ کو ڈھادینے اور نیست و نابود کر دینے میں کامیاب ہو جائیں گے اور پھر لوگ ہمارے بنائے ہوئے کنیسہ ہی کو قبلہ بنالیں گے۔ لیکن اللہ تعالیٰ نے اُس کے اس منصوبے اور اس تدبیر اور چال کو خاک میں ملا دیا۔ آگے اس کی وضاحت اور تفصیل سے فرمایا گیا ہے "وَاَرْسَلَ عَلَيْهِمْ طَيْرًا اَبَابِيْلَ، تَرْمِيْهِمْ بِحِجَارَةٍ مِّنْ سِجِّيْلٍ، فَجَعَلَهُمْ كَعَصْفٍ مَّاْكُوْلٍ".

"طیراً ابابیل" کی تشریح میں کرچکا ہوں "سجیل" کے متعلق اہل لغت نے لکھا ہے کہ فارسی کے لفظ ''سنگِ گل'' کو عربی بنالیا گیا ہے۔ اس کا ترجمہ ہوگا مٹی سے بنا ہوا پتھر۔ یہ وہ ہوا جس کو ہم اپنی زبان میں کنکر کہتے ہیں "عصف" کے معنی بھوسہ اور "ماکول" کھایا ہوا۔ تو ان تینوں آخری آیتوں کا مطلب یہ ہوا کہ تمہارے رب اور پروردگار نے ''اصحاب فیل'' یعنی

ابرہہ اوراس کے ہاتھیوں والے لشکر کو نیست و نابود کرنے کے لئے چڑیوں کے غول کے غول اور جھنڈ کے جھنڈ بھیج دے۔ جو ان کو کنکر کی پتھریوں سے مارتے تھے۔ پھر اِن چڑیوں کی اس سنگباری کے ذریعہ اللہ تعالیٰ نے اِن ''اصحاب فیل'' کو بالکل بھوسہ کردیا اور وہ بھی کھایا ہوا اور چبایا ہوا بھوسہ۔

یہ چڑیاں خدا کے غیبی لشکروں میں سے ایک لشکر تھا، جس طرح قوم نوح پر طوفان بھیجا گیا، قوم عاد پر تباہ کن آندھیاں بھیجی گئیں جنہوں نے بستیوں کو نیست و نابود کردیا۔ یہ سب اللہ تعالیٰ کے غیبی لشکر تھے۔ قرآن مجید میں ہے "وَمَا يَعْلَمُ جُنُوْدَ رَبِّكَ إِلَّا هُوَ" (اللہ تعالیٰ کے لشکر لاتعداد ہیں اُن کو اُس کے سوا کوئی نہیں جانتا) اللہ تعالیٰ ہی اپنے حکمت سے فیصلہ فرماتا ہے کہ کس موقع پر کس لشکر سے کام لیا جائے ''اصحاب فیل'' کے بارہ میں حکمت الٰہی کا تقاضا یہی تھا کہ ہاتھیوں والے لشکر کو چڑیوں سے نیست و نابود کرایا جائے۔ العظمة لِلّٰه و الحمد لِلّٰه



# (درس-۵۱)

# سورۃ القریش

## خطبہ مسنونہ کے بعد

أعُوذُ بِاللّٰهِ مِنَ الشَّيْطٰنِ الرَّجِيمِ۔ بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيمِ۔

لِاِيْلٰفِ قُرَيْشٍ ۝ اٖلٰفِهِمْ رِحْلَةَ الشِّتَآءِ وَالصَّيْفِ ۝ فَلْيَعْبُدُوْا رَبَّ هٰذَا الْبَيْتِ الَّذِیْٓ اَطْعَمَهُمْ مِّنْ جُوْعٍ۔ وَّاٰمَنَهُمْ مِّنْ خَوْفٍ ۝ (سورۂ قریش)

ترجمہ: قریش کی دلچسپی اور وابستگی کی وجہ سے۔ (یعنی) اُنکی دلچسپی اور وابستگی کی وجہ سے جاڑے اور گرمی کے سفر سے۔ پس انکو چاہیے کہ وہ عبادت کریں س بیت (کعبہ) کے مالک کی، جس نے ان کو کھلایا بھوک میں اور امن دیا خوف سے۔

## تفسیر وتشریح

### سورۂ فیل کا تتمہ

یہ سورۂ قریش، اس سے پہلی سورۃ الفیل کا گویا ضمیمہ یا تتمہ ہے۔ اُس میں اہل مکہ خاص کر قریش پر ہونے والے اللہ تعالی کے اس عظیم انعام واحسان کا ذکر فرمایا گیا تھا کہ جب ابرہہ نے اُن کے مقدس معبد کعبۃ اللہ کو تباہ وبرباد کرنے کے لیے ہاتھیوں والے لشکر کے ساتھ چڑھائی کی تھی، تو اللہ تعالی نے اس کی حفاظت فرمائی اور چڑیوں کی شکل میں اپنا غیبی لشکر بھیج کر ابرہہ کے لشکر کو صرف شکست ہی نہیں دی بلکہ اُن کو تہس نہس کر دیا اور ان کا بھوسہ بنا دیا۔ اب اِس سورۂ قریش میں اُنہی پر ہونے والے ایک دوسرے خاص انعام کا ذکر فرما کر اُن کو فرضِ شکر

ادا کرنے کی طرف توجہ دلائی گئی ہے اور حکم دیا گیا ہے کہ وہ اُس ربّ کعبہ کی عبادت کریں جس نے ان کو کھانا عطا فرما کر بھوک کے عذاب سے نجات دی اور خوف سے امن عطا فرمایا۔

اس سورۂ ''قریش'' کے مضمون اور پیغام کو سمجھنے کے لئے ایک بات تو یہ پیش نظر رہنی چاہئے کہ مکہ میں اگرچہ قریش کے علاوہ دوسرے قبیلے بھی آباد تھے لیکن سرداری اور قیادت کا مقام قریش ہی کو حاصل تھا، اور اس کی وجہ سے صورت حال یہ تھی کہ کسی چیز کے قبول کر لینے یا رد کر دینے کے بارے میں قریش جو رویہ اختیار کرتے، امید کی جاتی کہ دوسرے لوگ بھی وہی رویہ اختیار کریں گے۔ دوسری بات یہ سامنے رہنی چاہئے کہ مکہ والوں کی معاش کا زیادہ تر دارومدار تجارت پر تھا۔ اور یہ تجارت بھی قریش ہی کے ہاتھ میں تھی۔ خود مکہ معظمہ اور اُس کے آس پاس کے علاقہ کا حال یہ تھا کہ نہ وہاں زراعت تھی نہ کوئی اور ایسی چیز جس سے لوگوں کی معاشی ضرورتیں پوری ہوتیں، تجارت واحد ذریعۂ معاش تھا۔ قریش میں جو سرمایہ دار تھے وہ تو تجارت کرتے ہی تھے لیکن جن کے پاس اپنا سرمایہ نہیں تھا وہ بھی سرمایہ والوں کے ایجنٹ کے طور پر کام کرتے تھے، پھر اُن میں جو فیاض اور اہل سخاوت تھے وہ تجارتی منافع ہی کے بل پر غریبوں مفلسوں کی بھی مدد کرتے تھے۔ اس طرح قریش کی تجارت سے سب کو سہارا ملتا تھا۔

اس تجارت کا نظام یہ تھا کہ حجاز جس کا مرکزی شہر مکہ معظمہ تھا اور ہے اس کے ایک طرف شام تھا جو سرد ملک ہے اور دوسری طرف یمن، جو گرم علاقہ ہے۔ قریش کے تجارتی قافلے گرمی کے موسم میں شام کی طرف اور سردی کے زمانہ میں یمن کی طرف جاتے اور ایک ملک کی پیداوار اور مصنوعات دوسرے ملک تک پہنچاتے اور خود حجاز کے علاقہ میں بھی فروخت کرتے۔ اُس زمانے میں یہ راستے مامون نہیں تھے، تجارتی قافلے لُٹ بھی جاتے تھے، لیکن چونکہ اُن علاقوں میں عام طور سے وہ لوگ آباد تھے جو مکہ کے کعبہ کی عظمت اور تقدس کا عقیدہ رکھتے اور اس کو ''بیت اللہ'' مانتے تھے، اور قریش کے بارے میں جانتے تھے کہ یہ اس کعبہ کے خادم اور پڑوسی ہیں اور حج کے زمانہ میں دور دراز سے آنے والے حاجیوں کی خدمت کرتے ہیں اس لئے اُن کے تجارتی قافلوں سے وہ تعرض نہیں کرتے تھے، بلکہ اُن کی خاطر مدارات ہوتی تھی۔ پھر اِن تجارتی سفروں کی وجہ سے قریش گرمی کے موسم میں مکہ معظمہ کی سخت گرمی سے اور سردی کے موسم میں وہاں کی سخت سردی سے بھی محفوظ رہتے تھے اس وجہ سے یہ دونوں سفر قریش بڑے

ذوق وشوق سے کرتے تھے اور یہ ان کی معاشی ضرورت ہونے کے علاوہ ان کی مرغوب ومحبوب تفریح بھی تھی۔اور ظاہر ہے کہ یہ ساری نعمتیں اور سہولتیں ان کو خانہ کعبہ ہی کے طفیل، فی الحقیقت رب کعبہ کی طرف سے حاصل ہو رہی تھیں۔تو اس سورہ میں بھی ان سب باتوں کی طرف اجمالی اشارہ کرتے ہوئے قریش سے فرمایا گیا ہے کہ اِس کعبہ کے طفیل ربّ کعبہ کی طرف سے جو نوازشیں تم پر ہو رہی ہیں کہ اِن تجارتی سفروں کے ذریعہ تمہارا معاشی اور غذائی مسئلہ حل ہو رہا ہے اور بھوک کے عذاب سے تم کو نجات ملی ہوئی ہے اور تمہارے قافلے امن واطمینان کے ساتھ چلتے ہیں اُن کو وہ خوف وخطر نہیں ہوتا جو دوسروں کو ہوتا ہے اور یہ سفر تم کو مرغوب بھی ہیں تو اس سب کا حق ہے کہ تم رب کعبہ ہی کی عبادت اور بندگی کرو جس کے فضل وکرم سے تم کو یہ سب کچھ حاصل ہو رہا ہے۔بس یہی اس سورت کا پیغام اور حاصل ہے۔

## الفاظ کی تشریح

اب ذرا الفاظ کی روشنی میں بھی اس مطلب اور پیغام کو سمجھ لیا جائے۔فرمایا گیا ہے "لِاِیلٰفِ قُرَیشٍ اِلٰفِهِم رِحلَةَ الشِّتَآءِ وَالصَّیفِ" مطلب یہ کہ قریش مکہ کو سردی اور گرمی کے اپنے تجارتی سفروں سے جو دلچسپی اور وابستگی ہے،اور اس سے جو منافع اُنکو حاصل ہوتے ہیں اُن کا حق ہے کہ "فَلیَعبُدُوا رَبَّ هٰذَا البَیتِ الَّذِی اَطعَمَهُم مِن جُوعٍ وَّاٰمَنَهُم مِنْ خَوفٍ" وہ "رَبَّ هٰذَا البَیتِ" یعنی کعبہ کے وحدہٗ لاشریک لہٗ، خداوند ہی کی عبادت اور بندگی کریں، ان کو جو کچھ مل رہا ہے اُس کے کرم سے مل رہا ہے۔

## سورہ کا پیغام عام ہے

اِس سورت کا خاص تعلق اگرچہ قریش مکہ سے ہے لیکن اِسکا ہر اُس بندہ کو جو اس دنیا میں اللہ کی نعمتوں سے فیضیاب ہو رہا ہے، کھاپی رہا ہے، امن وامان کی فضا میں زندگی بسر کر رہا ہے، یہ سبق اور پیغام ہے کہ وہ عیشِ دنیا میں مست ہو کر اُس خداوند کریم کو نہ بھولے جس کے کرم سے اس کو یہ سب کچھ نصیب ہے، اس کا شکر ادا کرے، اس کی عبادت اور بندگی کرے۔ خود شکر بھی عبادت ہے۔فرمایا گیا ہے "کُلُوا مِن طَیِّبٰتِ مَارَزَقنٰکُم وَاشکُرُو اللّٰهِ اِن

بلاشبہ یہ پیشین گوئی بھی رسول اللہ ﷺ کی صداقت و نبوت کی روشن دلیلوں میں سے ہے۔

آگے فرمایا گیا ہے "سَیَصْلیٰ نَاراً ذَاتَ لَهَبٍ" یہ ابولہب کے اخروی انجام کا بیان ہے۔ مطلب یہ ہے کہ وہ آخرت میں دوزخ کی بھڑکتی ہوئی آگ میں ڈالا جائیگا۔ "نار" کے معنی آگ کے ہیں اور اُس سے مراد دوزخ کی آگ ہے۔ اور "ذاتَ لهب" اسکی صفت ہے جس کے معنی ہیں شعلہ زن اور بھڑکتی ہوئی، اسمیں اُس آگ کی غیر معمولی شدت کی طرف بھی اشارہ ہے اور اسکو اُس کے معروف نام ابولہب سے بھی مناسبت ہے۔

آگے فرمایا گیا ہے "وَامْرَأَتُهُ حَمَّا لَةَ الْحَطَبِ فِي جِيْدِهَا حَبْلٌ مِّنْ مَّسَد" ابولہب کی بیوی جس کا نام اُمّ جمیل تھا اور وہ ابوسفیان کی بہن تھی، جیسا کہ میں نے کہا تھا وہ بھی رسول اللہ ﷺ کی دشمنی اور ایذا رسانی میں ابولہب کی پوری شریک و رفیق تھی۔ بعض روایات میں ذکر کیا گیا ہے کہ وہ خاردار لکڑیاں اور جھاڑیاں آنحضرت ﷺ کے راستہ میں ڈالتی تھی، اس سے اندازہ کیا جاسکتا ہے کہ وہ اس طرح کی اور بھی کیا کیا حرکتیں کرتی ہوگی۔ اِن آخری دو آیتوں میں اُس کے بارہ میں فرمایا گیا ہے کہ ابولہب کے ساتھ اس کی یہ بیوی بھی جہنم کی بھڑکتی ہوئی آگ میں ڈالی جائے گی۔ "حَماَّ لَةَ الْحَطَب" کا لفظی ترجمہ ہے، ایندھن کی لکڑیاں لادے ہوئے، بظاہر مطلب یہ ہے کہ وہ دنیا میں رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کو تکلیف پہونچانے کے لئے خاردار لکڑیاں لالا کر آپ کے راستہ میں ڈالا کرتی تھی، اُسکی مناسبت سے دوزخ میں اس پر یہ عذاب بھی مسلط کیا جائے گا کہ وہ اور اسکا شوہر ابولہب جس آگ میں ڈالے جائیں گے اس کو اور تیز کرنے کے لیے یہ ایندھن کی لکڑیاں لادلادکر لائے گی اور اس آگ میں ڈالے گی اور خود بھی اسی میں جلے گی۔

"فِیْ جِیْدِهَا حَبْلٌ مِنْ مَسَد" کا مطلب یہ ہے کہ وہاں دوزخ میں اس کی گردن میں بٹی ہوئی رسی پڑی ہوگی۔ جنگل سے لکڑیاں لادکر لانے والی باندیوں کا یہ طریقہ تھا کہ جس رسی سے وہ لکڑیوں کا گٹھا باندھ کے لاتی تھیں وہ اُن کے گلے میں پڑی رہتی تھی، ظاہر ہے کہ یہ ایک ذلت کی نشانی بھی تھی، تو اس آیت میں ابولہب کی بیوی ام جمیل کے بارے میں (جو یقیناً گلے میں قیمتی ہار اور گلوبند وغیرہ پہنے رہتی ہوگی) فرمایا گیا ہے کہ دوزخ میں بجائے گلوبند اور

ہاروں کے اُس کی گردن میں لکڑیاں لانے والی باندیوں کی سی رسی پڑی ہوگی۔اور دوزخ کی آگ کے علاوہ اُس پر یہ ذلّت کا عذاب بھی مسلط ہوگا۔ علاوہ ازیں جن مجرموں کو پھانسی کی سزا دی جاتی ہے انکی گردن میں بھی مضبوط بٹی ہوئی رسی ہی ڈالی جاتی ہے، اوراسی کے ذریعہ اُن کو موت کی سزادی جاتی ہے۔تو اس سورۂ لہب کی ان آخری دو آیتوں (حَمَّا لَةَ الْحَطَبْ فِیْ جِیْدِ ھاَ حَبْلٌ مِنْ مَّسَد) میں ابولہب کی بیوی کی دوزخ میں جو حالت ہوگی اس کی گویا تصویر کھینچ کے دکھادی گئی ہے، جو یقیناً بڑی عبرتناک ہے۔

## دشمنوں میں صرف ابولہب ہی کی کیا خصوصیت؟

قرآن مجید میں رسول اللہ ﷺ کے مخالفین ومکذبین کفار ومشرکین یا منافقین میں سے ابولہب کے سوا کسی کے لیے بھی نام لیکر دنیوی یا اخروی عذاب کی وعید نہیں سنائی گئی ہے۔نہ لعنت یا مذمت ہی کی گئی ہے، بلکہ اُن میں سے کسی کا نام کے ساتھ قرآن مجید میں ذکر ہی نہیں کیا گیا ہے، حالانکہ آپ اور آپ کی دعوتِ توحید وایمان کا دشمن صرف یہ ابولہب ہی نہیں تھا قریش کے سرداروں اور سربرآوردہ لوگوں میں ابوجہل اور اُمیہؔ بن خلف وغیرہ بھی بدترین دشمنوں میں تھے، یہاں تک کہ آپ کو ختم کردینے کی سازش میں بھی یہ سب برابر کے شریک تھے۔لیکن قرآن پاک میں اِن میں سے کسی کا بھی نام ذکر نہیں کیا گیا، ان میں سے صرف ابولہب کا ذکر اس سورت میں کیا گیا ہے اور دنیا میں بھی اُس کی تباہی وبربادی کی پیشین گوئی کی گئی ہے اور آخرت میں وہ اور اس کے ساتھ اُسکی بیوی جس طرح دوزخ کی آگ میں ڈالے بھونے یں گے اُس کا بھی گویا عام اعلان کیا گیا ہے۔ ہمارے مفسرین نے ابولہب کے ساتھ اس امتیازی برتاؤ کی مختلف وجوہات لکھی ہیں اور وہ سب بجائے خود صحیح ہوسکتی ہیں۔اس عاجز کے نزدیک اس کی سب سے اہم وجہ اور مصلحت یہ ہے کہ اِن مکذبین اور دشمنوں میں ابولہب آپ کا سب سے قریبی رشتہ دار تھا، وہ آپ کا چچا یعنی آپ کے دادا عبدالمطلب کا بیٹا تھا (عوام میں مشہور یہ ہے کہ ابوجہل آپ کا چچا تھا یہ صحیح نہیں ہے وہ دور کا رشتہ دار تھا، چچا یہ ابولہب تھا) اس سورۂ لہب میں جس طرح نامزد کرکے اس کا اور اسکے دنیوی اور اخروی عذاب کا ذکر کیا گیا اس

کے ذریعہ اللہ تعالیٰ کے اس بے لاگ قانونِ عدل کا اعلان ہوگیا کہ جنت و دوزخ اور ثواب و عذاب کا فیصلہ نسب اور قرابت داری کی بنیاد پر نہیں ہوگا بلکہ ایمان و عمل کی بنیاد پر ہوگا۔ قرآن پاک ہی میں حضرت ابراہیم خلیل اللہ جیسے جلیل القدر پیغمبر کے باپ کے جہنمی ہونے اور اسی طرح حضرت نوحؑ کے بیٹے اور حضرت لوطؑ کی بیوی کے دنیا میں معذّب اور آخرت میں دوزخی ہونے کا صراحت سے جو بیان کیا گیا وہ بھی اللہ تعالیٰ کے اس قانون عدل کا اظہار و اعلان ہے۔ حدیث شریف میں ہے آپ نے فرمایا "مَن بَطّأَ بِهٖ عَمَلُهٗ لَمْ يُسْرِعْ بِهٖ نَسَبُهٗ" (۱) مطلب یہ ہے کہ جو آدمی عمل کی کوتاہی کی وجہ سے پیچھے رہ جائے گا اُس کا نسب اس کو آگے نہیں لے جاسکے گا۔ اور مشہور حدیث ہے کہ رسول اللہ ﷺ نے اپنی جگر گوشہ سیدہ فاطمہ رضی اللہ عنہا سے ایک دن فرمایا "یا فاطمة انقذی نفسک من النار فانی لا املک لکم من اللّٰہِ شیئاً" (مطلب یہ ہے کہ اے بیٹی فاطمہ اپنی نجات اور بخشش کے لیے خود ہی فکر کرلے مجھے اللہ کے فیصلے کے بارے میں کوئی اختیار نہیں) اسی طرح آپ نے اپنی پھوپھی حضرت صفیہؓ سے اور دوسرے قریبی رشتہ داروں سے بھی فرمایا۔ (۲)

بہر حال اس عاجز کے خیال میں قرآن پاک میں خصوصیت سے ابولہب کا نام لیکر دنیا میں اس کی تباہی و بربادی اور آخرت میں اس کے اور اسکی بیوی کے دوزخ کی آگ میں ڈالے جانے کا اعلان فرمائے جانے کی اہم وجہ اور مصلحت یہ ہے کہ کسی کے لیے اس غلط فہمی کی گنجائش نہ رہے کہ ایمان و عمل کی کوتاہی کے باوجود کوئی شخص اپنے باپ یا بیٹے یا بیوی یا شوہر، یا چچا یا بھتیجے کی نیک عملی اور عند اللہ مقبولیت کی وجہ سے جنت حاصل کرلے گا۔ یہ وہ گمراہی ہے جس میں یہودی خاص طور سے مبتلا تھے، وہ کہتے تھے کہ ہم تو پیغمبروں کی اولاد ہیں، ہماری بخشش کے لیے بس یہ نسبت کافی ہے۔ قرآن پاک میں جابجا اس غلط عقیدہ کا رد کیا گیا ہے۔ اور حضرت ابراہیم خلیل اللہ کے باپ، حضرت نوحؑ کے بیٹے اور حضرت لوطؑ کی بیوی، اور اس سورۂ لہب میں رسول اللہ ﷺ کے چچا ابولہب کے دوزخی ہونے کا اعلان فرما کر گویا اس پر آخری مہر لگادی گئی ہے۔ اللہ تعالیٰ ہم سب کو ایمان و عمل کی یعنی اللہ و رسول کی فرمانبرداری کی توفیق عطا فرمائے اور

---

(۱).......... (۲) صحیح البخاری۔ کتاب التفسیر۔ سورۂ شعراء

ہر قسم کی گمراہیوں سے حفاظت فرمائے۔ اور جو کوتاہیاں ہوئیں یا آئندہ ہوں انکی مغفرت فرمائے۔ اور ہمارے لیے دنیا میں بھی خیر مقدر فرمائے اور آخرت میں بھی۔ ربنا اٰتنا فی الدنیا حسنۃً و فی الاٰخرۃ حسنۃ وقنا عذاب النار.



# (درس-٥٦)

# سُوْرَۃُ الْاِخْلَاص

## خطبۂ مسنونہ کے بعد

أَعُوْذُ بِاللّٰہِ مِنَ الشَّیْطٰنِ الرَّجِیْم۔ بِسْمِ اللّٰہِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ ط

قُلْ هُوَاللّٰهُ اَحَدٌ ہ اَللّٰهُ الصَّمَدُ ہ لَمْ یَلِدْ ۙ وَلَمْ یُوْلَدْ ہ وَلَمْ یَکُنْ لَّه' کُفُوًا اَحَدٌ ہ (سورہ اخلاص)

ترجمہ: (اے پیغمبر) کہہ دو وہ اللہ ایک ہے۔ (یگانہ و یکتا ہے) اللہ بے نیاز ہے۔ (اس کو کسی کی احتیاج نہیں، اور سب اسکے محتاج ہیں) نہ اُس سے کوئی پیدا ہوا۔ اور نہ وہ کسی سے پیدا ہوا ہے۔ اور نہ کوئی ہستی اس کے ہمسر اور اسکے برابر ہے۔

# تفسیر و تشریح

## قرآن کا اختتامیہ

اللہ تعالی کی توحید خالص اور اس کی صفات کا مسئلہ انبیاء علیہم السلام کی دعوت و تعلیم کا سب سے اہم اور مرکزی نقطہ رہا ہے۔ خاتم النبیین سیدنا محمد ﷺ اور آپ کی لائی ہوئی کتاب اللہ قرآن مجید کی دعوت و تعلیم کا مرکزی نقطہ بھی یہی توحید خالص اور صفات الٰہی کا مسئلہ ہے۔ پورے قرآن مجید میں مختلف پیرایوں میں اس کا بیان ہوتا رہا ہے۔ قرآن مجید جو سورۂ فاتحہ سے شروع ہوا تھا اب ختم ہو رہا ہے، سورۂ فاتحہ گویا اس کا افتتاحیہ تھا، اس میں اللہ تعالی کی صفات اور توحید خالص کا بیان تھا جو ہدایت و استقامت اور ہر طرح کی گمراہیوں سے حفاظت کی دعا پر ختم ہوا تھا۔ یہ سورۂ اخلاص گویا قرآن مجید کا اختتامیہ ہے جس میں بہت مختصر لیکن نہایت جامع الفاظ میں اللہ تعالی کی توحید اور صفات کا بیان فرمایا گیا ہے۔ کہا جا سکتا ہے کہ یہ قرآن مجید کی

بنیادی دعوت وتعلیم کا جوہر اور خلاصہ ہے اور اس صفت میں یہ سورت منفرد ہے۔

اس سورت کا مضمون اور پیغام سمجھنے کے لیے یہ بات ذہن میں رکھ لیجئے کہ جب رسول اللہ ﷺ نے اپنی شرک اور خدانا آشنا قوم کو اُن کے باطل معبودوں، دیوتاؤں، دیویوں کی فرضی ہستیوں کو چھوڑ کر صرف اللہ وحدہٗ لاشریک لہٗ کی عبادت و پرستش کی اور اُسی کو خالق و پروردگار اور کارساز ماننے کی دعوت دی تو وہ ان لوگوں کے لیے ایک بہت ہی عجیب بات تھی، قرآن مجید ہی میں اُن کا یہ قول نقل فرمایا گیا ہے "اَجَعَلَ الْاٰلِهَةَ اِلٰهاً وَّاحِداً اِنَّ هٰذَا لَشَيْءٌ عُجَابٌ" (سورہ صٓ آیت ۵)۔ باپ دادا سے وراثت میں پائے ہوئے شرک نے ان کی عقلوں کو ایسا مسخ کر دیا تھا کہ یہ بات کہ اس ساری کائنات کا خالق و مالک پروردگار و کارساز بس ایک اللہ ہی ہے اور سب کچھ اُس کے اور صرف اسی کے قبضہ واختیار میں ہے اور صرف وہی عبادت اور پرستش کے لائق ہے، ان کے لیے ناقابل فہم ہوگئی تھی۔ حالانکہ یہ دنیا کی سب سے بڑی سچائی اور روشن حقیقت ہے۔ مشرکین کے علاوہ یہود و نصاریٰ بھی جو اہل کتاب تھے اپنے پیغمبروں اور ان کی لائی ہوئی آسمانی کتابوں کی اصل تعلیم و ہدایت کو بھلا کر طرح طرح کے مشرکانہ اوہام و خرافات میں اور خداوندی صفات کے بارے میں سخت گمراہیوں میں مبتلا تھے۔ عیسائی ایک کے بجائے تین خداؤں کے قائل تھے، عیسیٰ علیہ السلام کو خدا کا بیٹا اور انکو اور انکی والدہ مریم صدیقہؑ کو خدائی میں شریک مانتے تھے۔ آج بھی تثلیث عیسائیت کا بنیادی عقیدہ ہے۔ یہود حضرت عزیر علیہ السلام کو خدا کا بیٹا کہتے تھے اسکے علاوہ بھی طرح طرح کی گمراہیوں میں مبتلا تھے۔

قرآن مجید میں سیکڑوں جگہ آفاقی اور انفسی دلائل و براہین اور انبیاء سابقین کی دعوت وتعلیم کے حوالوں کے ساتھ توحید اور خداوندی صفات کے مسئلہ پر روشنی ڈالی گئی ہے اور اس سلسلہ میں مشرکین و اہل کتاب کے اوہام وخرافات کا غلط باطل اور خلاف عقل وفطرت ہونا واضح کیا گیا ہے۔ اب اس سورۂ اخلاص میں جس کو میں نے قرآن مجید کا ''اختتامیہ'' کہا ہے، چھوٹی چھوٹی چار آیتوں اور چار جملوں میں توحید اور صفات خداوندی کے بارے میں قرآن پاک کی دعوت وتعلیم کا خلاصہ اس طرح پیش کر دیا گیا اور بات ایسی دوٹوک کہی گئی ہے جس کے بعد کسی گمراہی اور غلط فہمی کی گنجائش نہیں رہتی۔ اس تمہید کے بعد الفاظ کی روشنی میں اس سورت کے مضمون و مدعا اور پیغام کو سمجھنے کی کوشش کی جائے۔

# سورہ کا مضمون الفاظ کی روشنی میں

"قُلْ" یہ اللہ تعالیٰ کی طرف سے رسول اللہ ﷺ کو حکم ہے کہ اے ہمارے پیغمبر آپ لوگوں کو بتلا دیجئے اور اعلان کر دیجئے کہ "هُوَ اللّٰهُ اَحَدٌ" روایات میں ہے کہ بعض لوگوں نے رسول اللہ ﷺ سے سوال کیا تھا کہ آپ ہمارے تمام دیوتاؤں معبودوں کا انکار کر کے جس معبود کی عبادت اور بندگی کی دعوت دیتے ہیں اس کا تعارف کرائیے اور اسکی صفات بیان کیجئے! تو اللہ تعالیٰ کی طرف سے یہ سورۂ اخلاص نازل ہوئی، اسمیں آپ کو مخاطب کر کے فرمایا گیا کہ آپ بتلا دیں، اعلان اور منادی کر دیں کہ میں جس معبود برحق کی عبادت اور بندگی کی دعوت دیتا ہوں وہ اللہ ہے۔ مشرکین عرب جو قرآن پاک کے اول مخاطب تھے زمین و آسمان اور اس پورے عالم کے خالق و پروردگار کے لیے اسم ذات کے طور پر اللہ ہی کا لفظ استعمال کرتے تھے۔ تو مطلب یہ ہوا کہ اے پیغمبر تم بتلا دو اور اعلان کر دو کہ میں جس معبود برحق کی عبادت اور بندگی کی دعوت دیتا ہوں وہ وہی اللہ ہے جو تمہارے نزدیک بھی اس سارے عالم اور سنسار کا خالق اور پروردگار ہے۔ آگے اسکی صفت بیان فرمائی گئی "اَحَدٌ" یعنی وہ ایک اور یگانہ و یکتا ہے۔ اَحَد اور واحد کے معنی ایک کے ہیں لیکن اَحَد کے مفہوم میں یکتائی بھی شامل ہے تو اَحَد کا مطلب یہ ہوا کہ وہ ایک اور صرف ایک ہی ہے اور یکتا و یگانہ ہے اسکی ذات وصفات میں کوئی اس کا شریک اور کوئی اس کے مثل نہیں، اسکے مفہوم میں یہ بات بھی آ گئی کہ وہ قدیم لم یزل ولا یزال ہے۔ اگر غور کیا جائے تو معلوم ہوگا کہ اِس تین حرفی جملہ (هُوَ اللّٰهُ اَحَدٌ) میں اللہ تعالیٰ کا جامع مانع تعارف کرا دیا گیا اور اجمال کیساتھ اسکی تمام صفات کا بیان ہو گیا۔ اَحدیت تمام صفات کمال کو اپنے اندر سمیٹے ہوئے ہے۔ اس کے آگے تین آیتوں میں جو کچھ فرمایا گیا ہے وہ اس کے بعض مضمرات کی صراحت اور وضاحت ہے اور آیت کے پہلے حرف "قُلْ" میں رسول اللہ ﷺ کی نبوّت ورسالت کی طرف بھی اشارہ ہو گیا۔ مُفسرین نے لکھا ہے کہ اس تین حرفی جملہ میں اللہ تعالیٰ کی جو شان بیان فرمائی گئی ہے اس کی تفصیل کئی جلدوں میں لکھی جا سکتی ہے۔

آگے فرمایا گیا ہے "اَللّٰهُ الصَّمَد" اہل لغت نے صمد کے کئی معنی بیان کئے ہیں، یہاں اس کا مفہوم ہے ایسی ذات جو سب سے بے نیاز ہو کسی کی اسکو حاجت نہ ہو اور سب اسکے

محتاج ہوں۔ یہ بھی اللہ تعالیٰ کی خاص الخاص صفت ہے جس میں کوئی دوسرا اس کا شریک ومثیل نہیں اس میں ہر طرح کے شرک کا بھی رد ہو گیا۔

آگے ارشاد فرمایا گیا ہے "لَمْ يَلِدْ وَلَمْ يُوْلَدْ" مطلب یہ ہے کہ نہ اسکی کوئی اولاد ہے اور نہ وہ کسی کی اولاد، جس کا لازمی نتیجہ یہ ہے کہ نہ وہ کسی کا ہم جنس نہ اس کا کوئی ہم جنس یہ بھی اَحَدیت ہی کے ایک پہلو کا بیان ہے۔ مشرکین عرب فرشتوں کو اللہ کی بیٹیاں کہتے تھے، اور نصاریٰ حضرت مسیح کو خدا کا بیٹا کہتے اور اُن کے اور خدا تعالیٰ کے درمیان باپ بیٹے کا رشتہ قائم کرتے تھے، یہود حضرت عزیر کو خدا کا بیٹا بتلاتے تھے، یہ شدید گمراہی اور اللہ تعالیٰ کی شان میں گستاخی تھی، اس آیت میں ان سب گمراہیوں کا قلع قمع کیا گیا۔

آگے فرمایا گیا ہے "وَلَمْ يَكُنْ لَهُ كُفُواً اَحَد" کُفُواً کے معنی مماثل اور ہمسر کے ہیں۔ مطلب یہ ہے کہ اللہ تعالیٰ سب سے اعلیٰ وبالا ہے کوئی اسکے ہمسر اور اس کے برابر نہیں وہ خالق ہے، اس کے علاوہ سب مخلوق کا وہ رب ہے، اور سب اس کے بندے، وہ ابدی وازلی ہے اور اس کے علاوہ سب حادث وفانی۔ اور یہ بھی اسکی شانِ اَحَدِیت ہی کا تقاضا ہے۔

اگر غور کیا جائے تو معلوم ہو گا کہ اس چھوٹی سی سورت کے چھوٹے چھوٹے چار جملوں میں اللہ تعالیٰ کی جو مثبت اور منفی صفات بیان کی گئی ہیں ان کے ذریعہ توحید اور صفات کا واضح بیان اور اللہ تعالیٰ کا پورا تعارف ہو گیا ہے۔ اس سورت نے بتلایا کہ معبود برحق اللہ اور صرف اللہ ہے، وہ یگانہ ویکتا ہے، کوئی اُس کا شریک ومثیل نہیں وہ ازلی ابدی ہے، وہ بالکل بے نیاز ہے اس کو کسی کی احتیاج نہیں اور سب اسکے محتاج ہیں نہ وہ کسی کا باپ ہے نہ کسی کا بیٹا، وہ سب سے اعلیٰ وبالا ہے کوئی اس کا ہمسر اور اُسکے برابر نہیں، وہ خالق ہے اور سب مخلوق، وہ رب ہے اور سب اسکے بندے غلام اور محکوم۔ توحید وصفات کے بیان میں اس سے زیادہ جو کچھ کہا جا سکتا ہے وہ سب اسی کی تفصیل اور مزید وضاحت ہو گی۔ اس معنوی عظمت اور جامعیت کے باوجود یہ بہت مختصر ہے، ہر شخص اسکو آسانی سے چند منٹ میں یاد کر سکتا ہے۔ جیسا کہ میں نے عرض کیا اسی خصوصیت کی وجہ سے اس کو قرآن پاک کا اختتامیہ بنایا گیا ہے۔ آگے کی دو سورتیں بھی گویا اس کا تتمہ ہیں۔

# اس سورت کے خصائص وفضائل

اس درس کے سلسلہ میں بار بار یہ بات ذکر کی گئی ہے کہ قرآن مجید کی ہر آیت اور ہر سورت اس لحاظ سے کہ وہ کلام اللہ ہے یکساں قابل عظمت ہے۔اس کے باوجود مضامین کی خصوصیت کی وجہ سے بعض آیتوں اور بعض سورتوں کو خاص فضیلت اور عظمت حاصل ہے۔ آیتوں میں مثلاً آیۃ الکرسی جس میں اللہ تعالیٰ کی توحید اور اسکی صفاتِ کمال کا بیان فرمایا گیا ہے۔رسول اللہ ﷺ نے اسکی خاص فضیلت بیان فرمائے۔اس طرح آپ نے مختلف سورتوں کے فضائل بیان فرمائے جن کا ذکر ان سورتوں کے درس میں کیا جا تا رہا ہے۔اس سورۂ اخلاص کے فضائل میں بہت سی حدیثیں حدیث کی کتابوں میں روایت کی گئی ہیں اور آپ نے اس سورت کے پڑھنے کی خاص طور سے ترغیب دی ہے اور اپنی نماز میں بھی آپ یہ سورت بکثرت اور خاص اہتمام سے پڑھتے تھے۔اس سلسلہ کی چند حدیثیں بھی سن لیجئے!

(۱) ایک حدیث میں ہے کہ ایک صاحب نے رسول اللہ ﷺ سے عرض کیا کہ یا رسول اللہ مجھے اس سورت قُلْ ھو اللّٰہ احد سے بہت ہی محبت ہے مجھے یہ بڑی پیاری لگتی ہے، آپ نے فرمایا "اِنَّ حُبَّکَ اِیَّاھَا اَدْخَلَکَ الْجَنَّۃَ" (یقین کرو اس سورت سے تمہاری اس محبت نے تم کو جنتی بنا دیا، جنت میں پہنچا دیا۔)(۱)

(۲) ایک دوسری حدیث میں ہے کہ رسول اللہ ﷺ نے ایک شخص کو دیکھا کہ وہ یہ سورت "قل ھو اللہ احد، الخ" پڑھ رہا ہے، تو آپ نے فرمایا "وَجَبَتْ" (واجب ہو گئی) حدیث کے راوی صحابی کہتے ہیں کہ میں نے حضور سے عرض کیا کہ کیا چیز واجب ہو گئی؟ آپ نے فرمایا اس شخص کے لیے جنت واجب ہو گئی۔(۲)

(۳) ایک اور حدیث میں ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے ایک مرتبہ (چند نفر کی ایک جماعت) کسی مہم پر روانہ فرمائی اور ایک صاحب کو ان کا امیر مقرر کر دیا، وہ صاحب جب نماز پڑھاتے تو قُلْ ھُوَ اللّٰہُ ہی پڑھتے۔جب یہ لوگ اس مہم سے واپس آئے تو ان کے ساتھیوں

---

(۱) یہ حدیث جامع ترمذی میں حضرت انسؓ سے روایت کی گئی ہے۔

(۲) یہ حدیث امام مالک اور امام ترمذی اور امام نسائی نے حضرت ابو ہریرہ سے روایت کی ہے

نے حضورؐ سے اس کا ذکر کیا کہ یہ ہمارے امیر صاحب ہر نماز میں قُلْ هُوَ اللّٰهُ ہی پڑھتے تھے۔ آپ نے ان لوگوں سے فرمایا کہ ان سے پوچھو کہ وہ ایسا کیوں کرتے تھے اور ہر نماز میں قُلْ هُوَ اللّٰهُ ہی کیوں پڑھتے تھے؟ چنانچہ ان لوگوں نے پوچھا تو ان امیر صاحب نے کہا ''لانهاصفة الرحمن وانا احب ان اقرأها'' (یعنی چونکہ اس سورت میں اللہ تعالیٰ کی صفات کا بیان ہے اور مجھے ان سے خاص محبت ہے اس لئے میں نماز میں اسی کو زیادہ پڑھتا ہوں) آپ نے ارشاد فرمایا کہ ''اخبروه ان الله يحبه'' (ان کو میری طرف سے بتلا دو کہ تمہارے اس عمل اور حال کی وجہ سے اللہ تعالیٰ تم سے محبت فرماتا ہے اور تم کو اللہ تعالیٰ کی محبوبیت نصیب ہے۔)(۱)

(۴) ایک حدیث میں ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے ارشاد فرمایا'' قل هو الله احد تعدل ثلث القرآن'' (یعنی یہ سورہ تہائی قرآن کے برابر ہے)(۲) شارحین حدیث اور علماء نے اس کی توجیہ میں بہت کچھ لکھا اور کہا ہے کہ اس سورت کو تہائی قرآن کے برابر کس وجہ سے قرار دیا گیا ہے۔ میرے نزدیک زیادہ دل لگتی توجیہ یہ ہے کہ قرآن پاک کے بنیادی مضامین تین ہیں۔ ایک اللہ تعالیٰ کی توحید وصفات کا بیان۔ دوسرے معاد یعنی آخرت کا بیان۔ تیسرے نبوت ورسالت اور انبیاء علیہم السلام کے ذریعہ آنے والی شریعت کا بیان۔ اور قُلْ هُوَ اللّٰهُ پہلے مضمون پر پوری طرح حاوی ہے اس لئے اس کو تہائی قرآن فرمایا گیا ہے۔ واللہ اعلم



(۱) یہ حدیث امام بخاری اور امام مسلم نے حضرت عائشہ صدیقہؓ سے روایت کی ہے۔

(۲) یہ حدیث امام مسلم نے حضرت ابوالدرداءؓ سے روایت کی ہے۔

# (درس-۵۷)

# سُوْرَةُ الْفَلَق

## خطبۂ مسنونہ کے بعد

أعُوْذُ باللّٰهِ مِنَ الشَّيْطٰنِ الرَّجِيْم۔ بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْم ط

| |
|---|
| قُلْ اَعُوْذُ بِرَبِّ الْفَلَقِ٥ مِنْ شَرِّ مَا خَلَقَ٥ وَمِنْ شَرِّ غَاسِقٍ |
| اِذَا وَقَبَ٥ وَمِنْ شَرِّ النَّفّٰثٰتِ فِي الْعُقَدِ٥ وَمِنْ شَرِّ حَاسِدٍ اِذَا |
| حَسَدَ٥ (سورۂ فلق) |

ترجمہ: اے پیغمبر کہئے کہ میں پناہ لیتا ہوں صبح نمودار کرنے والے خداوند کی، ہر اس چیز کے شر سے جو اُس نے پیدا کی ہے، اور (بالخصوص) رات کے اندھیرے کے شر سے جب وہ چھا جائے، اور گرہوں میں پھونک مارنے والیوں کے شر سے، اور حسد کرنے والے کے شر سے جب وہ حسد کرے۔

## تفسیر وتشریح

### سورۂ اخلاص کا تتمہ

یہ سورۂ "فلق" ہے اس کے آگے سورۂ "الناس" ہے اور ان دونوں سورتوں پر قرآن مجید ختم ہے۔ میں نے اس سے پہلی سورت سورۂ اخلاص کے درس میں کہا تھا کہ سورۂ فاتحہ قرآن مجید کا افتتاحیہ تھا اور سورۂ اخلاص گویا اس کا اختتامیہ ہے، اور اسکے بعد کی دونوں سورتیں سورۃ الفلق اور سورۃ الناس گویا اس (سورۂ اخلاص) کا تتمہ ہیں۔ ان دونوں سورتوں میں ہر طرح کے شرور وآفات اور بلاؤں اور مصیبتوں سے اللہ تعالی سے پناہ مانگنے کی تعلیم دی گئی ہے اور اس کے لئے خاص کلمات تلقین فرمائے گئے ہیں۔

پہلے الفاظ کی روشنی میں اس سورۂ فلق کا مفہوم اور مطلب سمجھنے کی کوشش کی جائے۔

پہلا لفظ ''قُلْ'' ہے اسکے اصل اور اولین مخاطب رسول اللہ ﷺ ہیں۔اس لفظ ''قُلْ'' کے ذریعہ اللہ تعالیٰ کی طرف سے بذریعہ وحی رسول اللہ ﷺ کو حکم دیا گیا ہے کہ آپ ان کلمات کے ذریعہ جسمانی وروحانی، دنیوی ودینی ہر طرح کی آفات سے محفوظ رہنے کے لیے اللہ تعالیٰ سے پناہ مانگا کریں، اور دوسروں کو بھی اس کی تعلیم وتلقین فرمائیں۔اصل دعائے استعاذہ اس لفظ ''قل'' کے بعد اَعُوْذُ کے لفظ سے شروع ہوتی ہے، لیکن ''قل'' کے لفظ کو بھی سورۃ کا جز قرار دیدیا گیا ہے، رسول اللہ ﷺ اسی طرح تلاوت فرماتے تھے۔یہ اس بات کی دلیل ہے کہ رسول اللہ ﷺ پر جن الفاظ میں وحی آتی تھی آپ اُن الفاظ کو جوں کا توں تلاوت فرماتے اور اسی طرح دوسروں کو تعلیم وتلقین فرماتے تھے۔

''قُلْ'' کے بعد ہے ''اَعُوْذُ بِرَ بِّ الفلق'' جس کا لفظی ترجمہ ہے، میں پناہ لیتا ہوں صبح نمودار کرنے والے خداوند کی۔پناہ لینے اور پناہ مانگنے کا مطلب ہوتا ہے کسی سے دعا اور التجا کرنا کہ آنے والی آفتوں سے وہ اپنی حفاظت اور امان میں لے لے اور انکی زد سے ہم کو بچالے۔اس کے واسطے یہاں اللہ تعالیٰ کے لیے ''رب الفلق'' کا لفظ استعمال فرمایا گیا ہے۔ رات کی تاریکی کا پردہ چاک کر کے صبح کا نمودار کرنا اللہ تعالیٰ کی قدرت ورحمت کا وہ کرشمہ ہے جو روزانہ ہماری آنکھوں کے سامنے آتا ہے۔(قرآن پاک ہی میں دوسری جگہ اُسکی اِسی شان اور صفت کا ذکر ان الفاظ میں فرمایا گیا ہے۔''فالقُ الاِ صباح'' )تو جس خداوند تعالیٰ کی قدرت ورحمت کا یہ کرشمہ ہم روزانہ دیکھتے ہیں۔بلاشبہ وہی اس کا مستحق ہے کہ ہر قسم کی آفتوں اور بلاؤں سے حفظ وامان کی اس سے دعا والتجا کی جائے۔

آگے فرمایا گیا ہے، ''مِنْ شَرِّ مَا خَلَقَ'' جس کا مطلب ہے کہ اُس کی تمام مخلوقات کے شر سے۔ظاہر ہے کہ اس ''مَا خَلَقَ'' (تمام مخلوقات) میں وہ سب چیزیں آگئیں، جن سے کسی قسم کا دینی یا دنیوی، جسمانی یا روحانی ضرر اور نقصان ہم کو پہنچ سکتا ہے۔

آگے خصوصیت کے ساتھ چند ایسی چیزوں کا ذکر فرمایا گیا ہے جن سے اس دنیا میں ضرر، نقصان یا تکلیف پہنچنے کا عام طور سے اندیشہ کیا جاتا ہے اور بہت سے لوگوں کو پہنچتا بھی ہے اور وہ ایسی ہی ہیں کہ خصوصیت کے ساتھ اُنکے شر اور ضرر سے کامل قدرت ورحمت والے خداوند ہی کی پناہ مانگی جائے۔اسی سلسلے میں سب سے پہلے فرمایا گیا ہے۔''مِن شَرِّ غاَ سِقٍ اِذَا وَقَبَ'' غاَ سقٍ کے معنی رات کے اندھیرے اور تاریکی کے ہیں۔اور ''اِذَا وَقَبَ'' کا

مطلب ہے جب وہ چھا جائے۔ بہت سی بلائیں اور آفتیں وہ ہیں جو رات کی تاریکی میں آتی ہیں۔ زیرِ زمین رہنے والے زہریلے حشرات سانپ بچھو وغیرہ رات ہی میں باہر آتے ہیں۔ چوریاں اور ڈکیتیاں بھی زیادہ تر رات کے اندھیرے میں ہی ہوتی ہیں، شیاطین کو بھی اپنی کارروائیاں کرنے کا موقع زیادہ تر رات کی تاریکی ہی میں ملتا ہے۔ بہت سے گناہ چھپ چھپا کر رات ہی میں ہوتے ہیں۔ سنا ہے کہ ٹونے ٹوٹکے اور سفلی عمل جیسے کام کرنے والے بھی اِس طرح کا کام زیادہ تر رات ہی میں کرتے ہیں۔ بہر حال رات کی تاریکی کے ساتھ جو شرور اور آفات آتی ہیں اس آیت (وَ مِنْ شَرِّ غَاسِقٍ اِذَا وَقَبَ) میں ان سے خاص طور سے پناہ مانگی گئی ہے۔ اس کا مطلب ہرگز نہیں کہ رات کی تاریکی بذات خود شر ہے۔ خود قرآن مجید میں رات کو انسانوں کے لیے راحت وسکون کا وسیلہ اور اللہ تعالیٰ کی خاص نعمت بھی فرمایا گیا ہے۔ رات میں خاص کر اُس کے آخری حصہ میں رحمت خداوندی کا نزول ہوتا ہے، اس کو دعا کی قبولیت کا وقت بتلایا گیا ہے۔ بہر حال یہ بات قابل لحاظ ہے کہ اس آیت میں پناہ رات کی تاریکی سے نہیں بلکہ اُسکے شر سے مانگنے کی تعلیم دی گئی ہے۔

آگے دوسرے نمبر پر فرمایا گیا ہے "وَمِنْ شَرِّ النَّفّٰثٰتِ فِی الْعُقَدِ" عُقَد عُقْدہ کی جمع ہے، اِس کے معنی گرہ کے ہیں، اور "نَفّٰثٰت" کے معنی ہیں پھونک مارنے والیاں یا پھونک مارنے والے، معلوم ہوا ہے کہ جادو اور ٹونے ٹوٹکے کرنے والے ایسا کرتے ہیں کہ کسی دھاگے وغیرہ میں گرہیں لگاتے ہیں اور کچھ شیطانی کلمات پڑھ پڑھ کے ان پر پھونکتے ہیں۔ اس کے بُرے اثرات ہوتے ہیں۔

معلوم ہونا چاہئے کہ جس طرح شیاطین کا وجود ایک حقیقت ہے، اور ان کے شیطانی اعمال کی بھی حقیقت ہے اور اُن کے اثرات ہوتے ہیں جن سے انکار نہیں کیا جا سکتا۔ اسی طرح جادو اور ٹونے ٹوٹکے اور سفلی اعمال اور انکے اثرات کا بھی انکار نہیں کیا جا سکتا۔ لیکن جو کچھ ہوتا ہے باذن اللہ ہوتا ہے۔ قرآن پاک میں جادو کے ضرر ہی کے بارہ میں فرمایا گیا ہے۔ "وَمَا هُمْ بِضَارِّيْنَ بِهٖ مِنْ اَحَدٍ اِلَّا بِاِذْنِ اللّٰهِ" (البقرۃ) اس آیت میں صراحت ہے کہ جادوگروں کے جادو یا سفلی عمل وغیرہ سے جو ضرر کسی کو پہنچتا ہے اور جو اثر کسی پر ہوتا ہے۔ وہ اللہ تعالیٰ کے اِذن وحکم کے بغیر نہیں ہوتا۔ لہٰذا آدمی اس کی پناہ لیکر اس کی زد سے بچ سکتا اور محفوظ رہ سکتا ہے۔ تو اس آیت "وَمِنْ شَرِّ النَّفّٰثٰتِ فِی الْعُقَدِ" کا مطلب یہ ہوا کہ میں اُن جادو

اور ٹونے ٹوٹکے کرنے والوں کے شر سے اللہ کی پناہ لیتا ہوں جو گرہوں میں پھونک مار مار کے یہ شیطانی عمل کرتے ہیں، وہ مرد بھی ہو سکتے ہیں اور عورتیں بھی، "نَفّٰثٰتِ" جمع مؤنث ہے اس لیے اس کا ترجمہ اکثر مترجمین نے "پھونک مارنے والیاں" کیا ہے۔ لیکن وہ نفوس یا ارواح کی صفت بھی ہو سکتا ہے۔ اِس صورت میں وہ مَردوں اور عورتوں دونوں پر یکساں طور سے صادق ہوگا اور مضمون کے لحاظ سے یہی راجح ہے کہ اس کو عام سمجھا جائے۔

آخری آیت ہے "وَمِنْ شَرِّ حَاسِدٍ اِذَا حَسَدَ" حسد کا لفظ ہماری اُردو زبان میں بھی مستعمل ہے۔ اس کا مطلب ہوتا ہے کسی کو اچھے حال میں دیکھ کر جلنا اور اسکی تدبیر اور کوشش کرنا کہ وہ اس اچھے حال میں نہ رہے۔ ظاہر ہے کہ یہ بڑے کمینہ پن کی بات ہے۔ اور دنیا میں بہت سے شر اور فساد اس حسد کی وجہ سے ہوتے ہیں۔ یہ حسد سخت ترین کبیرہ گناہ ہے۔ آیت کا مطلب یہ ہے کہ اور میں پناہ مانگتا ہوں حسد کرنے والے کے شر سے جب وہ حسد کرے۔

"اِذَا حَسَدَ" (جب وہ حسد کرے) اس لئے فرمایا گیا کہ حسد کرنے والے کے حسد سے ضرر جب ہی پہنچتا ہے جب وہ جذبۂ حسد کی تسکین کے لیے عملی کاروائی کرے۔ جب تک وہ کوئی عملی کارروائی نہ کرے اُس وقت تک وہ خود ہی حسد کی آگ میں جلتا بھنتا رہتا ہے، اس کے حسد سے دوسرے کو ضرر اور نقصان اس وقت پہنچ سکتا ہے جب وہ جذبۂ حسد کے تقاضے سے عملی کارروائی کرے۔ اس لیے فرمایا گیا "اِذَا حَسَدَ"۔

یہ تینوں چیزیں جن کے شر اور ضرر سے اس سورۃ الفلق میں خصوصیت کے ساتھ اللہ تعالی کی پناہ مانگنے کی تلقین فرمائی گئی ہے (۱۔ اندھیری رات کا چھایا ہوا اندھیرا۔ ۲۔ جادو، سفلی عمل اور ٹونے ٹوٹکے کرنے والے۔ اور ۳۔ حسد کرنے والوں کی حاسدانہ کارروائیاں)۔ ان سب کا شر اور ضرر جیسا کہ معلوم ہے عام طور سے جسمانی اور دنیوی ہوتا ہے لیکن ایمانی نقطہ نظر سے سب سے زیادہ خطرناک شر اور ضرر وہ ہے جو آدمی کے دین وایمان، اس کی روحانیت کو تباہ اور اس کی آخرت کو برباد کردے۔ اور اس کو کفر وشرک یا فسق وفجور میں مبتلا کر کے جہنمی بنادے، اور وہ شیطان کا شر ہے جو انسان کا ازلی دشمن ہے اور اس کو گمراہ کر کے جہنمی بنادینا اس کی سب سے بڑی تمنا اور اس کا خاص مشن ہے۔ آگے کی سورت سورۃ الناس میں اس کے شر سے پناہ مانگنے کی تلقین فرمائی گئی ہے اور اسی پر قرآن مجید ختم ہوگیا ہے۔

# (درس-۵۸)

# سُوْرَةُ النَّاس

## خطبۂ مسنونہ کے بعد

أَعُوْذُ بِاللّٰهِ مِنَ الشَّيْطٰنِ الرَّجِيْم۔ بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْم ط

| |
|---|
| قُلْ أَعُوْذُ بِرَبِّ النَّاسِ ہ مَلِكِ النَّاسِ ہ اِلٰهِ النَّاسِ ہ مِنْ |
| شَرِّ الْوَسْوَاسِ لا الْخَنَّاسِ ہ الَّذِیْ يُوَسْوِسُ فِيْ صُدُوْرِ النَّاسِ ہ |
| مِنَ الْجِنَّةِ وَالنَّاسِ ہ (سورۂ ناس) |

ترجمہ: کہواے پیغمبر میں پناہ مانگتا ہوں لوگوں کے رب کی۔ لوگوں کے بادشاہ کی لوگوں کے معبود کی۔ وسوسہ اندازی کرنے والے چھپ جانیوالے (شیطان) کے شر سے جو وسوسے ڈالتا ہے لوگوں کے دلوں میں۔ جنوں میں سے اور آدمیوں میں سے۔

## تفسیر و تشریح

### شیطان کے شر سے پناہ کی دُعا

اس سے پہلی سورت سورۃ الفلق کی طرح، اس سورۃ الناس میں بھی رسول اللہ ﷺ کو مخاطب کر کے شیاطین کے شر سے جو سب سے زیادہ خطرناک شر ہے اللہ کی پناہ مانگنے کے کلمات کی تلقین فرمائی گئی ہے۔

### الفاظِ دُعا کی باریکیاں

سورۃ الفلق میں پہلے بالعموم ساری مخلوق کے شر سے، اور اس کے بعد بالخصوص تین چیزوں کے شر سے اللہ تعالیٰ کی پناہ مانگنے کے کلمات کی تلقین فرمائی گئی تھی، اور وہاں اللہ تعالیٰ کی ایک صفت "رَبِّ الفلق" کا ذکر کیا گیا تھا اور گویا اسی ایک صفت کے حوالہ سے ان سب چیزوں کے شر سے اللہ تعالیٰ کی پناہ مانگی گئی تھی، اور اس سورۃ الناس میں صرف ایک چیز (وسوسہ

اندازی کرنے والے شیطان ) کے شر سے پناہ مانگنے کے کلمات کی تلقین فرمائی گئی ہے اور یہاں اللہ تعالی کی تین صفات عالیہ کا ذکر کیا گیا ہے ۱ . "رَبِّ النَّاس، ۲ .مَلِکِ النَّاس، ۳. اِلٰهِ النَّاس" گویا ان تینوں صفات کے حوالہ سے شر شیطان سے اللہ تعالی کی پناہ مانگنے کی تعلیم دی گئی ہے، اس میں واضح اشارہ ہے کہ شیاطین کی وسوسہ اندازی کا شر شدید ترین ہے۔ اس سے محفوظ رہنے کے لیے بندے کو خاص طور سے اللہ تعالی کی ان صفات عالیہ کا سہارا لینا چاہیے اور اپنے کو اس خداوند تعالی کی حفاظت کے حصار میں دیدینا چاہیے جو ہم انسانوں کا رب ہے، پروردگار و مالک حقیقی ہے، بادشاہ اور فرمانروا ہے، اور الٰہ ہے یعنی معبود برحق اور ملجا و ماوا ہے۔

ان تین صفات میں پہلی صفت رَبِّ النَّاس ہے۔ اللہ تعالی کے رب ہونے کا مطلب یہ ہے کہ وہی وجود بخشنے والا اور پرورش کرنے والا ہے اور حیات و بقا کی ساری ضروریات وہی فراہم کرتا ہے۔ ہر انسان بلکہ ہر مخلوق کا سب سے پہلا اور ہمہ وقتی تعلق اللہ تعالی کی اس صفتِ ربوبیت ہی سے ہے، اور وہ ہر لحہ اُس کی اِس صفت کے فیضان کا محتاج ہے اس لیے اس صفت کا ذکر سب سے پہلے کیا گیا۔

قرآن مجید سورۂ فاتحہ سے شروع ہوا تھا، وہاں بھی سب سے پہلے اللہ تعالی کا تعارف اس کی اسی صفت ربوبیت کے ذکر سے کیا گیا تھا، فرمایا گیا تھا "اَلْحَمْدُ لِلّٰهِ رَبِّ الْعٰلَمِيْن". اور اب اِن دونوں سورتوں الفلق اور الناس پر قرآن پاک ختم ہو رہا ہے، یہاں بھی اللہ تعالی کی صفت ربوبیت ہی کا ذکر سب سے پہلے کیا گیا ہے۔(قُلْ اَعُوْذُ بِرَبِّ الْفَلَقِ اور قُلْ اَعُوْذُ بِرَبِّ النَّاسِ) یہاں اس دوسری سورت الناس میں رَبِّ الناس کے ساتھ دو صفتوں کا اور ذکر فرمایا گیا ہے ایک مَلِکِ النَّاس اور اِلٰهِ النَّاس. مَلِک کے معنی بادشاہ اور فرمانروا کے ہیں اور اِلٰہ کے معنی ہیں معبود، یعنی وہ ذات جسکی عبادت اور پرستش کی جائے۔ان تینوں صفات میں بہت قریبی تعلق ہے۔ جو ہستی حقیقی معنی میں لوگوں کی رب ہوگی، وہی حقیقی بادشاہ اور فرمانرواں بھی ہوگی، اور سب اُس کے زیر حکومت ہوں گے۔ اقتدار اعلیٰ اسی کا ہوگا۔ اور جس کی یہ شان ہوگی ظاہر ہے کہ وہی اور صرف وہی معبود برحق ہوگا جس کی عبادت اور پرستش کی جائے اور اپنی حاجتوں کے لیے اُس سے دعا کی جائے۔ اس طرح اس میں دعائے استعاذہ کے ساتھ بڑی بلاغت کے ساتھ عقیدۂ توحید کا بھی اقرار و اظہار ہے۔

آگے اس سورت میں جو دراصل دعائے استعاذہ ہے، شیطان کیلئے دو لفظ الوسواس الخناس استعمال فرمائے گئے ہیں اور اسکی وسوسہ اندازی کے شر سے پناہ مانگی گئی ہے، فرمایا گیا ہے

"اَلَّذِي يُوَسْوِسُ فِي صُدُوْرِ النَّاسِ" وسوسہ اُس بُرے خیال اور گناہ کی اُس خواہش کو کہتے ہیں جو غیر محسوس طور پر شیطان کی طرف سے دل میں ڈالا جاتا ہے۔ الوسواس کا مطلب ہے وسوسہ اندازی کرنے والا، اور الخناس کا مطلب ہے چھپ جانے والا۔ یا پیچھے ہٹ جانے والا، شیطان کی وسوسہ اندازی عام طور سے پس پردہ ہی ہوتی ہے، وہ آدمی کو گمراہ کرنے یا اُس سے گناہ کرانے کیلئے کھل کر سامنے نہیں آتا اور اگر بالفرض انسانوں میں بھی ہو (جیسا کہ آگے کی آیت سے معلوم ہوتا ہے) تو وہ بھی وسوسہ اندازی کا کام علانیہ نہیں دھوکے فریب سے خفیہ طور پر ہی کرتا ہے اور بندہ اس کے شر سے جب ہی محفوظ رہ سکتا ہے جب اپنے کو اُس اللہ کی پناہ میں دیدے۔ جس سے کوئی چیز مخفی اور پوشیدہ نہیں، ہر چیز ہر وقت اس کی نظر میں ہے، اور میں نے عرض کیا ہے کہ خناس کا مطلب پیچھے ہٹ جانے والا بھی ہوسکتا ہے، اور بعض حضرات نے اس کا یہی ترجمہ کیا ہے، تو یہ شیطان کی اُس حالت کی طرف اشارہ ہوگا جس کا ایک حدیث میں ذکر فرمایا گیا ہیکہ جب بندہ اللہ تعالی کی طرف متوجہ ہوتا اور اس کو یاد کرتا ہے تو شیطان دور ہٹ جاتا ہے۔ وہ ایسی ہی حالت میں وسوسہ اندازی کرتا اور کرسکتا ہے جب بندہ اللہ کی طرف سے غافل اور اس کو بھولے ہوئے ہو۔

"فی صدور النّاس" میں صدور صدر کی جمع ہے اور اُسکے اصل معنی سینہ کے ہیں لیکن یہاں اُس سے مراد دل ہے جس کا خاص محل سینہ ہے، گویا ظرف بول کر مظروف مُراد لیا گیا ہے۔ قرآن مجید میں زیادہ تر یہ اسی معنی میں استعمال ہوا ہے۔

آخر میں فرمایا گیا ہے "من الجنة والناس" مطلب یہ ہے کہ وسوسہ اندازی کرنے والے شیاطین جن کی وسوسہ اندازی کے شر سے اللہ سے پناہ مانگنے کی تلقین کی جارہی ہے، جنوں میں سے بھی ہوتے ہیں اور انسانوں میں بھی ہوتے ہیں۔

ہمارے اس زمانے میں تو یہ بات آنکھوں کے سامنے ہے کہ بہت سے انسان لوگوں کو گمراہی اور فسق و فجور میں مبتلا کرنے کا ذریعہ بنتے ہیں۔ کتنی ہی گمراہیاں اور بداعمالیاں ہیں جو ایسے انسانوں ہی کے ذریعہ فروغ پارہی ہیں۔ بلکہ بہت سے تو دین کے داعی اور مصلح بن کر بندگان خدا کو صراط مستقیم سے ہٹا کر غلط راستوں پر ڈالتے ہیں، زیادہ تر زیغ وضلال ایسے انسانوں ہی کے ذریعہ پھیل رہا ہے یہ سب شیاطین الانس ہیں۔ اس سورت میں اُن شیاطین الجن کی وسوسہ اندازی کے شر سے بھی پناہ مانگنے کی تلقین فرمائی گئی ہے جو عام طور سے نظر نہیں آتے اور اُن شیاطین الانس کی گمراہ کن کوششوں کے شر سے بھی جو بنی آدم ہی کی جنس سے ہیں۔ عارف رومی نے کہا ہے۔ ع

اے بسا ابلیس آدم روئے ہست

# آخری بات

## ان سورتوں پر قرآن کا خاتمہ ایک حُسنِ اعجاز ہے

میں نے اسی درس کے سلسلے میں بار بار کہا ہے کہ قرآن مجید کی دعوت و تعلیم کا مرکزی نقطہ توحید ہے۔اور سورۂ اخلاص (قُلْ هُوَ اللّٰهُ اَحَدٌ) اس دعوت و تعلیم کا نہایت مختصر الفاظ میں جامع خلاصہ ہے، اسی لیے اس کو قرآن پاک کا اختتامیہ بنایا گیا ہے۔اور اسکے بعد کی دونوں سورتیں (قل اعوذ برب الفلق اور قل اعوذ برب الناس الخ) گویا اس کا تتمہ ہیں، اس کی وضاحت یہ ہے کہ آدمی توحید سے بھٹک کر شرک کا زیادہ تر اُس وقت مرتکب ہوتا ہے جب وہ کسی تکلیف اور مصیبت میں مبتلا ہو اور اللہ کے سوا کسی اور کو مشکل کشا اور حاجت روا سمجھ کر اُس تکلیف سے نجات حاصل کرنے کے لیے اسکی مدد چاہے، اسکی پوجا کرے، اور اس پر نذریں چڑھائے۔یا پھر اُسی شیطان کے وسوسہ اور اِغوا سے شرک میں مبتلا ہوتا ہے جو بنی آدم کا ازلی دشمن ہے اور جس کا مشن ہی بندگان خدا کو شرک میں مبتلا کر کے جہنم بنانا ہے۔قرآن پاک میں کئی جگہ بیان فرمایا گیا ہے کہ جب شیطان کو اللہ کی نافرمانی اور سرکشی کے جرم میں مردود اور لعنتی قرار دیا گیا تو اُس نے اپنے اس عزم کا بڑے زور شور سے اظہار کیا کہ میں اِس آدم کی اولاد کو توحید کے راستہ سے ہٹا کر شرک میں مبتلا کروں گا اور ان کو بھی اپنے ساتھ جہنمی بناؤں گا۔ تو سورۃ الفلق میں تعلیم دی گئی کہ ہر طرح کی تکلیفوں اور بلاؤں سے محفوظ رہنے کے لیے اس اللہ تعالیٰ ہی کی پناہ لی جائے جو رب الفلق ہے۔اور سورۂ الناس میں تعلیم دی گئی کہ شیاطین اور ان کے آلۂ کار اور ایجنٹ شیاطین الانس کے وسوسہ اور اِغوا کے شر سے بچنے کیلئے اس اللہ کی پناہ لی جائے جو رب الناس ہے، ملک الناس ہے اور الٰہ الناس ہے۔جس خداوند قدوس کی یہ صفات ہیں بس اس کی پناہ لے کر ہی انسان شیاطین کے شر سے محفوظ رہ سکتا ہے۔اس وضاحت سے معلوم ہوا کہ ان دونوں سورتوں میں عقیدۂ توحید کی حفاظت اور اس پر استقامت کا طریقہ تعلیم فرمایا گیا ہے۔اسی بنا پر میں نے عرض کیا تھا کہ یہ دونوں گویا سورۂ اخلاص کا تتمہ ہیں۔

اِن دونوں سورتوں کے عقیدۂ توحید کی حفاظت سے تعلق کا ایک دوسرا اہم پہلو یہ ہے

کہ ان میں اولاً اور براہ راست رسول اللہ ﷺ کو مخاطب کر کے ارشاد فرمایا گیا ہے۔ کہ آپ تمام تکلیفوں اور ہر طرح کی آفتوں، بلاؤں سے اور جادو وغیرہ کے اثرات سے اور حاسدوں کی حاسدانہ شرارتوں سے اور وسواس خناس شیطان کی وسوسہ اندازی کے شر سے محفوظ رہنے کے لیے ان کلمات کے ذریعہ اللہ تعالیٰ سے پناہ اور امان و حفاظت کی استدعا کیا کریں۔ اس طرح قرآن مجید کے خاتمہ پر یہ واضح کر دیا گیا ہے کہ خود رسول اللہ ﷺ جو اشرف الخلق اور سید المرسلین ہیں اور ''بعد از خدا بزرگ توئی'' کے مصداق ہیں آپ بھی ہر طرح کے شر ور و آفات سے محفوظ رہنے کے لیے اللہ تعالیٰ ہی کی حفاظت و امان کے محتاج ہیں۔ خود اپنی حفاظت بھی آپ کے اپنے اختیار میں نہیں ہے پھر دوسری مخلوقات کا کیا ذکر اس عاجز کے نزدیک یہ بھی قرآن مجید کا اعجاز ہے کہ اس کا خاتمہ سورۂ اخلاص اور ان دونوں سورتوں (سورۃ الفلق اور سورۃ الناس) پر کیا گیا۔ قرآن مجید کی دعوت و تعلیم کا اس سے بہتر خاتمہ سوچا بھی نہیں جا سکتا۔

## ان دونوں سورتوں کے خصائص اور فضائل

رسول اللہ ﷺ نے مختلف موقعوں پر ان دونوں سورتوں (مُعَوِّذَتَین) کی خاص فضیلتیں اور خصوصیت بھی بیان فرمائی ہیں۔

صحیح مسلم میں حضرت عُقبہ بن عامر رضی اللہ عنہ کی روایت ہے کہ رسول اللہ ﷺ نے مجھ سے ارشاد فرمایا کہ آج اللہ تعالیٰ نے مجھ پر ایسی آیات نازل فرمائی ہیں جن کی کوئی مثال نہیں، "قل اعوذ برب الفلق" اور "قل اعوذ برب الناس" (یعنی ان دونوں سورتوں کی آیات)۔ اور ایک روایت میں ہے کہ توراۃ، انجیل، زبور، اور قرآن میں بھی ان کے مثل کوئی سورت نہیں ہے۔ اور انہی عُقبہ بن عامرؓ کی ایک روایت ہے کہ ایک سفر میں رسول اللہ ﷺ نے مجھے یہ دونوں سورتیں تعلیم فرمائیں، اور پھر مغرب کی نماز میں آپ نے انہی دونوں سورتوں کی تلاوت فرمائی، اور ارشاد فرمایا کہ ان دونوں سورتوں کو سوتے وقت بھی پڑھا کرو اور سو کر اٹھتے وقت بھی۔

اور ایک روایت میں ہے کہ آپ نے ان دونوں سورتوں کو ہر نماز کے بعد پڑھنے کیلئے فرمایا۔ اللہ تعالیٰ رسول اللہ ﷺ کی اس ہدایت پر عمل کرنے کی ہم کو بھی توفیق عطا فرمائے۔ بڑا مختصر، بہت آسان اور بڑا بابرکت عمل ہے۔ اور صحیح بخاری و صحیح مسلم میں ام المومنین حضرت عائشہ صدیقہ رضی اللہ عنہا کا بیان مروی ہے کہ رسول اللہ ﷺ کا معمول تھا کہ جب رات کو

آرام فرمانے کے لیے بستر پر تشریف لاتے تو اپنے دونوں ہاتھ ملا کر (جس طرح دعا کے وقت ملائے جاتے ہیں) آپ "قل هو الله احد" اور "قل اعوذ برب الفلق" اور "قل اعوذ برب الناس" (یعنی یہ تینوں سورتیں) پڑھ کر دونوں ہاتھوں پر پھونکتے اُس کے بعد وہ ہاتھ جہاں تک پہنچ سکتے اپنے پورے جسم مبارک پر پھیر لیتے، سر کی طرف سے اور جسم مبارک کے سامنے کے حصہ سے ابتدا فرماتے تھے۔ ایسا آپ تین دفعہ کرتے تھے۔ اس روایت میں "كُلَّ لَيْلَةٍ" کا لفظ ہے جس سے معلوم ہوتا ہے کہ یہ حضور کا روز مرّہ کا معمول تھا۔ گویا آپ نے اس کی تعلیم بھی دی اور اس پر آپ کا عمل بھی تھا۔

اور حضرت عائشہ صدیقہؓ ہی کی ایک دوسری روایت میں ہے کہ رسول اللہ ﷺ کو جب کوئی بیماری لاحق ہوتی تو آپ معوّذتین پڑھ کر اپنے اوپر پھونکتے تھے، پھر جب (مرض وفات میں) آپ کا مرض بڑھ گیا (اور آپ کے لیے خود پڑھنا اور یہ عمل کرنا مشکل ہو گیا) تو میں پڑھ کر آپ کے ہاتھوں پر پھونکتی تھی اور آپ ہی کے دست مبارک آپ کے جسم پر پھیر دیتی تھیں۔ اس امید پر کہ آپ کے دست مبارک کی برکت سے انشاء اللہ خاص نفع ہوگا۔

یہاں یہ بات قابل لحاظ ہے کہ حضرت صدیقہؓ کی پہلی روایت میں رسول اللہ ﷺ کا رات کو سونے کے وقت کا روز مرّہ کا معمول ذکر کیا گیا ہے اور اس آخری روایت میں بیماری کی حالت میں معوّذتین کے ذریعہ دم کرنے اور جسم مبارک پر ہاتھ پھیرنے کا ذکر ہے۔ اس کا خاص تعلق رات کے سونے کے وقت سے نہیں ہے۔

## قرآن دُنیاوی تکلیفوں اور جسمانی بیماریوں کیلئے شفاء

آخر میں گزارش یہ ہے کہ بلاشبہ قرآن مجید کے نزول اور اس کی دعوت و تعلیم کا خاص مقصد بندگان خدا کی ہدایت اور ان کے عقائد و افکار اور اخلاق و اعمال کی اصلاح و تربیت ہے۔ لیکن اسی کے ساتھ اس کلام الٰہی میں ہماری جسمانی بیماریوں اور دوسری تکلیفوں پریشانیوں کے علاج و شفا کا سامان بھی ہے، لیکن یقین شرط ہے۔ اللہ تعالیٰ ایمان و یقین نصیب فرما کر اُس کی ہدایت اور برکات سے بہرہ یاب ہونے کی توفیق عطا فرمائے۔

وآخر دعوانا ان الحمد للّٰہ رب العالمین

والصلوٰۃ والسلام علی سید المرسلین

